# ترغیب الفقراء والملوک

الیٰ تحصیل ما فی

# کتاب سلک السلوک

مصنفہ

شیخ ضیاء الدین نخشبی رحمۃ اللہ علیہ

ترجمہ

مفتی عبدالرحمن صاحب جامی مدظلہ العالی

ناشر

دائرۃ الاشاعت خانقاہ مصلح الامت ۲۳ روشن باغ، الہ آباد ۲۱۱۰۰۳

وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْإِنْسَ إِلَّا لِيَعْبُدُوْنِ أَيْ لِيَعْرِفُوْنِ قَالَهُ ابْنُ عَبَّاسٍ

(یعنی اور میں نے جن اور انس کو اپنی عبادت ہی کیلئے یعنی بقول ابن عباسؓ اپنی معرفت ہی کیلئے پیدا کیا)

بناءً علیہ

کتاب مستطاب نادرالوجود در علم سلوک مسمّیٰ بہ "سلک السلوک" کا اردو ترجمہ

# ترغیبُ الفقراء والملوک

(الیٰ تحصیل ما فی)

# کتاب سلک السلوک

مصنفہ حضرت مولانا ضیاء الدین نخشبیؒ خلیفہ خاص حضرت بابا گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ

بہ ایماء

مخدومی و محترمی حضرت مولانا قاری شاہ محمد مبین صاحب دام مجدہم خلیفہ ارشد و جانشین

مصلح الامۃ حضرت مولانا و مرشدنا شاہ وصی اللہ صاحب نور اللہ مرقدہ

از

مولانا مفتی عبد الرحمٰن صاحب جامی مدظلہ العالی

ناشر

دائرۃ الاشاعت خانقاہ مصلح الامت ۲۳ روشن باغ، الٰہ آباد ۲۱۱۰۰۳

بار دوم سنہ ۱۹۸۸ء زیر نگرانی

نشاط آفسٹ پریس ٹانڈہ

# تفصیلات


| | |
|---|---|
| نام کتاب فارسی | سلک السلوک |
| مصنف | حضرت مولانا ضیاء الدین نخشبی رح |
| اردو ترجمہ | ترغیب الفقراء والملوک |
| مترجم | مولانا عبدالرحمٰن صاحب جامی |
| سال اشاعت باردوم | ۱۹۸۸ء |
| تعداد | گیارہ سو ۱۱۰۰ |
| صفحات | ۳۴۰ |
| باہتمام | |
| ناشر | دائرۃ الاشاعت خانقاہ مصلح الامت روشن باغ الہ آباد |
| قیمت | چالیس ۴۰ روپے |

# مقدمہ از ناشر

نحمدہٗ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم

"سلک السلوک" خانوادۂ چشت کے مشہور بزرگ حضرت فرید الدین گنج شکر قدس سرہٗ کے خلیفہ مولانا ضیاء الدین علیہ الرحمہ کی تصنیف فرمودہ ہے جو فارسی زبان میں ہے، یہ کتاب نہایت عمدہ اور اثر انگیز مضامین پر مشتمل ہے، اس کا ایک نسخۂ قدیم ہمارے حضرت مصلح الامۃ نور اللہ مرقدہٗ کے کتب خانہ میں موجود تھا۔ استاذ محترم مولانا عبد الرحمٰن صاحب جامی کی نظروں سے جب یہ کتاب گذری اور اس کے مضامین پر اثر و علمی معلوم ہوئے تو انہوں نے اس کے بعض حصے حضرت اقدس قاری صاحب مدظلہ کو سنائے، آپ نے بہت پسند کیا اور فرمایا کہ اس کا ترجمہ رسالہ میں ماہ بماہ شائع ہونا چاہیے۔

چنانچہ مولانا جامی صاحب مدظلہٗ نے "ترغیب الفقراء والملوک" کے نام سے اس کا اردو ترجمہ متن فارسی کے ساتھ رسالہ میں قسط وار شائع کیا۔ الحمد للہ اس کے مضامین عوام وخواص سب ہی نے پسند کئے۔ کتاب کا ترجمہ پورا ہو جانے پر احباب کی جانب سے برابر اصرار رہا کہ اس کو کتابی شکل میں شائع کر دیا جائے تاکہ اس کا نفع عام و تام ہو۔

لہٰذا سیدی حضرت قاری محمد مبین صاحب دامت برکاتہم کے ایماء سے "دائرۃ الاشاعۃ" نے اس کی طباعت کا اہتمام کیا ہے۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو ان جواہر پاروں سے منتفع ہونے اور ان پر عمل پیرا ہونے کی توفیق و سعادت مرحمت فرمائے۔

یکے از خدام حضرت والا دامت برکاتہم

# حالات حضرت مولانا ضیاء الدین نخشبی علیہ الرحمۃ

رسالہ سلک السلوک کا ترجمہ خدا تعالیٰ کی توفیق سے بالاقساط ہوتا رہا اور قسطوار ہی رسالہ وصیۃ العرفان میں شائع ہوتا رہا، مضامین کی عمدگی اور اثر آفرینی پر نظر کرتے ہوئے مصنف کی عظمت و وقعت دل میں بہت ہوئی، بار بار جی چاہا کہ حضرت شیخ نخشبی کے حالات کہیں دستیاب ہو جاتے تو انھیں بھی جزو کتاب بنا دیا جاتا، تاکہ کتاب سے واقفیت کے ساتھ مصنف کتاب سے بھی تعارف حاصل ہو جائے۔ ترجمہ کی تکمیل کے بعد بعض احباب نے بتایا کہ حضرت شیخ نخشبی کے حالات مشہور مورخ سید صباح الدین عبد الرحمٰن مرحوم کی کتاب "بزم صوفیہ" میں تفصیل کے ساتھ موجود ہیں۔ چنانچہ اسی کتاب سے اقتباس کر کے مختصر احوال شامل کتاب کئے جا رہے ہیں۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو شیخ کی برکات سے مستفیض فرمائیں۔ (ادارہ)

اسم گرامی ضیاء الدین تھا بدایوں کے رہنے والے تھے۔ اصلی وطن نخشب (بخارا) تھا اسی مناسبت سے نخشبی تخلص کرتے تھے گو زندگی گوشۂ تنہائی میں گذری مگر اپنی استعداد کی وجہ سے بڑی شہرت حاصل کی۔

"اخبار الاخیار" اور "خزینۃ الاصفیاء" میں ہے کہ مولانا ضیاء الدین نخشبی کی ارادت سلطان التارکین شیخ حمید الدین ناگوریؒ کے پوتے حضرت شیخ فریدؒ سے تھی، بعض تذکرہ نویسوں نے لکھا ہے کہ وہ حضرت خواجہ نظام الدین اولیاؒ کے مرید تھے لیکن اخبار الاخیار میں ہے کہ حضرت شیخ نظام الدین اولیاء کے زمانہ میں تین شخص ضیاء نام کے تھے ضیاء الدین سنامی جو شیخ کے منکر تھے ضیاء الدین برنی جو شیخ کے مرید اور معتقد تھے اور ضیاء الدین نخشبی جو نہ شیخ کے منکر تھے اور نہ معتقد

حضرت ضیاء الدین نخشبیؒ نے خواص اور عوام دونوں سے الگ تھلگ رہ کر اپنی فقیرانہ زندگی زاویۂ خمول میں گذاری اور اس گوشۂ عافیت میں زیادہ تر تصنیف و تالیف کا مشغلہ رکھا اس لئے ان کے حالات زندگی کی کوئی زیادہ تفصیل نہیں ملتی۔ "اخبار الاخیار" وغیرہ میں سال وفات ۷۵۱ھ درج ہے۔ مرقد بدایوں میں ہی ہے۔ آپ نے متعدد تصانیف چھوڑیں جن کے نام یہ ہیں:-

۱۔ سلک السلوک۔ ۲۔ عشرہ مبشرہ۔ ۳۔ کلیات وجزئیات ۴۔ شرح دعائے سریانی ۵۔ طوطی نامہ۔ ان تمام تصانیف پر خزینۃ الاصفیاء کے مصنف اپنی رائے کا اظہار

کرتے ہوئے رقمطراز ہیں کہ :-

" یہ تمام کتابیں رنگین اور دلچسپ قطعات سے پُر ہیں جو کہ ایک ہی طریق اور ایک ہی طرز پر واقع ہوئے ہیں ان کتب میں سے سلک السلوک اور طوطی نامہ بہت مقبول ہوئیں"

## (سلک السلوک پر ایک نظر)

سلک السلوک فن معرفت و سلوک میں ایک اہم تصنیف ہے اس میں تصوف کے مختلف مسائل کو الگ الگ عنوانات میں بیان کیا گیا ہے، ہر مسئلہ ایک علحدہ سلک یعنی باب میں ہے کل ۱۵۱ سلک ہیں۔ شروع میں تصوف کے اصطلاحات کی تشریح ہے پھر صوفیانہ رموز و نکات کی تصریح و توضیح حکایتوں کے پیرایہ میں کی گئی ہے مثلاً یہ بتانا چاہتے ہیں کہ رات کے وقت یاد حق ضرور کرنی چاہئے تو لکھتے ہیں کہ :-

" ایک دن ایک خواجہ نے ایک لونڈی خریدی جب رات ہوئی تو لونڈی سے کہا اے کنیزک میرا بچھونا درست کر دے کہ میں سو رہوں لونڈی نے کہا کہ اے مولیٰ! کیا تمھارا بھی مولیٰ ہے؟ خواجہ نے کہا ہاں، پوچھا کیا وہ بھی سوتا ہے؟ خواجہ نے کہا نہیں۔ لونڈی نے کہا تمھیں شرم نہیں آتی کہ تمھارا مولیٰ تو جاگے اور تم سو رہو"

اسی طرح یہ تلقین کرنا چاہتے ہیں کہ کسی کا محکوم ہونا نفس کے محکوم ہونے سے بہتر ہے تو رقمطراز ہیں

" ایک سجادہ نشین ہر جمعہ کو اپنی خانقاہ سے مسجد جانے کیلئے باہر نکلتے تھے۔ جس کسی کو دیکھتے پوچھتے کہ مسجد کا راستہ کون سا ہے؟ ایک بار ایک شخص نے کہا کہ آپ کو برسوں مسجد جاتے ہو گئے لیکن راستہ یاد نہیں ہوا! انھوں نے کہا کہ میں جانتا ہوں لیکن محکوم ہو کر چلنا حاکم ہو کر چلنے سے بہتر ہے، چاہیئے کہ اپنی ذات کو دوسروں کے طفیل میں رکھے"

شیخ کا یہ انداز بیان اور بھی دلپذیر اور مؤثر ہو جاتا ہے جب ناصحانہ طریقہ پر ایک ایک حکایت

بشنو بشنو! (سنو سنو) سے شروع ہوتی ہے مثلاً :-

سنو سنو! ایک مرتبہ حضرت موسیٰ کو حکم ہوا کہ تمہاری قوم میں جو نیک ہیں انکو بدوں سے الگ کرو، حضرت موسیٰؑ نے آواز دی بہت سے لوگ باہر آئے۔ حکم ہوا ان میں سے ستر نیکوں کو چن لو، موسیٰؑ نے ان میں سے ستر آدمی نکالے۔ فرمان ہوا ان میں سے بھی چنو، چنانچہ ستر میں سے سات چنے۔ پھر حکم ہوا ان میں سے بھی چنو، پس ان میں سے تین چنے۔ حکم آیا کہ اے موسیٰ میرے نزدیک یہ تینوں سب سے بڑے ہیں کیونکہ جب انھوں نے سنا کہ تم نیکوں کو پکارتے ہو تو یہ اپنے کو نیک سمجھکر باہر آئے۔ ایعزیز! اگر کوئی عبادت نکرے تو اس سے بہتر ہے کہ عبادت کرے اور فخر کرے۔ شریعت میں مدعا علیہ کو قید کرتے ہیں لیکن طریقت میں مدعی کو قید خانہ بھیجا جاتا ہے

ایک اور حکایت ملاحظہ ہو :-

سنو سنو! ایک بقال نے ایک شخص کو شیر پر سوار اور سانپ کو کوڑا بنائے ہوئے دیکھا تو کہا کہ یہ آسان ہے لیکن ترازو کے دونوں پلوں میں بیٹھنا مشکل ہے۔

ایک اور حکایت ہدیۂ ناظرین ہے :-

سنو سنو! ایک بزرگ نے چاہا کہ بازار جاکر کچھ خریدیں، دینار کو گھر میں تولا جب بازار لیگئے تو دینار گھر کے وزن سے کم نکلا رونے لگے لوگوں نے پوچھا کیوں روتے ہو فرمایا جب گھر کی چیز یہاں ٹھیک نہیں ہوئی تو قیامت میں دنیا کی باتوں کا کیا حال ہوگا۔

ان دلچسپ حکایتوں میں اور زیادہ تاکید پیدا کرنے کے لئے خاتمہ میں انکو اپنے قطعات سے بھی مزین کرتے ہیں مثلاً :-

سنو سنو! وہب بن منبہ کہتے ہیں کہ کعب احبارؓ مسجد میں سب صفوں کے پیچھے کھڑے ہوتے ان سے پوچھا گیا کہ اس میں کیا بھید ہے فرمایا میں نے توریت میں دیکھا ہے کہ امت محمدیہ میں ایسے ایسے لوگ ہوں گے کہ جب مسجد میں سجدے کریں گے اور انھوں نے سر بھی نہ اٹھایا ہوگا کہ ان کے پیچھے والوں کو خدا بخشدیگا میں اسی لئے سب سے پیچھے کھڑا ہوتا ہوں تاکہ ان کے سجدے میں میرا کام بن جائے قطعہ ؎

نخشبیؔ در میاں مبیں خود را قطرہ را چہ سیلے من خوانی
ہمہ کس در طفیل تو گردد گر تو خود را طفیل کس دانی

(یعنی اسے نخشبی اپنے کو درمیان میں کچھ نہ سمجھو، دیکھو بھلا ایک قطرہ کو کہیں تم سیلاب کہتے ہو اور یہ سمجھ لو کہ تمام لوگ تمھارے طفیل میں کامیاب ہو جائیں گے اگر تم اپنے کو کسی کا طفیلی سمجھ لوگے تب۔)

ایک بار ایک خلیفہ نے ایک بوڑھی عورت کے لڑکے کو قید کر دیا۔ بوڑھی عورت نے خلیفہ کے پاس پہونچکر فریاد کی اور کہا کہ میرے بچے کو رہا کر دیجئے۔ خلیفہ نے کہا کہ میں نے حکم دیا ہے کہ جب تک میں خلیفہ ہوں تیرا لڑکا قید سے رہا نہیں کیا جائے گا۔ بوڑھی عورت نے آسمان کیطرف دیکھا اور درد بھری آواز سے بولی اے سلطان عالم! دنیا کی قید اور رہائی تیری قدرت میں ہے لیکن تیرے خلیفہ نے جو حکم دیا ہے کیا تو نے اسکو سنا نہیں! معلوم نہیں کہ اب تو کیا حکم کرے گا۔ بوڑھی عورت کی یہ بات خلیفہ نے سنی تو اسکے دل میں بڑی نرمی پیدا ہوئی اور اسکے لڑکے کو قید خانہ سے باہر لانے کا حکم کیا اسکو ایک خلعت دیا اور گھوڑے پر سوار کرا کے بغداد کی گلیوں میں پھرایا اور ساتھ یہ منادی کیجاتی تھی کہ ہٰذا عطاء اللہ تعالیٰ علی الرغم خلیفہ بمقامہ ومحلہ (یعنی یہ خلیفہ کے مرتبے اور درجے کے علی الرغم اللہ تعالیٰ کی عطا ہے) قطعہ ؎

نخشبیؔ حکم خلق چیزے نیست مرد ایں رہ کجا ست در عالم
در جہاں گفت ہیچ کس نشود حکم حکم خدا ست در عالم

(یعنی اے نخشبی مخلوق کا کوئی حکم حکم نہیں اس مرتبے کے لوگ دنیا میں کہاں ہیں؟ دنیا میں کسی کی بات چلنے والی نہیں کیونکہ حکم تو اس عالم میں بس خدا تعالیٰ کا حکم ہے)۔

سنو سنو! بنی اسرائیل میں ایک راہب تھا ستر سال عبادت کی ایک دن کسی حاجت روائی کے لئے دعار مانگی لیکن دعار قبول نہیں ہوئی اپنے نفس سے برہم ہوا کہ اے نفس اگر تیری عبادت میں اخلاص ہوتا تو میری دعار ضرور قبول ہوتی، حق تعالیٰ کے یہاں سے اس زمانہ کے پیغمبر کے پاس فرمان آیا کہ اس زاہد سے کہو کہ نفس پر ایک ساعت کا عتاب ستر سال

کی عبادت سے بہتر ہے۔ قطعہ

نخشبی در عتاب خود می باش ورنہ خود باطن تو خون گردد
ہر کہ با نفس خود عتاب کند از عتاب ہمہ مصئوں گردد

(یعنی اے نخشبی اپنے ہی نفس کے عتاب اور اسکی سرزنش کی فکر میں رہو ورنہ یہ سمجھ لو کہ تمھارا باطن خوں ہو جائے گا جس شخص نے خود اپنے ساتھ عتاب کا معاملہ رکھا تو تمام لوگوں کے عتاب سے وہ بچا رہا)۔

مولانا عبدالحق محدث دہلوی سلک السلوک کو بڑی شیریں و رنگین کتاب بتاتے ہیں۔ اخبار الاخیار میں رقم طراز ہیں کہ :۔

" سلک السلوک او بغایت کتاب شیریں و رنگین است بزبانے لطیف و موثر مشتمل بر حکایات مشائخ و کلمات ایشاں ۔ واکثر تصنیفات مملو است بقطعاتے کہ ہمہ بیک طریقہ بیک نہج واقع اند"

(ماخوذ از بزم صوفیہ ۔ (شکریہ کے ساتھ)

(ترجمہ : آپکی تصنیف سلک السلوک ایک نہایت ہی شیریں اور رنگیں کتاب ہے زبان بھی اکی نہایت شائستہ پر لطف اور پر تاثیر ہے اس میں اکثر و بیشتر مشائخ کی حکایات اور اسکے ملفوظات کا بیان ہے اور حضرت کی اکثر تصنیف قطعوں سے مملو ہے اور سب کے سب ایک ہی انداز پر واقع ہوئے ہیں ۔)

مناسب معلوم ہوتا ہے کہ آخر کتاب میں سلک السلوک کے نمبرات کا عنوان بھی قائم کر دیا جائے جو کہ مضامین سے راقم نے اخذ کیا ہے۔ حضرت نخشبی نے کوئی عنوان قائم نہیں فرمایا۔ امید ہے کہ ناظرین کو اسکی وجہ سے مطالعہ سے دلچسپی اور مضمون کی تلاش میں آسانی ہوگی

بندہ عبدالرحمٰن جامی

مدرس مدرسہ وصیۃ العلوم ۔ الہ آباد

# فہرست عنوانات سلکِ سلوک

نوٹ: یہ عنوانات راقم نے اپنی جانب سے قائم کئے ہیں علامہ نخشبی کے لکھے ہوئے نہیں ہیں یہی وجہ ہے کہ کہیں کہیں اس میں تکرار عنوان کا بھی شبہ ہوتا ہے لہٰذا ناظرین اپنے لئے اسکو تسہیل کا ہی ایک ذریعہ تصور فرمائیں حضرت نخشبیؒ کی ترجمانی نہ سمجھیں گویا یہ عنوانات مضامین سلک کی ایک تاویل ہی تفسیر نہیں بعض سلک میں متفرق مضمون کا بیان آگیا ہے اس لئے اسکو تسمیۃ الشئی باسم جزئہ کی حیثیت دینی پڑی۔ راقم ہیچمداں جاجی ۔ یکم ذی الحجہ ۱۴۰۱ھ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# ترغیب الفقراء والملوک

## الی تحصیل ما فی

# کتاب سلک السلوک

یعنی

کتاب فارسی "سلک السلوک" مصنفہ مولانا ضیاء الدین نخشبی کا اردو ترجمہ "ترغیب الفقراء والملوک"

از راجی رحمۃ ربہ السبحان بندہ عبدالرحمٰن جامی غفرلہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

حمدے کہ از عطر روائح او ارواح اولیا معطر گردد، مر خدائے را کہ اولیا را ورا غیر او کسے نتواند شناخت۔ اولیائی تحت قبائی لایعرفھم غیری۔ و مدحے کہ از نسیم بخور او اشباح اتقیا معنبر شود، مر صمدے را کہ فقرا را و راجز او دیگرے نتواند نواخت الفقراء الصبراء جلساء اللہ تعالیٰ یوم القیامۃ بیت سہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

حمد: ایسی حمد کہ جیکے عطر کی خوشبو سے اولیاء اللہ کی ارواح معطر ہوگئی ہیں، صرف اس خدائے پاک کے لئے ثابت ہے جس کے اولیاءؑ کو اسکے سوا کوئی نہیں جانتا پہچانتا کیونکہ اولیائی تحت قبائی لایعرفھم سوائی (یعنی میرے اولیاء میری قبا کے نیچے ہیں انکو میرے سوا کوئی نہیں جانتا۔ اور ایسی مدح و ثنا ر جبکی دھونی کی مہک سے اتقیاء کے اجسام مہکدار ہوگئے ہیں صرف اس ذات بے نیاز کے لئے ہے جیکے فقیروں کو سوا اسکے کوئی نواز نہیں سکتا چنانچہ الفقراء الصبراء جلساء اللہ تعالیٰ یوم القیامہ

آنکه درویش زو نمد خواہد
گرچہ شاہست زو مدد خواہد

دہندہ ٔ کہ خزائن ابدی مرفقرا را بے درم و دینار را کرم عمیم او تواند داد۔ من مات ولم یترك درهما ولا دینارًا لم یدخل الجنة اغنیٰ منه۔ بخشندہ ٔ کہ دفائن سرمدی مساکین بے مال و منال را نعم جسیم او تواند بخشید۔ قیل لرسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالیٰ علیه وسلم وعلی آله ما الفقر قال خزائنة من خزائن اللّٰہ تعالیٰ۔ بیت

خاتم فکر را نگینہ ازو
ملک درویش را خزینہ ازو

تبارك الذی صرف الامور تدبیرہ ومسهل العسیر تیسیرہ ومحسن الخلق تصویرہ وباسط الرزق تقدیرہ یفعل اللّٰہ ما یشاء و یحکم ما یرید خالق کل شئ وهو علی کل شئ شهید۔

بیت ؎

داشتہ عرش و فرش تدبیرش
شاہ و درویش تحت تقدیرش

(یعنی فقیر صابر قیامت کے دن اللہ تعالیٰ کے جوار رحمت کا ہم نشین ہوگا)
؎ "جو شخص کہ درویش اور فقیر ہے وہ تو حق تعالیٰ سے گدڑی کا طالب ہوتا ہی ہے مگر جو بادشاہ ہے وہ بھی اسی سے مدد چاہتا ہے"

وہ ایسا دینے والا ہے کہ جس نے اپنے بے روپے پیسے والے فقرا کو اپنے خزائن ابدی سے کرم عمیم کا وافر حصہ عطا فرمایا چنانچہ جو شخص کہ اس حال میں دنیا سے رخصت ہوا کہ اس نے اپنے بعد ترکہ میں درہم چھوڑے نہ دینار تو کل قیامت کے دن اس شخص سے زیادہ امیر کوئی جنت میں داخل نہ ہوگا۔ اور ایسا بخشنے والا ہے کہ سرمدی دفائن یعنی ہمیشہ باقی رہنے والے خزانے بے مال و منال والے مساکین کو اگر وہ چاہے تو بڑی سی بڑی نعمت دے کر مالا مال کر سکتا ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا گیا کہ فقر کیا چیز ہے؟ آپ نے فرمایا کہ وہ اللہ تعالیٰ کے خزانوں میں سے ایک خزانہ ہے ؎ "فقر الی اللہ درویشوں کی انگوٹھی کا نگینہ ہے اور سلطنت درویشی کا یہ ایک خزانہ ہے"

وہ ذات ایسی بزرگ و برتر ہے کہ اسکی ہی تدبیر اور انتظام جملہ امور میں جاری و ساری ہے۔ اور اسکے ہی آسان کرنے سے دشواریاں آسان ہوتی ہیں اسکی ہی تخلیق نے مخلوق کو ٹھیک اور حسین بنایا اور اسکی ہی تقدیر سے رزق میں وسعت ہوا کرتی ہے۔ اللہ ہی جو چاہتا ہے کرتا ہے اور جو چاہتا ہے فیصلہ فرماتا ہے۔ وہی ہر شے کا خالق ہے اور وہ ہر شے پر حاوی اور قادر ہے ؎ "عرش سے لیکر فرش تک اسکی تدبیر اور اسکا حکم نافذ ہے۔ شاہ اور فقیر تک اسکی تقدیر کے آگے مسخر ہے"

وتحفہ تحیات طیبات بر غنی فقر اشعار کہ
فقر را بر غنیت او ترجیح تواند داد تدخل
فقراء امتی فی الجنۃ قبل الاغنیاء
بخمسمائۃ عام - و ہدیہ صلوات نامیات
بر قوی مساکین دثار کہ مسکنت را بر قوت
تفصیل او تواند نہاد - اللھم احینی
مسکینا وامتنی مسکینا واحشرنی فی زمرۃ
المساکین -

قال علیہ السلام قطرت فی فمی قطرۃ
علمت بہا علم الاولین والآخرین - فرد

از ہمہ خلق بیش دانستہ
فقر را فخر خویش دانستہ

ارسلہ اللہ تعالیٰ عند دثور الحق وخمولہ
وظہور الباطل وشمولہ، فشید اللہ من الحق
قواعدہ وہدم من الباطل اوایدہ فاصبح
اہل الدین بعصم اللہ لائذین وبحرمتہ
عائذین وباوامرہ اخذین ولما نہاہم
عنہ نابذین صلواۃ اللہ علیہ وعلی آلہ اجمعین
فرد

ذروۂ عرش از ذریعت اوست
نخشبی پس رو شریعت اوست

اور صلواۃ و سلام کا مبارک تحفہ اس امیر کی خدمت میں پیش ہے
جسکا کہ طور و طریقہ فقیرانہ تھا جسکے سبب سے فقر کو غنا پر ترجیح دیجا سکتی ہے
(کیونکہ فرمایا کہ) میری امت کے فقراء جنت میں اغنیاء سے پانچسو سال پہلے
داخل ہونگے۔ اور بیش از بیش ہونیوالے درود کا تحفہ اس قوی پر ہو
جو کہ مساکین کا لباس زیب تن کئے ہوئے تھا۔ جسکی وضاحت نے مسکنت کو
قوت پر راجح کر دیا ہے (اسلئے کہ ارشاد فرمایا کہ) اے اللہ مجھے مسکین
زندہ رکھ اور مجھے مسکین ہی مار اور مسکینوں ہی کے زمرہ میں
میرا حشر فرما۔

نیز آپنے ارشاد فرمایا کہ میرے منہ میں ایک قطرہ ٹپکایا گیا جسکی وجہ سے
مجھے علم الاولین والآخرین حاصل ہوگیا فرد

(یعنی آپ صلی اللہ علیہ وسلم) تمام مخلوقات سے زیادہ علم رکھنے
والے تھے اور فقر کو اپنے لئے فخر سمجھنے والے تھے"

اللہ تعالیٰ نے آپکو اسوقت مبعوث فرمایا جبکہ حق مٹ چکا تھا اور اسکی
روشنی ماند پڑ گئی تھی۔ باطل ظاہر ہو چکا تھا اور اسکا چرچا عام ہوگیا
تھا۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ نے آپکے ذریعہ حق کی بنیادوں کو مستحکم فرمایا اور باطل
کی قوتوں کو منہدم فرما دیا۔ چنانچہ اہل دین اللہ تعالیٰ کی حفاظت کی
پناہ میں ہوگئے اور اسکی حرمت کا سہارا لینے لگے اور اسکے اوامر پر عمل
کرنے لگے اور مناہی سے بچنے لگے اور اسے ترک کرنے لگے۔ اللہ تعالیٰ
کی بے پایاں رحمتیں ہوں آپکی ذات پر اور آپکے آل و اصحاب سب پر

"یعنی عرش کو جو بلندی ملی ہے وہ آپ ہی کے سبب سے
ملی ہے۔ الحمدللہ کہ نخشبی بھی آپ ہی کی لائی ہوئی شریعت کا متبع ہے

## کیفیت تالیف این ترتیب دینی وکیفیت تصنیف این ترکیب یقینی ونہادن نام او "سلک السلوک"

خازن این سلک آبدار و مالک
این ملک پائدار یعنی ضیاء نخشبی رزقہ اللہ
الحسنیٰ واعطاہ ماتمنیٰ کہ سودا او ہمہ
وقت متعلق اوقات درویشاں و
سودا او ہمہ حال متعطش احوال دل
ایشاں است۔ چنیں گوید بعد از علم
توحید و شرائع ہیچ علم شریف تر از
علم سلوک نیست و پس از فن تعلم و تعلیم
ہیچ فنی منیف تر از فن ریاضت نہ۔
آری علم سلوک قائدیست کہ بے دیدگان
راہِ جہالت را بمقصد دینی برد۔ و فن ریاضت
سائقی است کہ جاماندگان بادیۂ
ضلالت را بمنزل یقینی رساند ؎

مردم از نفس جموحی سادہ بہ
نفسِ سرکش را ریاضت دادہ بہ

برحکم این قضیہ کہ مراعت او امریست
مطلوب و مراقبت او شغلیست مرغوب
چند مقدمہ سخن درین معنی در قلم آمد و رسم
ابواب و ترتیب فصول از میانہ برگرفتہ شد

## ان مضامین دینیہ و یقینیہ کے جمع و تالیف کی کیفیت و غرض اور اس کتاب کے سلک السلوک نام رکھنے کا بیان

ان آبدار موتیوں کے سلک کا خازن اور اس پائدار ملک کا مالک
یعنی ضیاء نخشبی اللہ تعالیٰ اسکو خاتمہ بخیر اور جنت سے نوازے اور اسکی دلی
تمناؤں کو پورا فرمائے جسکی حالت یہ ہے کہ اسکی آنکھیں ہمہ وقت
بزرگوں کے اوقات یعنی انکے حالات اور معاملات ہی کی جانب لگی
رہتی ہیں اور جسکا قلب ہمہ حال درویشوں کے قلبی احوال جاننے کا پیاسا اور شیدا
رہتا ہے۔ عرض رسا ہے کہ توحید اور شریعت کے علم کے بعد کوئی علم
علم سلوک سے زیادہ اشرف نہیں اور فن تعلیم و تعلم کے بعد کوئی فن، فن تصوف
و ریاضت سے بلند اور بالا تر نہیں ہے۔ بلاشبہ علم تصوف و سلوک
ایک ایسا رہنما ہے جو کہ راہِ جہالت میں پڑے ہوئے اندھوں کو
دینی مقصد تک پہنچا دیتا ہے۔ اور فن ریاضت و مجاہدہ ایک
ایسا سائق (یعنی پیچھے سے ہانکنے والا) ہے جو کہ بادیۂ ضلالت
میں گم کردہ راہ کو یقین کی منزل تک پہنچا دیتا ہے۔ (چنانچہ
کہا گیا ہے کہ) ؎

کسی انسان کے اندر سرکش نفس ہو تو اس سے اسکا دور ہی ہو جانا اچھا
ہے اور نفس سرکش کو تو ریاضت اور تربیت کے ذریعہ درست کرلینا ہی مناسب ہے

اس امر کے پیش نظر نفس کی رعایت اور اسکی اصلاح کا اہتمام
مطلوب ٹھیرا اور اسکی فکر میں ہمہ تن مشغول رہنا ایک امر مرغوب ہوا
چنانچہ چند ابتدائی باتیں جو اسی سلسلہ کی نوک قلم پر آگئی ہیں (انھیں
پیش کرتا ہوں) باقی فصول و ابواب کی ترتیب کا لحاظ میں نے درمیان سے اٹھا دیا ہے

بنا برآنکہ در مثل ایں کلام ذوق بیش
ازاں باشد کہ در کلام مبوب و مفصل
زیرا کہ قاری را در کلام مبوب از آغاز
باب تا انجام باب یک نوع ذوق
بیش نباشد و در مثل ایں کلام در
ہر مقدمہ ذوقی باشد دیگر و در ہر قولی
لذتے بود علیحدہ۔ حینئذ مثل ایں کلام
بطبقے ماند کہ در و فاکہہ متجانس باشد
و ثمار متنوع بود و کلام مبوب بطبقے
ماند کہ در و یک نوع میوہ بیش نباشد
و خورندہ را ازاں طبق بیش ازاں لذت
باشد کہ ازیں طبق مثنوی ؎

اسلئے کہ اس قسم کے بے ترتیب کلام میں جو فصل اور باب کا پابند نہو
ذوق اور لطف اس سے کہیں زیادہ آتا ہے جتنا کہ کسی مبوب
اور مفصل کلام میں آتا ہے۔ اسلئے کہ پڑھنے والا جب کسی
مبوب کلام کا مطالعہ کرتا ہے تو اس باب میں شروع سے آخر تک اسکو
ایک ہی نوع کا ذوق حاصل ہوتا ہے اور ہمارے اس جیسے
کلام میں یعنی جو باب و فصل کا پابند نہیں ہے ہر بات میں ایک نیا ذوق اور
قول میں ایک نئی لذت حاصل ہوتی ہے۔ چنانچہ اس قسم کے کلام کی مثال
اس طباق کی سی ہے جسمیں طرح طرح کے میوے اور انواع و اقسام کے
پھل موجود ہوں اور مبوب کلام کی مثال اس طباق کی سی ہے جسمیں صرف
ایک ہی قسم کا میوہ موجود ہو۔ ظاہر بات ہے کہ کھانے والے کو اس
طباق سے زیادہ لذت حاصل ہوگی جسمیں انواع و اقسام کے میوے
اور پھل موجود ہیں بہ نسبت اسکے جسمیں ایک ہی قسم کا پھل ہے ؎

بیا اے زیرک و دانائے عالم
چہ دانا بلکہ مستثنائے عالم

یہاں آ! اے زمانے کے سمجھدار اور عقلمند اور صرف عقلمند ہی
نہیں بلکہ اس عالم کے بےنظیر فرد۔

توئی چوں بلبل باغ معانی
ترنم ہائے نوزن تا توانی

جب تو باغ معانی کا بلبل ہے تو جہاں تک تجھ سے ممکن ہو سکے
نئے نئے گانے سنا۔

دریں باغ ارم اثمار بنگر
ہزاراں غنچہ بے خار بنگر
بسے گل ہیں شگفتہ چوں چراغے
کہ داد در جہاں تر تازہ باغے

اس باغ ارم کے پھلوں کو دیکھ اور یہ دیکھ کہ اس باغ میں ہزاروں
پھول ایسے کھلے ہیں جن میں کانٹوں کا نام و نشان تک نہیں ہے۔
اور بہت سے پھول تو ایسے ہیں جیسے شب تاریک کا چراغ کہ جنکی وجہ
سے زمانہ نے گویا ایک سبز و شاداب باغ پایا ہے۔

ہزاراں میوہ چوں حلوائے بے دود
بدون شاخ و برگ گشتہ موجود
کسے کو را رطب باید بجز دار

نیز اسی باغ میں لوگوں نے ہزاروں پھل حلوہ کے مانند شیریں
اور کیڑے وغیرہ سے خالی بغیر شاخ اور پتیوں کے پائے ہیں
لہذا جس کسی کو تازہ کھجوروں کا انبار درکار ہو وہ اس

دُرآ کو اندریں باغ ارم دار
زہر بابے درو میوہ است صد نو
حلالش باد پیوستہ بخور تو
بصد ساں نُزل پر کردیم خواں را
صلائے عام در دادہ جہاں را
دریں مدخل بدہ تا دل نکاہد
شکم داری بخور کو ہر چہ خواہد
گوارا باد نُزلے ما بجانے
کہ از ما نیز یاد آرد زمانے
وشوق اینچنیں کلامے کہ گفتہ شد صادر
نگردد مگر از ارباب عشق واصحاب ولولہ
بنا بر آنکہ عاشق را با ترتیب چہ کار
مع ہذا عاشق در کلام خود اگرچہ ترتیب ظاہر
را مراعت نکند اما ترتیبی کہ اصلی است
البتہ آں را مراعت کند یعنی اصلا
سخن نگوید کہ از و معشوق آبی باشد بنا بریں
دریں اصل اگرچہ ترتیب ابواب وفصول
را مراعت نکردہ اما ترتیبی کہ انجا اصل
است آنرا تمام مراعت نمود یعنی اصلا
سخن نوشت کہ آں از سلوک بیروں
باشد۔ جوہریان ایں علم دانند کہ مثل ایں
درحقہ نباشد و مانند ایں لولو در ہر سلکے
نبود بیت سے

باغ ارم (یعنی باطن کے باغ میں آئے اور یہاں آکر اسے حاصل کر
اسلئے کہ اسکے ہر ہر باب میں سیکڑوں قسم کے تازہ میوہ جات ہیں وہ سب
تیرے لئے حلال ہیں آ اور ذرا اسے چکھ تو لے۔
اسی قسم کے صد ہا میزبانی کے کھانوں سے ہم نے اپنا یہ دستر خوان سجا
رکھا ہے اور تمام عالم کو اس سے متمتع ہونے کا اعلان عام ہے۔
آؤ اس میں شریک ہو جاؤ تاکہ تمہارا دل نہ جھٹا ہو۔ اور جب تم
اشتہا رکھتے ہو تو جو چیز چاہو کھاؤ (مگر ایک شرط کے ساتھ کہ)
ہمارا یہ دستر خوان ہر اس شخص کیلئے بچھا ہوا ہے جو اس سے نفع اٹھانے کے
بعد ایک زمانہ تک ہماری یاد رکھے (اور ہمارے لئے دعائے خیر بھی کرے)
(جیسا کہ بیان کیا گیا ہے) اس قسم کے کلام سننے کے مشتاق نہوں گے مگر
وہی لوگ جو کہ ارباب عشق اور اصحاب ولولہ ہیں اسلئے کہ عاشق
ہی ایسا ہوتا ہے کہ جسکو ترتیب وغیرہ سے کچھ سروکار نہیں ہوتا۔ مگر
باوجود اسکے کہ عاشق اپنے کلام میں ظاہری ترتیب کی کوئی رعایت
نہیں کرتا لیکن اصلی اور حقیقی ترتیب کی وہ بھی رعایت کرتا ہے
یعنی ایسی کوئی بات کبھی نہیں کہتا جو معشوق کے مزاج کے
خلاف ہو۔ چنانچہ اسی اصل کے پیش نظر اگرچہ اس تالیف میں
ابواب وفصول کا اہتمام نہیں کیا گیا ہے مگر مذکورہ بالا اصول کی
رعایت علی وجہ الاتم یہاں بھی ملحوظ رکھی گئی ہے۔ یعنی ایسی
کوئی بات نہیں بیان کی گئی ہے جسکا تعلق فن سلوک سے نہو
چنانچہ جو لوگ کہ اس علم سلوک اور فن تصوف کے جوہری اور قدر شناس
ہیں وہ خوب جانتے ہیں کہ اس کے جیسا موتی کسی دوسرے
ڈبہ میں نہیں ملے گا اور کسی لڑی نے انھیں نہ پرو یا
ہوگا سے

گوہرکاں زکان ما باشد
واں ہم اندر دکان ما باشد
وایں لؤلؤ آبدار را بر صد و پنجاہ ۱۵۱
ویک سلک منسلک و منتظم گردانیدہ آمد
وایں مجموعہ را سلک السلوک نام نہادہ
شد و باللہ التوفیق علی الاتمام قطعہ ؎

نخشبی گرچہ مرد درویش است
لیک زیں گونہ ملکہا دارد
گرتو انگہ بخوانمش شاید
اینک از دُر سلکہا دارد

"جو گوہر کہ ہماری کان سے نکلا ہوا ہوگا وہ تم کو صرف ہماری ہی دوکان میں ملے گا"۔
چنانچہ میں نے اپنے ان آبدار و چمکدار موتیوں کو ایکسو اکیاون ۱۵۱ لڑیوں میں پرو دیا ہے اور اس مجموعہ کا نام "سلک السلوک" رکھا ہے۔ اللہ تعالےٰ ہی سے اس کے اتمام کی توفیق کی دعا کرتا ہوں ؎

نخشبی اگرچہ ایک مرد فقیر ہے لیکن اس دولت
(باطن) سے وہ بھی ایک ملک کا ملک رکھتا ہے
لہٰذا اسکو اگر میں امیر کہوں تو کہہ سکتا ہوں یہ اسلئے
کہ وہ بہت سی سلکوں میں بیش بہا اور قیمتی موتی بھی رکھتا ہے

## آغاز کتاب

## دربیان سلکے چند کہ دریں حقہ حقائق مودع است

## کتاب کی ابتداء

## اور ان چند سلکوں کا بیان جو کہ بشکل حقائق ان جواہرات کے ڈبوں میں محفوظ ہیں

نخشبی از ہنر نہ مفلس
دفتر ملکہائے خود بکشا
عالمے را بخش پیرایہ
حقہ سلکہائے خود بکشا

اے نخشبی تم ہنر سے تو خالی نہیں ہو، لہٰذا جس سلطنت کے مالک ہو اسکا دفتر کھولو
اور دنیا والوں کو (راہ مولیٰ کا) راستہ اور طریق بتاؤ اسلئے ذرا اپنے موتیوں کا ڈبہ تو کھولو۔

## (سلکِ اوّل)

## (سلکِ اوّل)

برائے انور اصحاب دقائق و بر ذہن اطہر

اصحاب دقائق کے رائے انور پر اور ارباب حقائق کے ذہنِ اطہر

ارباب حقائق مخفی نیست و مطوی نہ کہ ہر علمے را اصطلاحے است تا کسی را بر اصطلاح علمے اطلاع کلی نباشد ضابط حقائق و مالک دقائق آن علم بتمامی نتواند شد۔

پر یہ امر مخفی اور پوشیدہ نہیں ہے کہ ہر علم کی کچھ اصطلاحات ہوا کرتی ہیں ایسی کہ جب تک کوئی شخص ان اصطلاحات سے واقف نہ ہو جائے اس علم کے دقائق پر حاوی اور اس کے حقائق سے کما حقہٗ واقف نہیں ہو سکتا۔

اکنوں بداں کہ یکے از اصطلاحات علم طریق توبہ است والتوبۃ اصل کل مقامٍ وھی مفتاح کل حالٍ وھی اول المقدمات وھی بمثابۃ الارض للبناء فمن لاارض لہ لابناء لہٗ ومن لاتوبۃ لہٗ لاحال لہ ولامقام لہٗ

لہٰذا یہ جانو کہ علم طریق کی اصطلاحات میں سے ایک توبہ ہے چنانچہ مقامات سلوک میں سے ہر ایک کی اصل ہے اور ہر حال کی ابتدا اسی سے ہوتی ہے اور طریق کے جو مقدمات ہیں انکی سب سے پہلی چیز یہی ہے اور اسکی مثال ایسی ہے جیسے مکان کی تعمیر کیلئے زمین ظاہر ہے کہ جس کے پاس زمین ہی نہو گی وہ مکان کیونکر تعمیر کر سکتا ہے پس جسطرح یہ کہنا صحیح ہے کہ جسکے پاس زمین نہیں اسکے لئے تعمیر ناممکن اسیطرح سے یہ بھی سمجھو کہ جس کی توبہ نہیں اسکے لئے حال و مقام بھی نہیں

چوں توبہ اصل کل مقام شد پس اگر کسے خواہد کہ صاحب مقامات شود باید کہ اول دست در زلف نوعروس توبہ زند۔ و بر تائب واجب و اولیٰ تر است کہ گناہ را بعد از توبہ چناں دشمن دارد کہ پیش از توبہ دوست داشتے۔

الغرض جبکہ توبہ ہر مقام کی اصل ٹھہری تو جو شخص صاحب مقامات ہونا چاہتا ہے اسے چاہیئے کہ سب سے پہلے نوعروس توبہ کے زلف میں ہاتھ لگائے۔ اور توبہ کرنے والے کے لئے مناسب بلکہ واجب ہے کہ توبہ کے بعد گناہ سے ایسی عداوت رکھے جیساکہ توبہ سے پہلے اسکو دوست رکھتا تھا۔

قال یحیی بن معاذ زلۃ واحدۃ للتائب بعد التوبۃ اقبح من سبعین زلۃ قبلھا۔ و توبہ در ہمہ وقت محمود است چہ در حال شیب و چہ در حال شباب

یحییٰ ابن معاذ فرماتے ہیں کہ توبہ کے بعد تائب کی ایک لغزش توبہ سے قبل کی ستر لغزشوں سے بھی بدتر اور بڑھکر ہوتی ہے۔ اور توبہ جس وقت بھی کرلے مناسب ہی ہے۔ کیا جوانی کیا بڑھاپا۔ بیان کرتے ہیں

چنیں گویند وقتے مردے درحالت
پیری توبہ کرد او را گفتند تو در توبہ
ہم تعجیل کردی و ہم آہستگی نمودی
آنکہ آہستگی کردی آن بود کہ توبہ را
تا پیری تاخیر داشتی و این تعجیل کہ نمودی
آنست کہ پیش از مرگ توبہ کردی

عزیز من! کسے کہ توبہ نکند
و بآلودگی گناہ خواہد کہ بخوز مغفرت
منجر شود بعطر رحمت معطر گردد
او بدان ماند کہ کسے در مزبلہ تا حلق
فرو رفتہ شود و ہمچناں سر و پا آلودہ
در دکان عطار رود و گوید اے عطار!
عطرے داری سر و پاے مرا معطر
کند، گوید من عطر دارم اما ترا آن
شکل کجا کہ عطر را استعمال توانی کرد
او گوید چہ کنم کہ مستحق آں عطر گردم عطار
گوید اول برو اشنانے و صابونے
بخر بعدہ در حمام رو و سر و جامہ خود
را ازیں آلودگی نیکو بشو آنگہ بیا تا
مستحق عطر من گردی۔

بشنو بشنو عزیز من! سالک
نیز چوں طالب عطر مغفرت شود باید
کہ اشنان انتباہ و صابون ندامت

کہ ایک دفعہ ایک شخص نے بڑھاپے کی حالت
میں توبہ کی لوگوں نے اس سے کہا کہ تو نے توبہ
کرنے میں جلدی بھی کی اور دیر بھی کی۔ تاخیر تو
یوں کہ بڑھاپے تک اسکو موخر رکھا اور
جلدی یوں کہ قبل مرنے سے پہلے اسکو
کرلیا۔

عزیز من! جو شخص کہ توبہ نکرے اور گناہ
کی گندگی میں ملوث ہو کر یہ چاہے کہ مغفرت
کی جگہ اس کو لے جایا جائے اور رحمت
کے عطر سے اسکو خوشبودار کردیا جائے
تو اس شخص کی مثال ایسی ہے جیسے کوئی شخص غلیظ کے
چہ بچہ میں سر تک ڈوبا ہوا ہو اور اسی طرح سرتاپا نجاست
میں آلودہ ہو کر کسی عطر والے کی دوکان پر جائے اور اس سے
کہے کہ میاں عطار! تمھارے پاس کوئی ایسا عطر بھی ہے جو
میرے جسم کو معطر کردے؟ عطار اسکو یہی جواب دیگا کہ ہاں
میرے پاس عطر تو ہے لیکن تمہاری ایسی حالت کہاں کہ تم
استعمال کرسکو۔ اسپر وہ کہے کہ اچھا تو پھر میں کیا کروں کہ عطر کا مستحق
ہو سکوں؟ اسپر عطار یہ کہے کہ جاؤ بازار سے کچھ اشنان اور صابون
خریدو اسکے بعد کسی حمام میں جاکر اپنے بدن اور کپڑے سے اس نجاست
اور گندگی کو دور کرو پھر اسکے بعد میرے پاس آؤ تو میرے عطر کے مستحق ہو سکوگے

سنو سنو! عزیز من اسی طرح سے جب کوئی سالک
عطر مغفرت کا طالب ہو تو اسکو بھی چاہیئے کہ تنبیہ کی خوشبودار
گھاس اور ندامت کا صابن حاصل کرکے خوف و

بدست آرد. بعدہٗ در حمام خوف و
خشیت در رود و بآب توبہ
و حیا سر و پائے خود را
نیکو بشوید و عمامہٗ وفا بر سر نہد
و درعۂ اخلاص در بر افگند
چوں خود را ہمچنیں گردانید
طیّب اللہ تعالیٰ قلبہ بطیب
مسک الہدایۃ و نسیم کافور العنایۃ
ثم اجلسہ علیٰ سریر الوداد مربعاً
و علیٰ نمارق القرب متکئاً۔

بشنو بشنو! امام شافعی را
کہ در دریائے شریعت و طریقت
بود چوں بعد از فوت در خواب
دیدند فقیل لہ ما فعل اللہ
تعالےٰ بک قال اجلسنی
علیٰ کرسیٍ من ذھب و
نشر علی اللؤلؤ الرطب

قطعہ۔

نخشبی ہر کہ نقد توبہ نیافت
تو ندانی کہ او پشیزے برد
چہ تواں برد زیں مقام ولیک
ہر کہ با توبہ رفت چیزے برد

خشیت کے حمام میں جائے اور وہاں توبہ اور حیا کے
پانی سے اپنے سر اور پاؤں کو خوب مل مل کر دھوئے
اسکے بعد اخلاص کا کرتا پہنے اور وفا کا عمامہ باندھکر
وہاں سے باہر آئے اور جب اس طرح سے
اپنے کو حق تعالےٰ کے روبرو پیش کرے گا تو اللہ
تعالےٰ اسکے قلب کو مشک ہدایت کی خوشبو
سے خوشبودار فرمادیں گے اور اپنی عنایت
کے کافور کی مہک دار ہوا اُس پر سے گذار دینگے
پھر اسکو محبت کے تخت پر بٹھائیں گے اور اسکے
اردگرد قرب کا تکیہ رکھدیا جائے گا۔

سنو سنو! امام شافعیؒ جو کہ شریعت
اور طریقت دونوں کے دریا تھے آپ کو لوگوں نے مرنے
کے بعد خواب میں دیکھا پوچھا کہ اللہ تعالےٰ
نے آپ کے ساتھ کیا معاملہ کیا؟ فرمایا کہ
مجھے سونے کی کرسی پر بٹھایا اور نہایت ہی
چمکدار موتی مجھ پر بکھیرے گئے۔ سہ

"اے نخشبی جس شخص کو توبہ کا سرمایہ نہ ہاتھ لگا
تو یوں سمجھو کہ وہ یہاں سے ایک دمڑی کے برابر
بھی کوئی چیز نہیں لے گیا۔ (اول تو) اس
دار دنیا سے کون کیا چیز لے ہی جا سکتا ہے تاہم
جو شخص یہاں سے توبہ کا سرمایہ لے گیا تو بلاشبہ
وہ بڑی چیز لے گیا"

## (سلک دوم)

بباید دانست کہ یکے از اصطلاحات
این علم مَقام است بفتح المیم۔ و مقام
کل احد موضع اقامتہ عند ذلک ۔ المقام
سمی مقاماً لثبوتہ و استقرارہ و
قد یکون الشی بعینہ حالاً ثم یصیر
مقاماً ارباب احوال ومقامات گویند
سالک را اول چیزے حال شود بعدہٗ
آں حال مقام گردد ۔ چنانکہ یکے را محاسبہ
نفس خویش دائمی شود ایں داعیہ محاسبہ
نفس را حال گویند چوں او بتدریج قاہر
نفس خویش گردد مالک محاسبہ نفس گشت
آں داعیہ محاسبہ را مقام خوانند۔ و حال
مراقبہ و حال مشاہدہ و غیر آں و مقام شدن
ایشاں ہمیں حکم تلقیف دارد

اکنوں بداں کہ مقامات تناہی
اند زیراکہ مقامات مکاسب اند و مکاسب
تناہی باشد۔

بشنو بشنو! مشائخ طریقت
رضوان اللہ علیہم اجمعین کہ چیزے
نہ اندا ما صاحب مقامات اند۔

در طریقت صد مرتبہ نہادہ اند

## سلک دوم (مقام سے کسے کہتے ہیں)

جاننا چاہیئے کہ فن کی اصطلاحات میں سے ایک مقام
ہے میم کے زبر کے ساتھ اور ہر شخص کا مقام وہ کہلاتا ہے جہاں
وہ ٹھہرا ہوا ہو چنانچہ مقام کو مقام اسکے ثبوت اور استقرار ہی کی وجہ سے
کہتے ہیں اور یہ سمجھو کہ کبھی ایک ہی شے بعینہٖ حال ہوتی ہے
اور پھر وہی مقام ہو جاتی ہے چنانچہ جو حضرات کہ اصحاب احوال
ومقامات ہیں وہ بیان کرتے ہیں کہ ایک چیز سالک کے لئے
شروع شروع میں تو حال کے درجہ میں رہتی ہے اور بعد میں وہی
مقام ہو جاتی ہے۔ جیسے کسی شخص کے باطن میں اپنے نفس کے
محاسبہ کا خیال پیدا ہوا تو اس داعیہ کو حال کہتے ہیں۔ پھر جب
وہ شخص آہستہ آہستہ اپنے نفس پر قابو یافتہ ہو جائے اور نفس
کے محاسبہ کا وہ مالک بن جائے تو اس کا نام
مقام ہو جاتا ہے۔ اسی طرح سے مراقبہ اور مشاہدہ وغیرہ کا
ابتداءً حال ہونا اور پھر مقام بن جانا اسی طور پر ہوا
کرتا ہے۔

اب یہاں یہ بات سمجھو کہ مقامات تناہی ہیں اسلئے
کہ مکتسب ہیں یعنی انکا حاصل کرنا انسان کے اختیار میں
ہے اور مکاسب یعنی جو چیز کہ حاصل کیجائے محدود ہی ہوا کرتی ہے

سنو سنو! دیکھو یہ مشائخ طریقت رضوان اللہ
علیہم اجمعین اگر کچھ نہیں ہیں تو کم از کم صاحب
مقامات تو ہیں ہی۔

ان حضرات کے لئے طریقت میں سو درجے مقرر ہیں

وکشف وکرامت ہفدہم مرتبہ است
ازیں مراتب اگر سالک بے پر درہوا
پرد و یا بقدم بر سما رود بباید کہ بدیں غرہ
نشود کہ ہفدہم مرتبہ بیش نیست اگر ہم بدیں
ہفدہم راضی گردد ہشتاد و سہ دیگر را کے
قطع کند۔ و سالک از مقامے بمقامے
ترقی نکند تا حقِ مقامِ اول بتمامے نگذارد
فان من لا قناعۃ لہٗ لا یصح لہ التوکل
ومن لا توکل لہ لا یصح لہ التسلیم

قطعہ ؎

نخشبی خیمہ یک مقام مزن
بخداوند زیں نمونہ رسند
از مقامے اگر بروں نایند
بمقامے دگر چگونہ رسند

جنمیں سے کشف وکرامت کا درجہ سترہواں ہے چنانچہ
اگر سالک بدون پر کے ہوا پر اڑے یا بذریعہ قدم کے آسمان
پر چلا جائے تو بھی اسکو چاہیئے کہ اس پر غرہ نہ کرے۔ کیونکہ
اس نے ابھی سو مراتب میں سے سترہ ہی توطے کیا ہے
اور اگر اسی پر راضی ہوکر بیٹھ رہے گا اور قناعت کریگا
تو بقیہ تراسی درجات کیونکر طے کر سکے گا۔ اور سالک ایک
مقامات سے دوسرے مقام تک ترقی نہیں کرتا جبتک
مقام اول کا حق پورا پورا ادا نہیں کرلیتا اسلئے کہ جس شخص کے اندر قناعت
نہیں اسکا توکل صحیح نہیں اور جسکا توکل صحیح نہیں تو اسکے لئے
مقام تسلیم سے کچھ حصہ نہیں۔

"اے نخشبی ایک ہی جگہ پر خیمہ لگا کر نہ بیٹھ جاؤ" مطلب یہ کہ
کسی ایک ہی مقام پر قناعت نہ کرو بلکہ راہ باطن میں چلتے رہو
اور ترقی کرتے رہو۔ حق تعالیٰ تک اسیطرح لوگ پہونچے ہیں اگر ایک
مقام سے لوگ باہر نہوں اور ترقی نکریں تو دوسرے مقام میں کیونکر پہونچ سکتے ہیں

## (سلکِ سوم)

بباید دانست کہ یکے از اصطلاحات
ایں علم حال است والحال ما یرد
علی القلب من طرب او حزن او
بسط او قبض۔ والحال سمی حالاً
لتحولہ۔ شہسواران معرکۂ ریاضت
گویند ہر کہ بر اداہم ایمان و توبہ و زہد

## سلکِ سوم (حال کسے کہتے ہیں)

جاننا چاہیئے کہ اس علم کی اصطلاح میں سے ایک
حال ہے اور حال اسے کہتے ہیں جو قلب پر وارد ہو مثلاً خوشی یا
غم یا قبض یا بسط وغیرہ اور حال کو حال اسلئے کہتے ہیں کہ وہ بدلتا
اور منتقل ہوتا رہتا ہے۔ معرکہ ریاضت کے شہسواروں کا کہنا
ہے کہ جو شخص ایمان۔ توبہ۔ زہد۔ اور دوام عبودیت کے گھوڑے
کو بغیر لگام لگائے ہوئے سرپٹ دوڑائے یعنی ان چیزوں کے

و دوام عبودیت مطلق العنان شد او
بر جمیع احوال دست یافت و بریں چہار
کشور جز بفرعون چہار چیز دست نتواں
یافت وہی قلة الکلام و قلة الطعام
و قلة المنام والاعتزال عن الناس
(ای الانام) ۔

اکنوں بداں کہ در سلوک یکے
را صاحب وقت گویند و دوم را صاحب
احوال و سوم را صاحب انفاس گویند
صاحب وقت مبتدی باشد و صاحب
انفاس منتہی و صاحب الاحوال بینہما۔
والاحوال متناہی نیست زیراکہ احوال
مواہب است و مواہب متناہی نباشد

بشنو بشنو! بعضے از روندگان
ہمہ حال در غم حال باشند و لہذا بزرگے
میگوید وقتے صاحب حالے را دیدم در
مقامے حیران نشستہ گفتم چنیں حیران
چرائی؟ گفت نقد حالے داشتم از کیسۂ وقت
من ربودہ اند در طلب و تفقد او
حیرانم ۔ بعد از مدتے اورا ہمانجا دیدم
اما ازاں حیراں تر کہ بودہ گفتم اکنوں چرا
حیرانی؟ گفت سررشتہ حالے کہ از دست
رفتہ بود باز در دست آمدہ ست ور

اسکو کامل ترین حاصل ہو جائے تو پھر وہ طریق کے جملہ احوال و
مقامات پر قابو پا جائے گا اور ان چاروں ملکوں پر بجز چار چیزوں کی
مخالفت کے قبضہ نہیں پایا جا سکتا اور وہ یہ ہیں ۔ قلت کلام قلت
طعام قلت منام اور قلت اختلاط مع الانام ۔ ( یعنے
کم بولنا ۔ کم کھانا ۔ کم سونا اور لوگوں سے
کم ملنا جلنا ) ۔

اب یہ سمجھو کہ سلوک میں ایک تو صاحب وقت
کہلاتا ہے اور ایک صاحب احوال اور ایک صاحب انفاس
ہوتا ہے ۔ صاحب وقت مبتدی ہوتا ہے اور صاحب
انفاس منتہی ۔ اور صاحب احوال ان دونوں کے بین بین ہوتا
ہے ۔ اور احوال متناہی نہیں ہیں اس لئے کہ وہ
عطایا ئے خداوندی ہیں اور مواہب متناہی
نہیں ہوا کرتے ۔

سنو سنو! سالکین میں سے بعضے ایسے ہوتے
ہیں جو کہ ہمہ وقت غم ہی میں رہتے ہیں ۔ اسیواسطے
ایک بزرگ فرماتے ہیں کہ ایک دفعہ میں نے ایک
صاحب حال کو دیکھا کہ ایک جگہ متحیر بیٹھا ہوا ہے
میں نے کہا کہ آپ اسقدر کیوں حیران و پریشان ہیں؟
اس نے کہا کہ حال کا ایک سرمایہ رکھتا تھا میرے وقت
کی تھیلی سے وہ اچک لیا گیا ہے ۔ اسی کی طلب و تلاش
میں حیران و سرگرداں ہوں ۔ ایک زمانے کے بعد میں نے پھر اسکو
اسی جگہ بیٹھا دیکھا اور پہلے سے بھی زیادہ حیران و پریشان ۔ میں نے
پھر پوچھا کہ اب پریشانی کی کیا وجہ ہے؟ کہا کہ حال کا سرا جو

تعهد او حیرانم۔ آں بزرگ میگوید مرا ہیچ
معلوم نباشد از اں دو حالت او کدام
صعب تر بود، حال فقدان یا حالِ
وجدان! آرے سکر کسے کہ از محبت
دوست باشد افاقت او از رویت
دوست بود و سکر کسے کہ از رویت باشد
ندانم کہ افاقت او از چہ بود۔
عزیزِ من احوالِ مواہب غیبی است
کشف ذوق او بزبان قلم ناممکن است
قیل المقامات من المکاسب الاحوال
من المواہب قطعہ ؎

نخشبی حالِ خوش طلب ہمہ حال
ایں علامت نشانِ بے غیبی است
حال از کسب، کسب نتواں کرد
حال خوش از مواہب غیبی است

میرے ہاتھ سے چھوٹ گیا تھا وہ پھر میرے ہاتھ لگ گیا
ہے لیکن اب اس فکر و غم میں ہوں کہ اسکی کیونکر حفاظت
کروں کہ وہ پھر نہ جانے پائے۔ وہ بزرگ فرماتے ہیں کہ میں
یہ نہ اندازہ کر سکا کہ انکی ان دونوں پریشانیوں میں سے کون
سی بڑھی ہوئی ہے یعنی حال کے فقدان کی پریشانی یا اسکے وجدان
کی پریشانی۔ ہاں بھائی بات یہ ہے کہ جس شخص کو دوست کی محبت کا نشہ
ہو تو اسکو افاقہ تو دوست کی رویت اور ملاقات سے ہو سکتا ہے
اور جس شخص کو دیدار محبوب ہی سے نشہ ہوگیا ہو تو میں نہیں سمجھتا کہ
اب اسکو افاقہ کیسے ہوگا۔ عزیز من احوال غیبی مواہب ہیں اسکے
ذوق کا بیان قلم کی زبان سے ناممکن ہے۔ کہا گیا ہے کہ مقامات کل کے
کل مکاسب ہیں اور احوال سب مواہب ہیں۔

" اے نخشبی ہر وقت اور ہر حالت میں اچھا ہی حال طلب کر کہ
یہ غیبی کی نشانی ہے اور یہ سمجھ لو کہ حال عمل اور کسب سے حاصل نہیں کیا جا سکتا
کیونکہ اچھا حال حق تعالی کا عطیہ ہے (جو محض اپنے فضل ہی سے کسی کو عطا
کرتا ہے باقی احوال اعمال کے تابع ضرور ہیں یعنی عمل کرنیوالے ہی کو ملتے ہیں)

## (سلک چہارم)

باید دانست کہ یکے از اصطلاحات
ایں علم وجد است والوجد مایرد علی
القلب بلا تکلف ۔ اہل معرفت
گویند لا یطلع علیہ احد الا اللہ تعالی
و تقدس ۔

## سلک چہارم (وجد کسے کہتے ہیں)

جاننا چاہئے کہ اس علم کی اصطلاحات میں سے ایک وجد
ہے اور وجد وہ کہلاتا ہے جو قلب پر بلا تکلف وارد
ہو۔ اہل معرفت تو یہ کہتے ہیں کہ وجد قلب سالک میں ایک
سر اور راز ہے جس پر بجز حق تعالے کے کوئی دوسرا نہیں
مطلع ہوتا۔

وبعضے گویند الوجد وارد حق اذا جاء
یزعج القلوب الی الحق۔ وقتے درویشے
در مجلس یحییٰ معاذ درآمد از استماع کلام
آں مجلس درو وجدے ظاہر شد واضطرابے
قوی کرد فقال لہ رجل ما ہذا قال کلام الربانیۃ
ہیجبت سرالوحدانیۃ فیغیب صفۃ الانسانیۃ
وظہرت احکام الربانیۃ عزیز من! وجد
حالے است کہ در صاحب وجد فقدان
حرکات ظاہر گردد وچندیں ہزار زندہ باطن
بودہ باشند کہ ایشاں را دریں حالت
انزاق روح شدہ باشد۔ چنیں گویند
وقتے بزرگے وعظ میکرد مردے را
از استماع آں وجدے حاصل شد
پیراہن بدرید چوں آں حال بافاقہ بدل گشت
آں بزرگ گفت دریں حالتے کہ تو بودی
درو شق قلوب کنند نہ شق جیوب۔ قال
الکتابے الوجد اولہ حلو واوسطہ مُر و
آخرہ سقم بشنو بشنو! حضرت ایوب
صلوٰۃ اللہ علیہ تا از کسوت صحت عاری
بود بلباس وجد ملبوس بود وچوں لباس
صحت ملبوس گشت از کسوت وجد عاری
ماند فریاد برآورد رَبِّ اَنِّی مَسَّنِیَ الضُّرُّ
وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ۔ قطعہ

بعض لوگ یہ فرماتے ہیں کہ وجد حق تعالیٰ کیجانب
سے ایک وارد ہے جب وہ آتا ہے تو قلوب کو جھنجھوڑ کر
اللہ تعالیٰ کی جانب متوجہ کر دیتا ہے۔ ایکدفعہ حضرت یحییٰ معاذؒ کی
مجلس میں ایک درویش پہونچا آپکے ارشادات کو سنکر اسپر وجد طاری
ہوا بُری طرح لوٹنے پوٹنے لگا اس سے ایک شخص نے پوچھا کہ میاں!
یہ کیا حال ہے کہا کچھ نہ پوچھو رب کا کلام تھا جس نے وحدانیت
کے بھید کو ابھارا یا چنانچہ میرے اندر سے انسانیت کی صفت رخصت
ہو گئی اور ربانیت کے احکام جاری ہو گئے۔ عزیز من! وجد ایک ایسا
حال ہے کہ صاحب وجد میں حرکات ظاہری کو ختم کر دیتا ہے اور ایسے
ایسے ہزاروں زندہ باطن گذرے ہیں کہ اسی طرح وجد کے حال میں انکی
روح تک پرواز کر گئی ہے۔ بیان کرتے ہیں کہ ایک دفعہ کوئی بزرگ
وعظ کہہ رہے تھے ایک شخص کو اسے سنکر وجد آگیا اپنا لباس پارہ
پارہ کر ڈالا جب اس حال سے افاقہ ہوا تو ان بزرگ نے
اس سے فرمایا کہ میاں جو حالت تم پر طاری ہوئی تھی اس میں تو
قلب کو چاک کرنا چاہیئے تھا نہ کہ گریبان کو۔ کتانی کہتے ہیں
کہ وجد کا اول حصہ شیریں ہوتا ہے اور درمیانی حصہ
کڑوا اور آخری درجہ مرض ہوتا ہے۔ سنو سنو! حضرت
ایوب علیہ السلام جب تک لباس صحت سے عاری رہے
وجد کا لباس پہنے ہوئے تھے اور جب صحت کا لباس
پہن لیا تو وجد کے لباس سے عاری ہو گئے اُسی
حال میں یہ فریاد کی کہ اے میرے پروردگار مجھے
بہت تکلیف پہونچی ہے اور آپ سب رحم کرنے والوں
سے بڑھکر رحم کرنے والے ہیں ؎

نخشبی وجد تیغ تیز سر
تا ندانی کہ تیغ سر باز نیست
سر خود خود کسے نیندازد
وجد را ایک ہنر سرانداز نیست

"نخشبی وجد کو ایک تیز تلوار سمجھو اور یہ سمجھو کہ تلوار کا کام سر کا کاٹنا ہوا کرتا ہے دیکھو خود اپنے سر کو کوئی نہیں کاٹا کرتا مگر وجد کا ایک کارنامہ یہ بھی ہے کہ خود وہ اپنے ہی صاحب کا سر قلم کر دیتا ہے یعنی صاحب وجد وجد کے ذریعہ خود اپنے ہی کو ختم کر لیتا ہے"

(راقم عرض کرتا ہے کہ مصنف رحمۃ اللہ علیہ نے یہ جو فرمایا کہ اسکا آخری درجہ مرض کا ہے اس سے یہ معلوم ہوا کہ وجد و حال کوئی کمال نہیں ہے بلکہ بعض مرتبہ انسان کے ضعف قلب اور اسکے قویٰ کی کمزوری کا نتیجہ ہوتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ حضرات صحابہ کرامؓ چونکہ قوی القلب تھے ان حضرات کے یہاں اس قسم کا وجد و حال کم ملتا ہے بعد میں ضعف کی وجہ سے لوگوں میں یہ کیفیت پیدا ہو گئی۔ ورنہ اگر کمال ہوتا تو حضرات صحابہؓ اس سے بدرجہ اولیٰ متصف ہوتے۔ واللہ اعلم)

## (سلک پنجم)

بباید دانست کہ یکے از اصطلاحات این علم تواجد است والتواجد استدعاء الوجد من نفسہ لیس لصاحبہ کمال الوجد آری تواجد از باب تفاعل است و در تفاعل بیشتر اظہار صفتے باشد کہ در صاحب او آن صفت نباشد کالتمارض والتجاہل۔ وجد حالے را گویند کہ صاحب آن حال را بے تکلف او ظاہر شود و تواجد حالے کہ صاحب او آنرا بہ تکلف ظاہر کند و میان این حال و آن حال فرق بسیار است لیس التکحل فی العینین کالکحل۔ عزیز من! فقر

## سلک پنجم (تواجد کسے کہتے ہیں)

جاننا چاہیئے کہ اس فن کی اصطلاحات میں سے ایک تواجد ہے اور تواجد کہتے ہیں اپنے نفس سے بتکلف وجد کو چاہنا ایسے شخص میں وجد کا کمال موجود نہیں ہوتا۔ دیکھو تواجد باب تفاعل سے ہے جسکا خاصہ ہے کہ اسکے ذریعہ ایسی صفت کا اظہار کیا جاتا ہے کہ اسکا موصوف اسکے ساتھ متصف نہیں ہوتا۔ جیسے تمارض بتکلف خود کو مریض ظاہر کرنا۔ تجاہل بتکلف اپنے آپ کو جاہل ظاہر کرنا وغیرہ وغیرہ۔ الغرض وجد تو اس حال کو کہتے ہیں کہ اسکے صاحب سے وہ بے تکلف ظاہر ہو اور تواجد اس حال کو کہتے ہیں کہ اسکا صاحب اسکو بتکلف ظاہر کرے اور ظاہر ہے کہ اس حال میں اور اُس حال میں بہت فرق ہے۔ سرمگیں آنکھ کو سرمہ لگی آنکھ کہاں پا سکتی ہے؟ عزیز من! یہ فقیری اور تصوف ایسا

مذہبے است آنچہ درکس از صفاتِ حسنہ
باشد اظہار کردن آں جائز نیست
تا در کسے کہ صفات نباشد اظہار کردن
آں کے جائز باشد و لہذا بعضے درویشاں را
ملامتے خوانند و ملامتے طائفہ باشند کہ
کہ ایشاں نہ خیر خود را پیدا کنند و نہ شرِ خود را
پنہاں دارند۔ بشنو بشنو! پیش ازیں
مردہا بودہ اند کہ از ذوق و شوق و طاعات
و عبادات ہمہ چیز داشتند و خود را چناں
می نمودند کہ گوئی ہیچ چیز ندارند و دریں
ایام مردمانند کہ از ینہا ہیچ ندارند و خود
را چناں می نمایند کہ گوئی ہمہ چیز دارند

قطعہ ؎

نخشبی ہر چہ در تو نیست ازاں
ہیچ چیزے براز تقاعد نیست
ہمہ معنی شود نہ دعوی زانکہ
وجد در سینہ چوں تو اجد نیست

## (سلک ششم)

بباید دانست کہ یکے از اصطلاحات
ایں علم قبض و بسط است و ہما حالان
یشبہان الخوف والرجا یعنی قبض و بسط

مذہب ہے کہ اس میں جو شخص کچھ صفات حسنہ بھی رکھتا
ہو تو اسکا اظہار جائز نہیں ہے پھر اگر کسی شخص کے اندر کوئی صفت
موجود نہو تو اسکا ظاہر کرنا اسکے لئے کب جائز ہو سکتا ہے
اسی واسطے بعضے درویشوں کو ملامتی کہا جاتا ہے۔
اور ملامتیہ فرقہ وہ کہلاتا ہے جو نہ اپنی خوبی کو ظاہر کریں اور
نہ اپنی برائی کو چھپائیں۔ سنو سنو! اب سے پہلے
اہل طریق ایسے ہوتے تھے کہ ذوق و شوق طاعت و عبادت
سب چیزیں رکھتے تھے لیکن اپنے کو ایسا ظاہر کرتے تھے
کہ گویا کچھ بھی نہیں جانتے اور نہ کسی صفت کے ساتھ
متصف ہیں اور اس زمانہ میں ایسے لوگ ہو گئے ہیں کہ ان
امور مذکورہ میں سے کسی چیز کے ساتھ بھی متصف نہیں ہیں
اور خود کو ایسا ظاہر کرتے ہیں کہ گویا سب چیز رکھتے
ہیں ؎

"اے نخشبی جو حال تمھارے اندر نہیں ہے اور جس وصف
سے تم متصف نہیں ہو تو اسکے دعوی سے بیٹھ رہنے اور اس صفت
سے اپنے کو قاصر سمجھنے سے بہتر کوئی چیز نہیں ہے اسلئے کہ اصل کمال
تو کسی صفت سے متصف ہونے میں ہے نہ کہ زا دعوی کرنے میں اسلئے
کہ ان کے سینہ میں جذبہ ہوتا ہے اسکی برابری تو اجد تھوڑا ہی کر سکتا ہے"

## سلک ششم (قبض و بسط کسے کہتے ہیں)

جاننا چاہیئے کہ منجملہ اس فن کی اصطلاحات کے ایک
قبض و بسط بھی ہے اور یہ دونوں حال ہے جو کہ خوف و
رجا کے زیادہ مشابہ ہے مطلب یہ کہ جسطرح سے بندیوں کو

مر منتہی را بداں مشابہ است کہ خوف و رجا
مبتدیاں را اگرچہ بعضے چنیں گویند کہ قبض
و بسط در مرتبہ بالاتر از خوف و رجا ست
اما بعضے گویند القبض یتولد من الخوف
والبسط یتولد من الرجاء واہل ریاضت
گویند حالۃ القبض حالۃ الافتقار و حالۃ
البسط حالۃ الافتخار و بعضے گویند قبض
کنایتیست از حالۃ تنگی رزق و بسط
کنایتیست از حالۃ فراخی رزق و بعضے
گویند قبض اشارت ست از امساک دنیا
و بسط اشارت است از ترک او۔
بشنو بشنو! چوں آدمی متولد میشود
از مادر انگشتان دست او مبسوط باشند
فیکون قبض الاصابع فی حالۃ الولادۃ
اشارت الی امساک الدنیا ویکون بسط
الاصابع فی حالۃ الوفات اشارۃ الی
ترک الدنیا۔ عزیز من! قبض و بسط
ارادات غیبی اند لا یدری صاحبہا سببہا

قطعہ ؎

تخشبی گہ خوش است وگہ ناخوش
خوشی و ناخوشیش عمداً نہ
ویں ز تاثیر قبض و بسط بود
سبب قبض و بسط پیدا نہ

خوف رجا پیش آتا ہے اسی طرح سے منتہیوں کو قبض و بسط پیش
آتا ہے۔ اگرچہ بعض حضرات نے یہ بھی فرمایا ہے کہ قبض و
بسط مرتبہ میں خوف و رجا سے کہیں بڑھکر ہے اور بعض حضرات
یہ فرماتے ہیں کہ قبض ایک حالت ہے جو خوف سے پیدا ہوتی
ہے اور بسط ایک ایسا حال ہے جو رجا سے پیدا ہوتا ہے
اہل ریاضت ارشاد فرماتے ہیں کہ حالت قبض تو حالت
احتیاج و افتقار ہے اور حالت بسط حالت افتخار ہے۔ اور
بعض لوگ کہتے ہیں کہ بسط کنایہ ہے رزق کی تنگی کی حالت
سے اور بسط کنایہ ہے فراخی رزق کی حالت سے اور بعضے
کہتے ہیں کہ قبض کے معنی ہیں دنیا کو روک رکھنا اور بسط
کے معنی ہیں ترک دنیا کے۔ واللہ اعلم۔
سنو سنو! جب آدمی ماں کے پیٹ سے پیدا ہوتا ہے
تو اسکے ہاتھ کی انگلیاں بند رہتی ہیں چنانچہ ولادت
کے وقت میں یہ مٹھی کا بند ہونا دنیا کے روکے رہنے اور
پکڑے رہنے ہی کیطرف اشارہ ہے اور وفات کے
وقت میں انگلیوں کا کھلا رہنا ترک دنیا کی جانب اشارہ
ہوتا ہے۔ عزیز من! قبض و بسط اللہ تعالےٰ کے
غیبی ارادے ہیں خود اسکے صاحب کو بھی اسکی وجہ
نہیں معلوم ہوتی ؎

"تخشبی پر جو کبھی خوشی طاری رہتی ہے کبھی غم تو اسکی
یہ دونوں حالتیں اختیاری نہیں ہیں بلکہ یہ اسی قبض و
بسط کا اثر ہے جو اس پر طاری ہوتا رہتا ہے باقی خود
قبض و بسط کیوں طاری ہوتا ہے اسکا سبب معلوم نہوسکا

## سلکِ ہفتم

بباید دانست کہ یکے از اصطلاحات
این علم، علم الیقین است و عین الیقین
است و حق الیقین است فعلم الیقین
ماکان من طریق النظر والاستدلال وعین الیقین
ماکان من طریق الکشوف والنوال وحق
الیقین ماکان بتحقیق الانفصال عن
لوث الصلصال وقیل علم الیقین للاولیا
وعین الیقین لخواص الاولیا وحق الیقین
للانبیا۔ دیگر از اصطلاحات این علم محاضرہ
ومشاہدہ ومکاشفہ است۔ محاضرہ حق
ارباب تلوین است وہم اہل علم الیقین، ومشاہدہ
حق اصحاب تمکین است وہم اہل حق الیقین
ومکاشفہ امریست کہ مشترک است
میان ارباب تلوین واصحاب تمکین
وہم اہل عین الیقین۔ دیگر از اصطلاحات
این علم ہیبت واُنس ست وہما

## سلکِ ہفتم (چند اصطلاحات فن)

جاننا چاہیئے کہ فن کی اصطلاحات میں سے
ایک اصطلاح علم الیقین، عین الیقین اور حق الیقین
ہے۔ علم الیقین وہ کہلاتا ہے کہ کسی بات کا علم
نظر اور استدلال کے ذریعہ حاصل ہو۔ عین الیقین
وہ ہے جو بذریعہ کشف اور منجانب خدا بخشش اور
نوال کے طور پر ہو۔ اور حق الیقین وہ ہے جو کہ لوازم
خاک اور عناصر سے جدائی اور انفصال کیوجہ سے ہو
(یعنی انسان لوازم جسدی سے اپنے آپکو فارغ اور فانی کر کے
واصل بحق ہوجائے) اور کہا گیا ہے کہ علم الیقین وہ کہلاتا ہے
جو عام اولیا کو حاصل ہو اور عین الیقین علم کا وہ درجہ ہے جو
خواص اولیا کو حاصل ہوتا ہے اور حق الیقین وہ مرتبہ ہے
جو انبیا علیہم السلام کے ساتھ مخصوص ہے۔ نیز یہ معلوم کرو کہ منجملہ
اس علم کی اصطلاحات کے محاضرہ، مشاہدہ اور مکاشفہ بھی ہے
انمیں سے محاضرہ ارباب تلوین اور علم الیقین والوں کا حق ہے یعنی انکے
مرتبہ کی چیز ہے (سالک جبتک مقامات سلوک نہ طے کرلے اسکو صاحب تلوین
کہتے ہیں اور جب مقامات طے کر کے مقصود پر پہونچ جائے اور

---

(قولہ مبسوط) اصل کتاب میں اسجگہ یہی لفظ درج ہے لیکن خیال ہوتا ہے کہ نسخ ناسخین سے
غالبًا یہاں کچھ عبارت ترک ہوگئی ہے۔ یعنی یوں رہا ہوگا ـــ کہ چوں آدمی متولد می شود از مادر
انگشتان دست او مقبوض باشند و چوں بمیرد انگشتان دست او مبسوط باشند۔ چنانچہ
اگلی عربی عبارت اسی نہج کی ہے اور ہم نے اردو ترجمہ میں بھی اسی کا لحاظ کیا ہے۔ واللہ
اعلم بالصواب۔ جامی)۔

یشبہان القبض والبسط۔ قال الجنید
رحمہ اللہ الانس ارتفاع الحشمۃ مع وجود
الہیبۃ وقال رویمؒ الانس ان یستوحش
من غیرہ حتی من نفسہ اسے انیس از دولت
ہیبت بعضے از انس کار انس جائے
رسانیدہ اند کہ ایشاں را از خلق چناں
وحشت گرفتہ کہ وجود خود را ہم مزاحم خود
دانستہ اند۔ آرے یکے از نعمتہائے خالق
الجنۃ والنار تعالیٰ وتقدس دوزخ است
بنا برآنکہ از بیم دوزخ چندیں خلق بہشتی
میشوند وحق الہیبۃ الغشی وحق الانس
الصحو۔ قطعہ

غشی تا بہیبت وانسی
نیستت از حضور او غیبت
ہر یکے از یکے شگرف تراست
ہیبت از انس وانس از ہیبت

## سلک ہشتم

باید دانست کہ یکے از اصطلاحات
ایں علم لوائح ولوامع وطوالع ست
فاللوائح کالبرق یظہر ویستتر سریعا واللوامع
اظہر من اللوائح ولیس زوالہا بتلک السرعۃ

وہ اس مقام پر متمکن ہو جائے تو اسکو مقام تمکین کہتے ہیں، اور مشاہدہ
اصحاب تمکین کا حق ہے اور یہی لوگ مرتبۂ حق الیقین کے بھی مالک ہیں
اور مکاشفہ ایک ایسی چیز ہے جو کہ ارباب تلوین اور اصحاب تمکین کے درمیان
مشترک ہوتا ہے اور یہی لوگ عین الیقین کا مرتبہ رکھنے والے ہیں۔ نیز یہ سمجھو
کہ اس علم کی اصطلاح میں ہیبت و انس بھی ہے اور یہ دونوں قبض
وبسط کے بہت مشابہ ہیں۔ حضرت جنیدؒ فرماتے ہیں کہ انس یہ ہے کہ حشمت
اور دبدبہ تو اٹھ جائے لیکن ہیبت باقی رہے۔ رویمؒ کہتے ہیں کہ انس
یہ ہے کہ تمکو غیر سے وحشت معلوم ہونے لگے یہاں تک کہ اپنے
نفس سے بھی۔ اے انیس! بعضے انسان ہیبت کی دولت سے انس
اتنے اعلیٰ مقام تک پہونچ گئے ہیں کہ پھر انھیں مخلوق سے ایسی وحشت
ہو گئی ہے کہ جسکی وجہ سے انھوں نے اپنے وجود کو بھی اپنی راہ میں مزاحم
جانا۔ ہاں ہاں جنت اور دوزخ کے پیدا کرنیوالے مالک کی نعمتوں میں سے
ایک دوزخ بھی ہے اسلئے کہ دوزخ ہی کے خوف کیوجہ سے بہت سی مخلوق
جنت میں جائیگی۔ ہیبت کا اثر غشی اور بیخودی ہوتا ہے اور انس کا اثر بیداری
اور ہوشیاری۔ قطعہ: اے غشی جب تک تم ہیبت حق اور انس باللہ
کے ساتھ متصف ہو تمکو انکی حضوری سے غیبت نہیں ہے ان دونوں
میں سے ہر ایک دوسرے سے بڑھکر عجیب ہے یعنی ہیبت انس سے بڑھکر اور انس ہیبت سے بڑھکر

## سلک ہشتم (اور چند اصطلاحات)

جاننا چاہئے کہ منجملہ اس فن کی اصطلاحات کے لوائح
لوامع اور طوالع ہے۔ ان میں لوائح تو مثل برق کے
ہوتا ہے کہ ظاہر ہوتا ہے اور فوراً چھپ جاتا ہے
اور لوامع، لوائح سے زیادہ ظاہر ہوتا ہے اور

والطوالع ابقیٰ وقتاً و اقوی سلطاناً
وادوم مکثاً و بعضے میگویند الطوارق
والبوارق والبوادی والطوالع واللوائح
واللوامع الفاظ متقاربۃ المعنی من
مبادی الاحوال و مقدماتہا دیگر از
اصطلاحات ایں علم غیبت و حضور است
فالغیبۃ ان یغیب القلب عن احوال
الدنیا والحضور ان یحضر باحوال العقبیٰ
بعضے میگویند غیبت بمنزلہ سکر است
وحضور بمثابہ صحو۔ عزیز من! درعالم
ظاہر ہرکہ درحضور دوست باشد درغیبت نباشد
اما فیما نحن فیہ ہرکہ درحضور شد او درغیبت
افتاد یعنی ہرکہ درحضور دوست شد از
حضور خویش دور ماند آرے تا کسے از
از خویش غیبت نکند با دوست حضور نتواند
کرد با غائب غائب و با حاضر حاضر بسیار
یابند اما کار با غائب حاضر دارد و با حاضر
غائب اگر از وجود غائب حاضر یا از نہاد
حاضر غائب گلدستۂ باغ فردوس کنند
و یا ہیزم آتشکدۂ جہنم گردانند نہ از
فائحۂ جہنم در وگدازے باشد و نہ از رائحۂ
فردوس در وا ہتزازی۔ چنیں گویند
کہ دوستے حسین بن علی رضی اللہ عنہما

اسکا زوال بھی اتنی جلدی نہیں ہوتا۔ اور طوالع میں
زمانہ کے لحاظ سے قدرے بقا ہوتا ہے اور اسکا
اثر اور دبدبہ بھی قوی ہوتا ہے اور قیام بھی اسکا زیادہ دیر تک
رہتا ہے اور بعض حضرات فرماتے ہیں کہ طوارق۔ بوارق۔ بوادی
طوالع۔ لوائح اور لوامع یہ سب احوال کے مبادی اور اس کے
مقدمات ہیں اور معنی ان سب کے قریب ہی قریب ہیں یعنی
یہ سب متقارب المعنی ہیں۔ نیز اس فن کی اصطلاحات کے
منجملہ غیبت اور حضور بھی ہے۔ پس غیبت یہ ہے کہ قلب دنیا کے
احوال سے غائب ہوجائے اور حضور یہ ہے کہ عقبیٰ کے احوال
کے ساتھ حاضر ہوجائے۔ بعض لوگ یہ کہتے ہیں کہ غیبت مانند
سکر کے ہے یعنی مدہوشی اور حضور بمنزلہ صحو کے ہے یعنی ہوش و حواس
والا ہونا۔ عزیز من! اس عالم ظاہری میں تو جو شخص دوست کے
سامنے ہوتا ہے وہ غائب نہیں شمار کیا جاتا لیکن باطن میں (جسمیں کہ ہم
گفتگو کررہے ہیں) جو شخص دوست کے حضور میں ہوا وہ غائب ہوا یعنی جو
شخص دوست کے حضور میں ہوا وہ اپنے حضور میں ہونے سے دور ہوگیا واقعی
بات یہ ہے کہ جب تک کوئی شخص خود اپنے سے غائب نہ ہو دوست
کے ساتھ حاضر نہیں ہوسکتا۔ کسی غائب کے اعتبار سے غائب ہونے
والے اور حاضر کے لحاظ سے حاضر ہونیوالے تو بہت ہیں لیکن کام اس سے
چلتا ہے کہ آدمی غائب کے ساتھ حاضر اور حاضر کے ساتھ غائب ہوجائے
چنانچہ اگر اس ذات کو جو غائب کے حضور کے ساتھ حاضر اور اپنے
موجودہ جسم و روح سے غائب ہے باغ فردوس کا گلدستہ بنادیں
یا آتشکدۂ جہنم کا ایندھن تو جہنم کی لپٹ بھی اسکو پگھلا نہ سکے اور فردوس میں
کی خوشبو بھی اسمیں کوئی حرکت پیدا نہ کرسکے۔ بیان کرتے ہیں کہ

در سجده بود وچناں از خویش غائب
و باحق حاضر شده بود که دیوار خانه سراسر
بیفتاد او پیش از وقت سر از سجده
بر نیاورد۔ و آں شنیده باشی که
وقتے درویشے حاضر غائب در نماز
بود شخصے اورا آواز میداد او نمی شنید
چوں او از نماز فارغ شد آں شخص
بر سبیل تعجب آغاز کرد چندیں فریاد
کرمن می کردم تو نمی شنیدی
درویش گفت اے خواجه ایں
عجب نیست که کسے در نماز
فریاد نشنود۔ اما عجب آنست
که کسے در نماز باشد و فریاد کسے
بشنود۔ قال الشبلی رحمه الله طوبی
لمن غاب عن حضرته و حضر فی
غیبته۔

## قطعه

نخشبی غائبان حاضر کو
کے چنیں تخم هر کسے باشد
هر که از حسِ خود بروں آید
غائب حاضر آں کسے باشد

حسین رضؓ ابن علی رضؓ سجدہ میں گئے اور اپنے سے اسطرح غائب
اور حق تعالیٰ کے ساتھ اس طرح حاضر ہوگئے کہ مکان کی
پوری دیوار گر گئی اور انھوں نے وقت سے پہلے سجدے سے سر
نہ اٹھایا۔ اور وہ واقعہ بھی تو تم نے سنا ہوگا ایک دفعہ
اسی قسم کا ایک درویش جو حاضر بھی تھا اور غائب بھی
نماز پڑھ رہا تھا ایک شخص نے اسے بہت پکارا اس نے
سنا ہی نہیں جب نماز سے فارغ ہوا تو اس شخص نے بطور تعجب
کے اس سے کہا کہ اے میرے یار کتنی دیر سے اور کتنی زور
زور سے تم کو پکار رہا ہوں اور تم نے نہیں سنا۔ درویش نے
جواب دیا کہ اے خواجہ یہ تو کوئی تعجب کی بات نہیں ہے کہ
کوئی نماز میں ہو اور کسی کی آواز نہ سنے لیکن تعجب
اس پر ضرور ہے کہ کوئی شخص نماز میں ہو اور دوسرے
کی پکار سن لے شبلی فرماتے ہیں کہ خوشخبری ہو اس شخص
کے لئے جو اپنے حضور سے تو غائب
ہوا اور اپنی اس غیبت میں اسکے دربار
میں حاضر ہو۔

## قطعہ

"اے نخشبی ایسے غائب لوگ جو حاضر بھی ہوں اب کہاں موجود
ہیں اور اس تخم کو ہر شخص بو بھی کیسے سکتا ہے۔ جو شخص کہ اپنی حس سے
باہر ہوگیا یعنی خود کو فانی کردیا وہی ایسا شخص ہے جو غائب
بھی ہو اور حاضر بھی ہو یعنی وہ فانی عن النفس باقی باللہ ہوجاتا ہے

## سلک نہم

بباید دانست کہ یکے از
اصطلاحات ایں علم محو واثبات است
فالمحو رفع اوصاف العادات
والاثبات اقامۃ احکام العبادات
ومحو برسہ طریق می باید. محو الزلت
عن الظواہر ومحو الغفلۃ عن الضمائر
ومحو العلۃ عن السرائر۔ ودیگر از
اصطلاحات ایں علم فنا وبقا است
فالفنا سقوط اوصاف المذمومۃ۔ والبقاء
ثبوت نعوت المحمودۃ۔ وبعضے میگویند
الفناء صفۃ الکون وصفۃ ما ان کان
لاجل الکون والبقا صفۃ المکون و
ما کان لاجل المکون۔ قال اللہ تعالیٰ
کُلُّ مَنْ عَلَیْهَا فَانٍ یعنی الکون وَیَبْقٰی
وَجْهُ رَبِّکَ یعنی المکون فاعمال المخلصین
داخلۃ فی حکم البقاء لانہا لاجل المکون
واعمال المرائین داخلۃ فی حکم الفناء
لانہا لاجل الکون۔ مرداں بردو نوع
اند سعی یک نوع در فنا شہوات
وبقاء عبادات باشد وہو المطلوب
والمقصود وکوشش نوع دوم

## سلک ۹ (محو و اثبات اور فنا و بقاء)

جاننا چاہیئے کہ اس طریق کی اصطلاحات میں سے ایک
محو و اثبات بھی ہے۔ محو کہتے ہیں عادات کے طریقوں کو دور کرنا
اور اثبات کہتے ہیں عبادت کے احکام کو قائم کرنا اور محو تین
طریقہ پر ہوتا ہے۔ ایک تو اپنے ظاہر سے برائیوں کو
دور کرنا۔ دوسرے اپنے باطن سے غفلت کو زائل کرنا
اور تیسرے اپنے سرائر سے علت اور روگ کو ختم کرنا
نیز فن کی اصطلاحات میں سے ایک فنا اور بقا
بھی ہے۔ فنا کہتے ہیں اوصاف مذمومہ یعنی رذائل کے ختم
کرنے کو، اور بقا نام ہے صفات محمودہ کے باقی رکھنے کا
بعض حضرات یہ فرماتے ہیں کہ فنا مخلوق کی صفت ہے اور
اس چیز کی جو مخلوق کے لئے ہے۔ اور بقا خالق کی صفت
ہے اور ہر اس چیز کی جو خالق کیلئے ہے۔ اللہ تعالےٰ
ارشاد فرماتے ہیں کہ جو چیز کرۂ زمین پر ہے فانی ہے
یعنی تمام ممکنات۔ اور باقی رہے گی صرف آپکے
پروردگار کی ذات یعنی جو کہ خالق ہے۔ پس مخلصین کے
اعمال بقا ہی کے حکم میں داخل ہیں اسلئے کہ وہ خالق
کے لئے ہوتے ہیں اور ریاکاروں کے اعمال فنا کے حکم
میں داخل ہیں کیونکہ وہ مخلوق کے لئے کئے جاتے ہیں۔
پھر یہ سمجھو کہ انسانوں کی دو قسمیں ہیں۔ ایک جماعت کی
کوشش تو یہ ہوتی ہے کہ شہوات کو فنا کیا جائے اور
عبادات کو باقی رکھا جائے، ظاہر ہے کہ یہ محمود ہے بلکہ

در فناء عبادات و بقاء شہوات بود
نعوذ باللہ منہا۔ عزیز من فانی کسے
گویند کہ نہ او را در نفس خویش حظے ماندہ
باشد و نہ نفس او را در و نصیبے بود و چون
کسے بدیں طریقت فانی شد کہ لایبقی
لنفسہ فیہ حظ و لا لہ فی نفسہ نصیب خلعت
بقا پوشید و قیل الفناء فناء الجہل بقاء
العلم و فناء الغفلۃ ببقاء الذکر و فناء المعصیۃ
ببقاء الطاعۃ و فناء الشک ببقاء الیقین
و فناء الرغبۃ ببقاء الزہد و فناء الحرص
ببقاء القناعۃ و فناء البخل ببقاء السخاوۃ
و فناء الکفران ببقاء الشکر و فناء السخط
ببقاء الرضا و فناء الریاء ببقاء الاخلاص
و فناء الکذب ببقاء الصدق و فناء
التکبر ببقاء التواضع و فناء کل ما دون
الحق بالبقاء مع الحق للحق بالحق قطعہ

نخشبی در فنا بقاست ہمہ
نیست با ہست ہم وثاقی شد
ہر کہ کلی ز خویش فانی گشت
او بتمامی بدوست باقی شد

## سلک دہم

باید دانست کہ یکے از اصطلاحات

مطلوب و مقصود بھی ہے۔ اور دوسری جماعت کی کوشش
یہ ہوتی ہے کہ عبادات کو ختم کیا جائے اور شہوات کو باقی
رکھا جائے۔ نعوذ باللہ منہا۔ عزیز من! فانی اسے کہتے
ہیں کہ نہ اسکے لیے اپنے نفس سے کچھ حصہ باقی ہے اور نہ اسکے
نفس کو اسکی ذات سے اپنے نفع کی کوئی توقع رہے۔ جب کوئی
شخص اس طریقہ سے فانی ہو جائے کہ لایبقی لنفسہ حظ و لا لہ
فی نفسہ نصیب تو اسکو بلاشبہ بقا کا خلعت پہنایا جائیگا۔ اور کہا گیا ہے
کہ فنا سے مراد یہ ہے کہ علم صحیح حاصل ہو کر انسان سے جہل کا فنا
ہو جائے اور ذکر ثابت ہو کر غفلت کا فنا ہو جائے اور طاعت
سے متصف ہو کر معصیت کا فنا ہو جائے اور یقین پیدا ہو کر شک
کا فنا ہو جائے اور زہد پیدا ہو کر رغبت اور خواہش دنیا فنا ہو جائے
اور قناعت حاصل ہو کر حرص کا فنا ہو جائے۔ انسان سخاوت سے
متصف ہو جائے اور اسکی وجہ سے بخل کا فنا ہو جائے شکر حاصل
ہو کر کفران کا فنا ہو جائے رضا حاصل ہو کر سخط اور ناراضگی کا فنا ہو جائے
اخلاص پیدا ہو کر ریا کا فنا ہو جائے اقوال و اعمال اور احوال میں
صدق حاصل ہو کر کذب کا فنا ہو جائے تواضع پیدا ہو کر تکبر کا فنا
ہو جائے۔ بقاء مع الحق للحق اور بالحق حاصل ہو کر ما سوا حق کے فنا ہو جائے
؎ اے نخشبی فنا ہی کے اندر ہر قسم کی بقا موجود ہے نیست
ہست کے قرین ہو جاتا ہے۔ چنانچہ جو شخص اپنے سے بالکلیہ
فانی ہو گیا وہ دوست کے ساتھ بتمامہ باقی ہو گیا۔

## سلک دہم (قلب سلیم کسے کہتے ہیں؟)

جاننا چاہیے کہ اس فن کی اصطلاحات میں سے تلوین اور

این علم تلوین وتمکین است فالتلوین صفۃ ارباب الاحوال والتمکین صفۃ اصحاب الحقائق سالک تا آنکہ در طیِ مقامات نو باشد او را صاحب تلوین گویند چوں طے مقامات کرد و عند المرام قرار گرفت او را صاحب تمکین خوانند۔ وبعضے میگویند برین بساط کسے انبساط تواند نمود کہ او را قلبے سلیم باشد۔ بشنو بشنو! بزرگے را پرسیدند قلب سلیم کرا گویند؟ گفت قلب سلیم دلے را گویند کہ از بست خصائل پُر باشد و از بست خصال خالی آں بست خصائل کہ ازاں خالی بایدبود ہی ترک والنفاق والعداوۃ والرغبۃ والحرص والشک والجہل والاصرار والکبر والعلاقۃ والطمع والامل والجزع والعجب والبخل والقنوط والامن والحسد وسوء الظن والنسیان۔ وخصائلے کہ ازاں پُر باید بود ہی التوحید والاخلاص والنصیحۃ والزہد والقناعۃ والیقین والعلم والتفویض والیاس من الناس وقصر الامل والصبر وذکر المنیۃ والجود والتوبہ والتواضع

تمکین بھی ہے۔ پس تلوین تو اصحاب احوال کی صفت ہے اور تمکین اصحاب حقائق کی۔ سالک جب تک کہ نئے نئے مقامات طے کرنیکی حالت میں ہوتا ہے اسکو صاحب تلوین کہتے ہیں اور جب مقامات طے کرکے مقصود پر قرار حاصل کرلیتا ہے تو اسکو صاحب تمکین کہتے ہیں۔ بعض حضرات فرماتے ہیں کہ اس مسند پر وہ لوگ استراحت فرماتے ہیں جو قلب سلیم رکھتے ہیں۔ سنو سنو! ایک بزرگ سے لوگوں نے پوچھا کہ یہ قلب سلیم کسے کہتے ہیں؟ فرمایا کہ قلب سلیم اس قلب کو کہتے ہیں جو کہ بیس فضائل سے متصف ہو اور بیس رذائل سے خالی ہو۔ بہرحال وہ بیس جن سے خالی ہونا چاہیئے یہ ہیں۔ ترک۔ نفاق۔ عداوت۔ رغبت۔ حرص۔ شک۔ جہل۔ اصرار علی الصغائر۔ کبر۔ غیر اللہ سے تعلق۔ طمع۔ امید جزع فزع۔ عُجب۔ بخل۔ قنوط یعنی اللہ تعالیٰ سے ناامید ہونا۔ خدا کے مکر سے مامون ہوجانا۔ حسد۔ سوءظن۔ نسیان یعنی غفلت —— اور وہ بیس جن سے متصف ہونا چاہیئے یہ ہیں۔ توحید اخلاص۔ خیر خواہی۔ زہد۔ قناعت۔ یقین۔ علم۔ تفویض۔ لوگوں سے مایوس ہونا یعنی ترک توقع۔ قصر امل۔ صبر۔ موت کی یاد۔ جود یعنی سخاوت۔ توبہ۔ تواضع۔ خوف۔ رجا یعنی اللہ سے امید رکھنا۔ بھوک۔ حسن ظن۔ اللہ کی یاد اور اسکی محبت۔

سے۔ اسے نخشبی کام کی چیز تو بس

والخوف والرجاء والجوع وحسن الظن
وذکر اللہ تعالیٰ وجبہ۔ قطعہ ؎

نحتبی کار کار تمکین است
این نصیحت ز من بگوش پذیر
ور تو خواہی بدین جناب رسی
بست خصلت گزار بست بگیر

مقام تمکیں ہے۔ میری اس نصیحت کو بگوش ہوش سنو۔ اور اگر تم چاہتے ہو کہ اُس کی جناب عالی تک تمہاری رسائی ہوجائے یعنی تم کامل اور واصل مع اللہ ہوجاؤ تو (مذکورہ بالا) بیس خصلتوں کو چھوڑو اور بیس کو اختیار کرو۔

## سلک یازدہم

بباید دانست کہ یکے از اصطلاحات این علم صحو و سکر است فالسکر استیلاء سلطان الحال والصحو العود الی ترتیب الافعال والسکر لارباب القلوب والصحو للمکاشفین بحقائق الغیوب۔ دیگر از اصطلاحات این علم جمع و تفرقہ است۔ فالجمع ما اجتمع علیہ العلما والتفرقہ ما اختلفوا فیہ ائمہ تفسیر گویند قولہ وَاللّٰہُ یَدْعُوْا اِلٰی دَارِ السَّلَام اشارۃ الی الجمع و قولہ یَہْدِیْ مَنْ یَّشَاءُ اشارۃ الی التفرقہ۔ خواجہ ابو سعید قرشیؒ کہ جمع بے تفرقہ داشتہ میگویند الجمع ان یکون العبد فانیا عن نفسہ و یری الاشیاء کلہا بہ ولہ ومنہ والتفرقہ ان ینظر الی

## سلک نمبر ١١ (چند اور اصطلاحات)

جاننا چاہیئے کہ منجملہ اس فن کی اصطلاحات کے صحو و سکر بھی ہے۔ پس سکر سلطان حال کے مسلط ہونے کا نام ہے یعنی کسی خاص حال کا طبیعت پر غالب ہوجائے اور صحو اسے کہتے ہیں کہ افعال کی ترتیب پھر لوٹ آئے۔ سکر تو ارباب قلوب کو ہوا کرتا ہے اور صحو ان حضرات کو ہوتا ہے جو حقائق غیوب کے کشف کرنے والے ہیں۔ اسیطرح سے منجملہ اصطلاحات کے اہل تصوف کی ایک اصطلاح جمع و تفرقہ بھی ہے۔ جمع وہ کہلاتا ہے جس پر علماء نے اتفاق کیا ہو اور تفرقہ وہ کہلاتا ہے جس میں علماء کا اختلاف ہو ائمہ تفسیر فرماتے ہیں کہ وَاللّٰہُ یَدْعُوْا اِلٰی دَارِ السَّلَام یعنی حق تعالیٰ جنت کیجانب بلاتے ہیں اور یہ جمع کیطرف اشارہ ہے اور اللہ تعالیٰ کا ارشاد یَہْدِیْ مَنْ یَّشَاءُ یعنی جسکو وہ چاہتا ہے ہدایت دیتا ہے یہ تفرقہ کیجانب اشارہ ہے۔ خواجہ ابو سعید قرشیؒ جو کہ بے تفرقہ کا جمع رکھتے فرماتے ہیں کہ جمع یہ ہے کہ انسان اپنے نفس سے تو فانی ہوجائے اور تمام چیزوں کو

الکون و نزدیک بعضے جمع آنست که بنده را از قبل حق باشد و تفرقه آنست که بنده را از کسب تو و باشد فلا بد للعبد من الجمع و التفرقة فان من لا تفرقة له لا عبودیة له، و من لا عبودیة له، لا جمع له، و من لا جمع له، لا معرفة له. خواجه ابوالحسن نوری گفتی نور الله مضجعه الجمع بالحق تفرقة من غیره والتفرقة من غیره جمع به عزیز من! هر که مشغول کسے است تفرقه نصیب او ست هر که دیگرے مشغول اوست جمع نصیب او و قیل الجمع جمع المتفرقات والتفرقة تفرقة المجموعات قطعه ۵

بخشی جمع خود ز تفرقه دال
کرم شب تاب کار شمع کند
بیم دوزخ بهشت دست آرد
تفرقه باطنِ تو جمع کند

حق تعالیٰ کے سبب سے اور حق تعالیٰ کیلئے اور حق تعالیٰ کیجانب سے سمجھے یعنی یہ سمجھے کہ حق تعالیٰ ہی سبب الاسباب ہیں اور سارا عالم انھیں کی یاد کیلئے بنایا گیا ہے اور تمام چیزوں کا وجود اسی کیطرف سے ہے اور اسی کیجانب سبکا مآل ہے۔ اور تفرقہ یہ ہے کہ عالم کے وجود کیجانب نظر ہو جائے اور بعض حضرات کے نزدیک جمع وہ امور ہیں جو بندے کو حق تعالیٰ کیجانب سے عطا ہوں یعنی محض وہبی ہوں اور تفرقہ وہ ہے کہ بندہ کو خود اسکے کسب کیوجہ سے حاصل ہو لہٰذا بندے کیلئے جمع اور تفرقہ دونوں کا ہونا ضروری ہے اسلئے کہ جسکے لئے تفرقہ نہیں یعنی جس کے پاس اعمال مکتسبہ نہیں اسکے پاس عبودیت نہیں اور جسکے پاس عبودیت نہیں اسکے پاس جمع نہیں اور جسکے پاس جمع نہیں اسکے پاس معرفت نہیں۔ خواجہ ابوالحسن نوری فرماتے تھے (اللہ انکی خوابگاہ کو منور فرمائے) کہ حق کیساتھ جمع ہونا غیر حق سے تفرقہ ہے۔ اور غیر حق کیساتھ تفرقہ حق کے ساتھ جمع ہونا ہے عزیز من! جو شخص کسی کے ساتھ مشغول ہے تفرقہ اسکے نصیب میں ہے اور جو شخص ایسا ہے کہ دوسرا اسکے ساتھ مشغول ہے تو اسکے مقدر میں جمع ہے۔ اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ جمع کے معنی متفرقات کو جمع کرنا ہے اور تفرقہ کے معنی ہیں جمع شدہ چیزوں کو متفرق کر دینا

۵۔ اے بخشی اپنے جمع کو تفرقہ کی وجہ سے سمجھو دیکھو رات کو چمکنے والا کیڑا (شمع) کا کام کرتا ہے دوزخ کا خوف جنت کے حصول کا ذریعہ بنتا ہے۔ بس اسی طرح تمہارے باطن کا تفرقہ تمہارے لئے جمع کا مثمر ہوگا۔

---

# سالکِ دوازدہم

بباید دانست که یکے از اصطلاحات ایں علم لسان حال است و لسان الحال انطق من لسان المقال طائفہ که نظر ایشاں

# سالک نمبر ۱۲ (زبانِ حال)

جاننا چاہیئے کہ منجملہ اس فن کی اصطلاحات کے ایک زبان حال بھی ہے اور حال کی زبان اس ظاہری بولنے والی زبان سے بڑھکر ناطق ہوتی ہے۔ وہ گروہ جنکی نظر ہمیشہ

ہمہ عبرت و سخن ایشاں ہمہ فکرت ست
اغلب حال بے زبانی سخن گویند چنانچہ
صاحب حالے بروسے کاغذ سپید
نقشے سیاہ بیند برآمدہ بزبان حال باو
گویدا ای کاغذ روسے خود را چرا سیاہ
کردہ مگر اینہمہ از جفا کاغذی ست کہ
کاغذی اول ترا بکوفتہ است بعدہ
غرق کردہ بعدہ بر دیوار زدہ بعدہٗ بند
بند تو جدا کردہ۔ کاغذ گویدا اگرچہ کاغذی
چندگاہ مرا کوفتہ داشتہ است ایں سعادت
ہم از دولت اوست کہ دیوانی شدہ ام
و ہیچ دفترے بے من تمام نمی شود و ہمہ محرراں
بے من بیکار اند او گویدا مگر از تعدی
مجلدی خواہد بود کہ ترا شکنجہ کردہ است
و سنگ بر سر تو نہادہ است و ترا در
بازارہا گردانیدہ است و بہ تیغ دو دستہ
اجزای ترا بریدہ کاغذ گویدا اے خواجہ
بر من ایں ظلم نہ کاغذی کردہ است نہ
مجلدی بر من ایں ہمہ سیاہی کردہ است
ایں کیفیت از سیاہی پرس او بر سیاہی
رود و گویدا اے سیاہی تو از دودمانِ
بزرگی و دود چراغی ہم خوردہ سیاہ پوش
شدہ خود را صوفی میخوانی ایں چہ بے رویست

عبرت جو اور جنکی گفتگو ہمیشہ فکر طلب رہا کرتی ہے اکثر
اوقات بے زبانی کے ذریعہ کلام کیا کرتے ہیں۔ چنانچہ
اسی طرح کے ایک صاحب حال بزرگ نے سفید
کاغذ کے اوپر سیاہ نقوش دیکھے اور حال سے بے حال ہو گئے اور
پھر زبان حال کے ذریعہ اس سے پوچھا کہ اے کاغذ تو نے یہ اپنا چہرہ کیسے
سیاہ کر لیا ہے شاید کہ کاغذی (کاغذ بنانے والے) نے تجھ پر یہ ظلم کیا ہوگا
کہ پہلے تجھکو خوب کوٹا ہوگا اسکے بعد پانی میں بھگایا ہوگا پھر اسکے بعد
دیوار پر پھیلایا ہوگا اور پھر تیرا پرت پرت جدا کیا ہوگا (بس اسی شاید
تجھے روسیاہ بھی کیا ہوگا) کاغذ نے جواب دیا کہ حضرت بلا شبہ مجھے کاغذی نے
پیٹا کوٹا ضرور ہے تاہم مجھے جو کچھ بھی سعادت نصیب ہوئی ہے اسی کی
بدولت ہوئی ہے کہ ہر دفتر میں میری رسائی ہے اور کوئی محکمہ میرے
بغیر پایۂ تکمیل کو نہیں پہونچ سکتا۔ میں نہ ہوں تو سارے کلرک و منشی
بیکار ہو جائیں۔ ان صاحب حال بزرگ نے فرمایا کہ اچھا تو پھر شاید
جلد ساز کے ظلم کا یہ اثر ہوگا کہ تو سیاہ رو ہے کیونکہ اس نے تجھے شکنجے
میں کسا ہوگا پھر تیرے سر پر وزنی پتھر رکھا ہوگا اور اسکے بعد تجھے
گلی گلی بازار میں پھرایا ہوگا اور دو دھاری تلوار سے تیرے
اجزا کو پارہ پارہ کیا ہوگا۔ شاید یہ تیرے چہرے کی سیاہی اسیکا اثر ہو۔ کاغذ نے
کہا جناب من! مجھ پر یہ ظلم نہ تو کاغذی نے کیا ہے نہ جلد ساز نے
میرے منہ پر یہ جو آپ سیاہی دیکھتے ہیں یہ روشنائی کا اثر ہے
لہٰذا اسکی وجہ سیاہی سے پوچھئے کہ اسنے ایسا کیوں کیا وہ بزرگ سیاہی
کے پاس گئے اور اس سے کہا کہ اے سیاہی تو تو شریف خاندان کی ہے
چراغ کا دھواں کھا کھا کر تو نے سیاہ نقاب پہن رکھا ہے اور
اسطور پر یعنی سیہ پوش ہو کر تو اپنے آپکو صوفیوں کے زمرہ میں شمار کرتی

کہ بر روی کاغذ کردہ سیاہی گوید اے خواجہ
تا من از سیاہی فروش مالش یافتہ ام
در گوشۂ دوات جای ساختہ بودم
و حصار روئیں گرد خود کشیدہ و نیت
آن بود کہ بعد ازیں روئے سیاہ بکسی
نخواہم نمود و مرا قلم از گوشۂ خویش
برائے ایں کار بزخم چوب بروں آوردہ
است۔ ایں سخن با قلم گو او بر قلم رود
گویدای قلم بر سر کسی کہ تاج نٓ وَالْقَلَمِ
وَمَا يَسْطُرُوْنَ نہادہ باشد و بر کسی کہ
دواج السیف والقلم تواماں افگندہ او
صوفی را چرا رنجاند و سیاہ پوشی را چگونہ
زخم چوب کند؟ قلم گوید ای خواجہ من
برلب آب جو یبارے در قیام بودم و
نمی خواستم کہ بداں صوفی زبان دراز کنم
از برائے ایں مہم دست مرا بہ تیغ پے کردہ
است و سر و پائے مرا بریدہ و زبان من
بکشیدہ موجب ملامت دست است
نہ من۔ او بر دست رود و گوید اے دست
ایں چہ زبردستی ست کہ بر قلم کردہ کسی
را کہ خاتم ملک در انگشت باشد او
با ضعیفے کہ دنیا با تنہا ہمہ وقت در قیام است
ایں ظلم نہ کند کہ تو کردہ تا دست گوید

ہے۔ یہ کیا بدتمیزی ہے کہ تو نے اس غریب کا منہ ہی کالا کر دیا
سیاہی نے کہا کہ اے محترم جب سے مجھے سیاہی فروش کے یہاں کی
رگڑائی ملی ہے میں نے تو دوات کے ایک گوشہ میں جا کر اپنا ٹھکانہ بنا لیا
اور تانبہ پیتل کی مضبوط دیوار اپنے اردگرد بطور حصار کے کھینچ لی
اور مقصد اس سے میرا یہ تھا کہ اسکے بعد اپنے منھ کی کالک کسی پر ظاہر ہونے
دوں لیکن مجھے اس ظالم قلم نے اپنے محفوظ گوشہ سے اس کام کیلئے
یعنی کاغذ کا منھ کالا کرنے کیلئے لکڑی کی نوک سے ٹھوکا مار مار کر
باہر نکالا ہے لہٰذا اس بات کو آپ قلم سے پوچھئے اور اسکی شکایت
اسی سے کیجئے چنانچہ وہ بزرگ قلم کے پاس گئے اور قلم سے کہا اے قلم
جسکے سر پر نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا يَسْطُرُوْنَ کا تاج حق تعالیٰ نے رکھا ہو اور
اور جسکے رو برو سیف و قلم کا جوڑا توام قرار دیا گیا ہو وہ بھلا کسی
مسکین صوفی کو کیوں ستائے اور کسی سیاہ پوش کو لکڑی سے زخم کیونکر پہونچائے
قلم نے کہا بندہ پرور! میں تو تالاب کے کنارے جنگل بیابان میں کھڑا تھا
(مراد اس سے نرکل کا درخت ہے) اور بالکل میرا ارادہ نہیں تھا کہ
اس صوفی پر زبان درازی کروں مگر اس مہم کو سر کرنے کیلئے میرے ہاتھ کو
تلوار سے کاٹا گیا اور پھر میرا سر اور پاؤں کاٹ کر اور میری زبان کو
کھینچکر زبردستی یہ کام مجھ سے لیا گیا لہٰذا ملامت کا محل یہ ہاتھ ہے
نہ کہ میں آپ یہ شکوہ براہ کرم ہاتھ سے کیجئے۔ وہ بزرگ ہاتھ
کے پاس گئے اور اس سے کہا کہ اسے ہاتھ آخر تیری زبردستی
ہی ہے نا! جو تو نے قلم پر کی! جسکی انگلیوں میں شاہی انگوٹھی
پڑی ہو اسکو تو ایک ایسے ضعیف کے ساتھ جو غریب کہ ہمیشہ
جنگل بیابان میں ایک گوشہ میں کھڑا رہتا ہو ایسا ظلم نکرنا
چاہیئے جیسا کہ تو نے کیا۔ اس پر ہاتھ نے جواب دیا کہ

ای خواجہ تو نمیدانی کہ من از گوشت و پوست بیش نہ ام
و گوشت و پوست خود در حرکت نمی تواند آمد مرا
این کار قدرت فرمودہ است او بر قدرت رود
و گوید اے قدرت این چہ قدرت است کہ بر دست
امتحان میکنی و مثل این خار با در دست دیگرے
می کشائی۔ قدرت گوید من مجبور و مقہور ارادتم این
از ارادت سوال کن او بر ارادت رود و گوید مرا این
ارادہ بود کہ از چوں تو ئی بمثل این حرکت در وجود
آید این چہ کار است کہ قدرت را بر آن باعث
میشوی۔ ارادہ گوید تو نمیدانی تا فرمان علم و عقل
نباشد از من ہیچ چیز در وجود نیاید او بر عقل و علم رود
گوید اے عقل از شما ہمہ خیر و ثواب چشم توان داشت
این چہ فعل است کہ ارادت را بر آن محرض شدہ اید
عقل و علم گویند اے خواجہ تو نمیدانی کہ محل علم و عقل دل
است تا دل نباشد از ما ہیچ در وجود نیاید او بر دل رود
گوید اے دل تو رئیس اعضائے و سلطان اجزائے
و از سلطان مثل این چیز توقع نتوان کرد این چہ کار
کہ عقل و علم را بر آن آوردہ ؟ دل گوید اے سلیم القلب
تو نمیدانی کہ مقلب القلوب دیگر ست تعالیٰ و تقدس

بخششی را خدائے بخشندہ
دادہ بود از کرم زبانِ مقال
بر کرم صد کرم زیادہ کرد
دادہ او را چنین لسان الحال

کہ لے محترم! آپکو نہیں معلوم کہ میری حقیقت تو صرف گوشت و پوست سے
اس زیادہ کچھ نہیں ہے۔ اور گوشت و پوست خود یہ حرکت نہیں کر سکتا۔
مجھ سے تو یہ کام قوت اور قدرت نے لیا ہے۔ وہ بزرگ قدرت
کے پاس گئے اور اس سے کہا کہ واہ رے قدرت صاحب یہ بھی
کوئی قدرت ہے جسے تو نے ہاتھ پر آزمایا اور اس جیسے خار بر
دوسرے کا ہاتھ بھڑوایا قدرت نے جواب دیا کہ میں بالکل مجبور و
مقہور ہوں اور ارادے کے تابع ہوں۔ ارادہ جو چاہتا ہے مجھ سے
کراتا ہے آپکو جو پوچھنا ہو ارادے سے پوچھئے۔ وہ بزرگ ارادے
کے پاس گئے اور اس سے کہا کہ ارادے مجھے یہ بالکل امید نہ تھی کہ
تجھ جیسے سے اس جیسی حرکت وجود میں آئیگی یہ بھلا تیرا کیا کارنامہ ہے
کہ اس کام پر تو نے قدرت کو ابھار دیا ارادہ نے کہا کہ حضرت شاید آپکو اسکا علم نہیں
کہ جبتک مجھے علم و عقل حکم نہیں دیتے ہیں اپنے سے کوئی کام نہیں کرتا یہ سنکر وہ
بزرگ عقل و علم کے پاس تشریف لیگئے اور ان سے کہا کہ اے عقل و علم تم دونوں
سے تو ہر قسم کی خیر اور بھلائی ہی کی توقع کیجاتی ہے یہ تم دونوں نے کیا کہ
ارادہ کو ایسے کام کا حکم دیا۔ عقل و علم نے کہا کہ جناب من شاید آپ اس راز سے واقف نہیں ہیں
کہ علم و عقل کا محل قلب ہے جبتک قلب کا حکم نہیں ہوتا ہم لوگوں سے کوئی کام وجود میں
نہیں آتا چنانچہ وہ بزرگ قلب کے پاس پہنچے اور اس سے کہا اے دل تو تو سارے اعضا کا رئیس
اور جملہ جوارح کا بادشاہ ہے اور بادشاہ سے اس جیسی حرکت کی توقع نہیں کیجا سکتی پھر آخر
یہ کیا قصہ ہے کہ تو نے علم و عقل کو اس پر آمادہ کیا دل نے کہا اے نیکبخت انسان تو اتنا بھی نہیں
جانتا کہ مقلب القلوب کوئی اور ذات ہے جو سب سے بالا و برتر ہے اے بخششی دیکھ
تجھکو بخشنے والے خدا نے محض اپنے فضل و کرم سے بولنے والی زبان عطا فرمائی
پھر اسنے اپنے اس کرم پر مزید صد کرم یہ فرمایا کہ اسکو حال کی زبان سے بھی نوازا
(یعنی زبان حال سے کلام کرنا اور لسان حال سے کہے ہوئے کلام کو سمجھنے کی استعداد عطا فرمائی)

## سلک سیزدہم

بباید دانست سالک تا راہِ معرفت
سلوک میدارد او امید دار
کمالیت است۔ و در اصطلاح
علم سلوک یکے را سالک خوانند و
دوم را واقف و سوم را راجع
سالک آنست کہ این راہ را
بر سبیل استمرار طے کند۔ اگر درین کار
اندک وقفہ روی دہد او را واقف
خوانند۔ اگر زود آنرا تدارک نکند و
آن وقفہ را بانابت مقرون نگرداند
بیم آن باشد کہ راجع گردد۔ و لغزش
این راہ بر ہفت نوع است
یکے را اعراض خوانند دوم را حجاب
و سوم را تفاصل و چہارم را سلب مزید
و پنجم را سلب قدیم و ششم را
تسلی و ہفتم را عداوت و صورت این
چناں باشد کہ عاشق و معشوق باشند
مستغرق بجہت یک دیگر درین درمیان
اگر از عاشق چیزے در وجود آید کہ آن
ناپسندیدۂ معشوق بود معشوق ازو
اعراض کند اگر عاشق زود بمعذرت

## سلک ۱۳

جاننا چاہیئے کہ سالک جب تک معرفت کی راہ پر چلتا رہے
اسکو کامیابی اور کمال تک پہنچنے کی امید رکھنی چاہیئے۔ چنانچہ
سلوک کی اصطلاح میں ایک سالک ہوتا ہے ایک واقف
اور ایک راجع۔ سالک اسے کہتے ہیں جو راہِ طریق کو بطورِ دوام
اور استمرار کے مسلسل طے کرے اور اگر اس سلسلہ
میں تھوڑا سا بھی وقفہ ہوگیا تو اسکو واقف کہتے ہیں۔ اب
اسکے بعد اگر جلد ہی اسکی تلافی کرلی یعنی اپنے اس
وقفہ کو انابت حق کے ساتھ مقرون نہ کرلیا تو اندیشہ اسکا
ہے کہ یہ شخص راجع یعنی واپس ہونے والا نہ ہوجائے
طریق میں لغزش کی سات قسمیں ہیں۔ ایک کا
نام اعراض دوسرے کا حجاب تیسرے کو تفاصل
کہتے ہیں اور چوتھے کو سلب مزید اور پانچویں کو
سلب قدیم چھٹی قسم کا نام تسلی اور ساتویں کا
عداوت ہے۔ صورت اسکی یہ ہوتی ہے کہ عاشق و
معشوق دونوں ایک ہی چیز میں مستغرق رہتے ہیں اسی
درمیان میں عاشق سے کوئی ایسی چیز سرزد ہوجاتی
ہے جو کہ معشوق کو ناپسند ہوتی ہے تو معشوق کو اس
سے فی الجملہ تکدر اور ایک اعراض سا پیدا
ہوجاتا ہے۔ اب اگر عاشق نے جلد ہی اسکی
تلافی کرلی اور معشوق سے معذرت چاہ لی تو وہ
تھوڑا سا اعراض جو معشوق کو ہوا تھا ختم ہوکر محبت

مشغول شد آن اندک اعراض کہ از معشوق
بوده باشد ناچیز گردد و کار محبت بر
قاعدهٔ اصلی باز رود و اگر عاشق
بر آن خطا اصرار کند آن اعراض بحجاب
کشد و اگر از آن هم مستغفر نشود آن حجاب
بہ تفاصل کشد اگر از آن هم مستغفر
نشود آن تفاصل یعنی آن جدائی
بسلب مزید کشد یعنی مزیدے کہ او
را بوده باشد از ذوق طاعت و عبادت
آن را از و باز ستانند۔ اگر هنوز مستغفر
نشود آن سلب مزید بہ سلب قدیم
کشد یعنی راحتے و طاعتے کہ او را پیش
از مزید بوده باشد آن هم از و باز ستانند
و اگر هنوز مستغفر نشود قدیم بہ تسلی کشد و
تسلی آن باشد کہ معشوق را بر جدائی
عاشق دل قرار گیرد و اگر زین هم مستغفر
نشود تسلی بعداوت کشد یعنی از هم
محبت بعداوت بدل گردد و نعوذ باللہ
منہا۔ قطعہ

نخشبی دوستی عجب کاریست
سر تسلیم هم جدل گردد
سر مو گر فرو گذاشت کنی
همہ در دشمنی بدل گردد

کا طور قدیم دستور پر جاری ہو جاتا ہے اور اگر
عاشق نے اس معمولی خطا پر بھی اصرار کیا تو وہ اعراض
حجاب کی صورت اختیار کر لیتا ہے۔ اور اگر اس نے
اس سے بھی معافی نہ چاہی تو یہی حجاب تفاصل
کا درجہ اختیار کر لیتا ہے۔ اور اگر اب بھی اس نے
کوئی تلافی نہ کی تو وہ تفاصل یعنی جدائی سلب مزید
کی صورت اختیار کر لیتی ہے یعنی بُعد کی ایسی
زیادتی ہو جاتی ہے کہ طاعت و عبادت کا جو ذوق
اس کو حاصل ہوا تھا اس سے اسکو سلب کر لیتے
ہیں اور اگر اب بھی اسکو تنبہ نہ ہوا اور اس نے اپنی
اس بدحالی سے توبہ و استغفار نہ کیا تو وہ سلب مزید
سلب قدیم کی شکل اختیار کر لیتا ہے یعنی اس مزید سے
پہلے جو طاعت و راحت اسے حاصل تھی اس کو
اس سے چھین لیتے ہیں۔ اور اگر کہیں بدنصیبی سے
اب بھی اسے استغفار و توبہ کی توفیق نہ ہوئی تو یہ سلب قدیم
تسلی کے درجہ پر پہونچ جاتا ہے اور تسلی یہ ہے کہ معشوق کو عاشق
کی جدائی پر صبر آ جائے یہ نہایت سخت مقام ہے اور اگر اس درجہ
میں بھی استغفار کی توفیق نہوئی تو یہ تسلی اسکو عداوت تک پہنچا دیتی
ہے یعنی اسکی محبت مبدل بہ عداوت ہو جاتی ہے۔ و نعوذ باللہ منہا

اے نخشبی عشق و محبت کا بھی عجب کاروبار ہے سر تسلیم
ہمیں کبھی سراپا دشمنی بن جاتی ہے۔ اگر اسکے آداب میں
سر مو بھی تم فرو گذاشت کروگے تو پھر یاد رکھو تمام تر
دوستی مبدل بہ عداوت ہو جائے گی۔

## سلک چہاردہم

باید دانست کہ ہرچہ از آدمی
برخرق عادت اصلی ظاہر گردد ائمہ
ایں علم آں را چہار مرتبہ نہادہ اند۔
مرتبہ اول را معجزہ گویند۔ مرتبۂ دوم
را کرامت، مرتبہ سوم را معونت و
مرتبہ چہارم را استدراج۔ و
معجزہ حق انبیاء است کہ ایشاں را
ہم علم کامل باشد و ہم عمل۔ و کرامت
اولیاء را باشد کہ ایشاں را نیز علم و
عمل کامل باشد۔ و معونت آنست
کہ بعضے مجانین باشد کہ ایشاں را نہ
علم باشد و نہ عمل گاہ گاہ از ایشاں ہم
برخرق عادت چیزے در وجود آید۔
و استدراج آنست کہ طایفہ باشند
کہ ایشاں را اصلا ایمان نباشد اما
ہم وقتے چیزے برخلاف قاعدہ اصلی
دیدہ شود، چنانچہ سحر و غیر آں۔
عزیز من: جز صاحب استدراج ہر کہ
ترا نظر افتد او را بہتر از خویش تصور باید
کرد اگر ناظر مطیع باشد و منظور عاصی بود
زیرا کہ تواند بود کہ آں طاعت ناظر آخرین

## سلک نمبر ۱۴

جاننا چاہیئے کہ جو کچھ آدمی سے بطور خرق عادت کے
ظاہر ہو اس فن کے علماء نے اسکی چار قسمیں قرار دی
ہیں۔ ایک کا نام معجزہ دوسری کا کرامت
تیسری کا معونت اور چوتھی قسم کا نام استدراج
ہے۔ چنانچہ معجزہ انبیاء علیہ السلام کے ساتھ
مخصوص ہے کہ ان حضرات کا علم بھی کامل ہوتا ہے
اور عمل بھی۔ اور کرامت اولیاء کے ساتھ
مخصوص ہے کہ ان حضرات کا علم و عمل بھی فی الجملہ
کامل ہی ہوتا ہے۔ اور معونت وہ ہے جو کہ بعض
مجاذیب و مجانین سے بطور خرق عادت
کے ظاہر ہوتا ہے حالانکہ نہ انکو علم ہوتا ہے نہ
عمل۔ اور استدراج وہ ہے جو ایسے گروہ
سے جن میں اصلا ایمان نہیں ہوتا کبھی کبھی کوئی
چیز اپنے اصلی قاعدہ اور عادت کیخلاف
مثل سحر وغیرہ کے صادر ہوتی ہے۔
عزیزمن! علاوہ صاحب استدراج
کے جس پر تمہاری نظر پڑے اسکو اپنے
سے بہتر سمجھنا چاہیئے اگرچہ ناظر (دیکھنے والا)
مطیع ہو اور منظور الیہ (یعنی جس کو دیکھا جائے)
عاصی ہو۔ اس لئے کہ یوں سمجھنا چاہیئے کہ
ہو سکتا ہے کہ ناظر کی یہ طاعت آخری طاعت

طاعتہا باشد و معصیت منظور آخر ہمہ
معصیتہا بود ۔ بشنو بشنو! خواجہ
حسن بصری میگوید تا من بیاد خود آدم
ہر ہر کہ چشم من افتاد اورا بہتر از خود دانستم
مگر یک روز خود را بہتر از یکے دانستم
در حال الزام از و بخوردم و آنچناں بود
کہ روزے حبشی را دیدم بر لب آبے
نشستہ و قرابہ پیش خود نہادہ و زنے
پہلوئے خود نشاندہ ہر بار از قرابہ
چیزے می کشید و تجرع می کرد در خاطر
من بگذشت اگر ہمہ عالم از من بہتر است
من باری ازیں حبشی بہترام کہ ہرگز
بدیں طریق نشستہ ام کہ قرابہ پیش و
عورات بہ پہلوئے ہم ۔ بدیں میاں
کشتی در دریا غرق شدن گرفت و
دراں کشتی ہفت کس بودہ اند آں حبشی بر فور
خود را در آب انداخت و شش کس را
ازاں غرقاب بکشید و روئے سوئے
من کرد و گفت اے حسن! شش کس
را من کشیدم اگر تو از من بہتری آن
یکے را تو بکش ۔ قطعہ ؎

نخشبی ہیچ نیست خود بینی
از دواہا برونست علت آں

ہو اور منظور کی وہ معصیت آخری معصیت
ہو ۔ سنو سنو! خواجہ حسن بصریؒ فرماتے ہیں
کہ جہاں تک مجھے یاد پڑتا ہے جس شخص کو بھی میں نے
دیکھا اس کو اپنے سے بہتر جانا لیکن ایک
دن ایک شخص سے میں نے اپنے آپ کو
بہتر سمجھ لیا اسی وقت فوراً اسکی جانب سے
مسکت جواب مل گیا۔ ہوا یہ کہ ایک وقت ایک حبشی
کو میں نے دیکھا کہ دریا کے کنارے بیٹھا ہوا تھا
اور جام و سبو سامنے رکھے ہوئے تھا اور ایک
عورت اسکے بغل میں بیٹھی ہوئی تھی۔ تھوڑی تھوڑی
دیر بعد اس برتن سے کوئی چیز انڈیل کر پی لیتا مجھے
خیال گذرا کہ بھائی میں تمام دنیا سے بُرا سہی مگر
اس حبشی سے تو اچھا ہی ہوں کہ کھلم کھلا اس بیحیائی
سے تو نہیں بیٹھا ہوں کہ سامنے جام رکھا ہو اور پہلو
میں محبوبہ ہو۔ ابھی یہ خیال کر ہی رہا تھا کہ دریا میں ایک
کشتی ڈوبنے لگی جسمیں سات آدمی بیٹھے ہوئے تھے
وہ حبشی فوراً دریا میں کودا اور اسمیں سے چھ ڈوبنے
والوں کو باہر نکال لیا، اور میری جانب رخ کرکے
کہا کہ اے حسن! چھ آدمیوں کو تو میں نے نکالا اگر
تم مجھ سے بہتر ہو تو اس ایک ہی کو نکالو ۔

قطعہ

" اے نخشبی خود بینی جس کے اندر موجود ہو وہ کچھ
بھی نہیں ہے اور یہ بیماری ایسی ہے جو کہ علاج اور دواسے

ہر کہ در خود بدید در ساعت
خورد از دست ہر کسے لت آں

بالاتر ہے جس شخص نے کسی وقت اپنے میں نظر کی تو
اسی وقت ہر شخص کے ہاتھ سے لات کھائیگا یعنی ہر شخص اسکو ملامت کریگا

## سلک پانزدہم

بباید دانست کہ یکے نفس از
آدمی شہوانی ست سیرِ اینہا فی ملکوت الفنا
و روح نورانی ست و سیر انہا فی
ملکوت البقا و قلب ربانی ست و
سیر انہا فی ملکوت اللقا۔ نفس مرید
دنیا باشد و ہمہ میل او بدو و روح
مرید عقبیٰ باشد و ہمہ میل او بدو و
قلب مرید مولیٰ باشد و ہمہ میل او بدو
بشنو بشنو! بزرگے میگوید چون
من خواستم ترک دنیا گیرم و دست
در جبل متین آخرت زنم و بخداوند
تعالیٰ بازگردم نفس و روح و قلب
خود را حاضر گردانیدم، اول با نفس
آغاز کردم اے نفس من میخواہم کہ ترکِ
دنیا و لذت او گیرم و بخداوند تعالےٰ
بازگردم ہیچ توانی کہ با من دریں اندیشہ
مساعدت کنی نفس گفت نتوانم، گفتم
از چہ سبب؟ گفت حضرت صمدیت

## سلک ۱۵ (نورِ معرفت کا محل قلب ہے)

جاننا چاہیئے کہ انسان کے اندر تین چیزیں ہیں
نفس۔ روح اور قلب۔ انمیں سے انسان کا نفس تو
شہوانی ہے ملکوت فنا اسکی جولانگاہ ہے اور روح نورانی
ہے ملکوت بقا اسکی جائے سیر ہے۔ اور قلب ربانی ہے
ملکوت بقا اسکی تفریح گاہ ہے۔ انمیں سے نفس تو طالب
دنیا ہے اور اسکا تمام ترمیلان دنیا ہی کی جانب ہے
اور روح طالب عقبیٰ ہے اسی کی جانب اسکا رجحان ہے
اور قلب طالب مولیٰ ہے وہی اسکا مطلوب ہے۔
سنو سنو! ایک بزرگ فرماتے ہیں کہ جب میں نے
دنیا کو ترک کرنا چاہا اور یہ چاہا کہ آخرت کی حبل متیں
کو پکڑوں اور حق تعالی کیطرف لوٹوں تو میں نے اپنے
نفس و روح اور قلب کو بلایا اور نفس سے کلام کو شروع
کیا اور اس سے کہا کہ اے نفس میں ارادہ کر رہا ہوں کہ
دنیا اور اسکی لذات کو ترک کروں اور اپنے مالک
و مولیٰ تعالیٰ کی جانب واپس لوٹوں، کیا تو میرے اس
ارادے میں میری کچھ مدد کر سکتا ہے؟ نفس نے کہا بالکل
نہیں، میں نے پوچھا کیا وجہ؟ کہا حق تعالےٰ نے مجھے
اجزا ارضی سے پیدا کیا ہے اور لذّات دنیا دی

مرا از اجزاے ارضی آفریدہ مرا از لذت
دنیاوی چارہ نباشد من بے نعیم او نتوانم
بود. بقا و نابقا ر لذا تہا و فقدا نہا
بفقدان نعیمہا. چوں از نفس ایں سخن
بشنیدم روئے بہ روح آوردم
وگفتم اے روح من میخواہم کہ بخداوند
تعالیٰ باز گردم امانہ بامید نعیم بہشت
بلکہ خاص از براے خداوند تعالے او
تقدس ہیچ توانے کہ تو با من دریں کار یار
یار شوی. گفت، نتوانم. گفتم چہ سبب؟
گفت خداوند تعالیٰ مرا از براے آخرت
آفریدہ است. مرا از لذت آنجہانے
چارہ نباشد و من بے نعیم بہشت نتوانم
چوں دیدم کہ نفس و روح ہر دو آغشتہ
حرص و آلودہ غرض اند میل بہ دل کردم
وگفتم اے دل! ملک ابدان توئی و
محل ایقان توئی آن صلحت صلحت الاعضا
کلہا و آن فسدت فسدت الاعضاء کلہا
نفس مرا طاعت از براے لذت دنیا
می فرماید و روح از براے نعیم بہشت
و من می خواہم کہ خداے تعالیٰ را بخدا
می پرستم نہ از براے لذات دنیا و نہ از
براے نعیم عقبیٰ. ہیچ توانی کہ تو با من

میری غذا ہے۔ لہٰذا میں تو بغیر دنیاوی نعمتوں کے
استعمال کے زندہ ہی نہیں رہ سکتا۔ ہماری بقا
اور ہمارا فقدان لذات دنیوی کی بقا اور فقدان سے وابستہ
ہے۔ جب نفس سے میں نے یہ بات سنی تو میں نے اپنا
روئے سخن روح کی جانب پھیرا اور اس سے کہا اے
روح! میری خواہش ہے کہ میں حق تعالیٰ کی جانب
لوٹوں کچھ جنت کی نعمتوں کے لالچ سے نہیں۔ بلکہ محض
حق تعالیٰ کے لئے کیا تو یہ کر سکتی ہے کہ اس مقصد
کے حصول میں میری یار و مددگار بنے؟ اس نے کہا نہیں
میں یہ کام تو نہیں کر سکتی۔ میں نے کہا آخر کیا وجہ؟ اس نے
کہا کہ حق تعالیٰ نے مجھکو آخرت کے لئے پیدا کیا ہے
لہٰذا وہاں کی لذت سے مجھے صبر نہیں اور میں بدون
نعیم بہشت کے زندہ ہی نہیں رہ سکتی۔ جب میں نے
یہ دیکھا کہ نفس اور روح یہ دونوں آلودہ غرض اور
حرص میں لت پت ہیں تو میں نے دل کی جانب رخ
کیا اور اس سے کہا کہ اے دل تو جسموں کا بادشاہ
ہے ایمان وایقان کا محل ہے اور تو ہی وہ ہے
جسکے بارے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے
کہ اگر یہ درست ہو جائے تو تمام اعضاء درست ہو جائیں اور
اگر یہ فاسد ہو جائے تو سارے اعضا فاسد ہو جائیں۔ تجھ سے مجھے ایک
بات کہنی ہے وہ یہ کہ نفس تو مجھ سے خدا کی عبادت دنیوی لذات
کے حصول کیلئے کرانا چاہتا اور روح یہ کہتی ہے کہ خدا کی طاعت جنت کی
نعمتوں کے لئے کرو اور میں یہ چاہتا ہوں کہ حق تعالیٰ کی عبادت محض

یارشوی. دل گفت بالرأس و العین
قبل خلقنا اللہ تعالیٰ الا لہذا و ہل امرنا
الا بہذا ۔ آں بزرگ می گوید چوں
مرا دل' دل داد از قوت موافقت
و مرافقت او ہر دو عالم در دست
من آمد۔ عزیز من! نور معرفت
در مشعلۂ دل نہادہ اند. اگر روشنائی
دل نباشد. نفس و روح چوں کوراں
بے عصا کش روزے ہزار بار در
چاہ ضلالت افتادہ باشد قطعہ ؎

نخشبی نور دل قوی نوریست
شود از دل خراب آبادی
تن و جاں ماندہ بد بتاریکی
شمع دل نور گر نمی دادی

حق تعالیٰ کی رضا کے لئے کردو نہ دنیاوی لذت اس سے مقصود ہو
اور نہ آخرت کی نعمت اسکی غرض ہو. کیا تو یہ کرسکتا ہے کہ اس مقصد میں
میرا ساتھ دے. دل نے کہا آپکی بات سر آنکھوں پر اللہ تعالیٰ نے
تو مجھے اسی کیلئے پیدا ہی کیا ہے اور اسی کا مجھے حکم دیا ہے. وہ بزرگ
فرماتے ہیں کہ جب دل نے میرے ساتھ دلی موافقت کی تو اسکی موافقت
اور رفاقت کی قوت سے ایسا معلوم ہوا کہ دونوں جہاں میرے ہاتھ آگئے ہیں
عزیز من! حق تعالیٰ نے معرفت کا نور دل ہی کی مشعل میں رکھا ہے
اگر قلب کی روشنی نہو تو یہ نفس و روح بیچارے ان اندھوں کیطرح
جنکا کوئی لاٹھی پکڑنیوالا نہو ایکدن میں ہزار بار قعر مذلت میں گرتے
رہا کریں ؎

"اے نخشبی قلب کا نور ایک زبردست نور ہے. دل ہی
کے منور ہونے کی وجہ سے ویرانہ آبادی بنجاتا ہے. تن اور
جان سب تاریکی ہی میں پڑے رہتے دل کی شمع اگر
انہیں نور نہ بخشتی۔

## سلک شانزدہم

معلوم عالمیاں و مفہوم آدمیاں
باد کہ آدمی را در ناز و غنا ہیچ مقری بہتر
از شکر نیست و در نیاز و عنا ہیچ مقری
خوشتر از دعا نہ ۔ دعا را آں درجہ است
کہ ہیچ عبادتے را نیست' بنا بر آنکہ
بعضے از عبادت وظیفۂ روز است

## سلک نمبر ۱۶ ( دعاء )

اہل زمانہ پر یہ امر مخفی نہ رہے کہ انسان کے لئے غنا اور
ناز کی حالت میں کوئی مقام شکر سے بڑھکر نہیں ہے اور نیاز و
عنا (مشقت اور تنگی) کی حالت میں کوئی جائے پناہ دعا سے بہتر
نہیں ہے. دعا کا وہ مرتبہ ہے کہ ویسا کسی عبادت کا بھی نہیں
اسلئے کہ بعض عبادتیں ایسی ہیں جو دن کا وظیفہ ہیں جیسے دن
کی فرض نمازیں اور بعض وظیفے ایسے ہیں جو رات سے متعلق

چنانکہ نماز فرض ۔ و بعضے وظیفۂ شب
است چنانچہ نماز شبینہ کہ فرض اند و
و بعضے وظیفۂ ہفتہ است چنانچہ نماز
آدینہ۔ و بعضے وظیفۂ ماہ ست چنانچہ
روزۂ ماہ رمضان۔ و بعضے وظیفۂ سال
است چنانچہ زکواۃ و بعضے وظیفۂ عمر است
چنانچہ حج۔ اما دعا چیز است کہ از ملوث
و پاک و محترز و بے باک در صبح و شام
از خواجہ و غلام جائز است۔ چنیں گویند
ہر کہ خداوند تعالیٰ و تقدس بہر نامے کہ
براند بہ نیاز تمام بخواند او را اجابت کند
بشنو بشنو! وقتے شخصے نزدیک
سلطان العارفین شیخ بایزید بسطامی
رفتہ قدس اللہ سرہ و گفت اے خواجہ
نام بزرگ خداوند کدام است؟ خواجہ
گفت، اے خواجہ! خداوند تعالیٰ و
تقدس را نام خورد کدام است؟
ہمہ نامہاء خداوند بزرگ است۔ اما
راہ گذر دعا پاک می باید کہ ان اللہ تعالیٰ
لا یقبل الدعا من قلب غافل لاہ و قیل
الداعی بلا عمل کالقوس بلا وتر۔ سہ دعا است
کہ ہرگز رد نمی شود دعاء والدین و دعا
مسافر و دعا مظلوم۔

ہیں جیسے رات کی فرض نمازیں۔ بعض عبادتیں ہفتہ وار
ہیں جیسے جمعہ کی نماز۔ بعض عبادت ایک مہینہ کی ہوتی ہے
جیسے ماہ رمضان کا روزہ۔ بعض عبادت سالانہ وظیفہ
ہے جیسے زکواۃ۔ اور بعضی عبادت عمر بھر کا وظیفہ
ہے یعنی ساری عمر میں ایک ہی بار فرض ہوتی ہے
جیسے حج بیت اللہ۔ لیکن دعا ایسی چیز ہے جو ہر شخص
سے متعلق ہے۔ اور اسکا کوئی وقت بھی مقرر نہیں
ہے۔ جس طرح طاہر انسان دعا کر سکتا ہے اسی طرح
نجاست سے ملوث شخص بھی دعا کر سکتا ہے اور
جس طرح سے کوئی نیک اور محتاط شخص دعا کر سکتا ہے اسی طرح
سے ایک فاسق اور بیباک بھی دعا کر سکتا ہے۔ صبح کے وقت بھی دعا
کیجا سکتی ہے اور شام کے وقت بھی۔ آقا بھی دعا کر سکتا ہے اور غلام بھی
علماء بیان کرتے ہیں کہ جو شخص اللہ تعالیٰ کو جس نام سے بھی جانتا ہو اگر نیاز تام
کے ساتھ اسے پکاریگا تو حق تعالیٰ اسکی ضرور اجابت فرمائیں گے۔
سنو سنو! ایکدفعہ ایک شخص سلطان العارفین حضرت شیخ بایزید بسطامی
کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ اے خواجہ حق تعالیٰ کا سب سے بڑا
نام کونسا ہے؟ انھوں نے فرمایا کہ اے میرے بھائی اللہ تعالیٰ کا کونسا
نام چھوٹا ہے اسکے تو سب ہی نام بڑے ہیں۔ لیکن دعا کا راستہ
صاف ہونا چاہیئے کہ اللہ تعالیٰ قلب غافل اور ادھر ادھر مشغول
ہونے والے قلب سے کی ہوئی دعا نہیں قبول فرماتے۔ اور یہ بھی کہا گیا ہے
کہ بدون عمل کے اللہ تعالیٰ سے دعا کرنا ایسا ہے جیسے بلا تانت کے کمان
استعمال کرنا۔ تین دعائیں ہیں جو کبھی رد نہیں کیجاتیں۔ والدین
کی دعا، مسافر کی دعا اور مظلوم کی دعا۔

ہیچ نیم شبے نباشد کہ از آسمان این
ندا نیاید ہل من داع فیستجاب لہ
وہل من مستغفر فیغفر لہ، وہل
من سائل فیعطے سالہ حتی تطلع الشمس
و دعا پیش از نزول بلا باید چون نازل شد
دعا دفع نتواند کرد چنیں گویند وقتے
بلا معظمے در حد نیشاپور در رسید بادشاہ
بر درویشے کسے را فرستادہ کہ دعائے
بکن. گفت بلا نازل شد اکنوں وقت
دعا نیست اکنوں وقت رضا است
اللہم انی اعوذبک من علم لا ینفع وقلب
لا یخشع ونفس لا تشبع ودعاء لا یسمع

قطعہ

نخشبی در دعا مکن اہمال
از دعا ملتمس دادہ شود
ہر درے را کہ آسمان بندد
بکلید دعا کشادہ شود

ہر روز بوقت شب آسمان سے یہ ندا کیجاتی ہے
کہ ہے کوئی دعا مانگنے والا کہ اسکی دعا قبول کیجائے
اور ہے کوئی مغفرت طلب کرنے والا تاکہ اسکی
مغفرت کردی جائے اور ہے کوئی حاجت کا طلب
کرنیوالا کہ اسکی حاجت روائی کردی جائے ایسطرح سے
برابر یہ ندا طلوع شمس تک دیجاتی ہے اور دعا کا ایک ادب ہے
کہ بلا و مصیبت کے نازل ہونے سے پہلے کرنی چاہئے کیونکہ جب بلا
نازل ہوجاتی ہے تو دعا سے دفع نہیں ہوتی۔ بیان کرتے ہیں کہ
ایک مرتبہ نیشاپور کے اطراف میں ایک بادشاہ کو کوئی مصیبت پہونچی بادشاہ
نے اس زمانہ کے درویش کے پاس کسی کے ذریعہ درخواست کی
کہ حضرت دعا فرمائیے فلاں مصیبت سے دوچار ہوں انھوں نے فرمایا کہ اب جبکہ
بلا نازل ہوچکی ہے تو دعا کا وقت نہیں ہے بلکہ یہ وقت رضا کا ہے۔ اے
اللہ میں آپکی پناہ چاہتا ہوں علم غیر نافع سے قلب غیر خاشع سے اور اس
نفس سے جو سیر نہو اور اس دعا سے جو قبول نہ ہو۔
اے نخشبی دعا کرنے میں سستی اور ڈھیل سے کام نہ لینا دعا کے
ذریعہ مطلوب پایا جاتا ہے جس دروازہ کو آسمان بند کردے دعا
کی کنجی سے وہ فوراً کھل جاتا ہے۔

---

## سلک ہفتدہم

اہل بصیرت کہ بدیدہ باطن
آن بینند کہ اہل بصر بچشم ظاہر ہرگز
آں نہ خواہد دید۔ چنیں گویند اگر

## سلک نمبر ۱۷ (اللہ والوں کی بات میں چوں و چرا مت کرو)

اہل بصیرت اپنے باطن کی آنکھ سے ایسی چیزوں کو
دیکھ لیتے ہیں کہ اہل بصر اپنی ظاہری آنکھ سے انھیں نہیں دیکھ سکتے
بیان کرتے ہیں کہ اگر کوئی مرید یا متعلم اپنے استاد اور پیر سے

مرید ویا متعلم از استاد ویا از پیر سخنے
شنود کہ باطن او بآں معما سا تحت
نکند باید کہ بزبان اعتراض نکشاید
ولا ادری ولا نسلم نگوید۔ باشد کہ
رشتۂ صلاح دین و دنیا وی او بداں
سخن متعلق باشد۔ عسیٰ ان تکرہوا
شیئًا وہو خیر لکم وعسی ان تحبوا شیًا
وہو شر لکم۔ بشنو بشنو: در قبیلہ
از قبائل عرب زاہدے بود کہ خلق
در حوادث و وقائع رجوع بدو کردندے
و سکون و سکوت خود بمواعظ و نصائح
او دیدندے اتفاقاً شبے سگانِ
آن قبیلہ ہمہ بمردند بامداد اہل آن
قبیلہ بران زاہد رفتند و حال بازنمودند
زاہد گفت باشد کہ صلاح شما در مردن
ایشاں باشد۔ شب دیگر ہمہ مرغاں
بمردند۔ بر زاہد رفتند و حال بازنمودند
زاہد گفت باشد کہ صلاح شما در
مردنِ ایشاں باشد۔ قوم گفتند
کہ سگاں پاسبانانِ ما بودند و مرغاں
موذنانِ ما را در مردن ایشاں چہ
صلاح باشد؟ زاہد گفت باشد کہ
عالم السر والخفیات تعالیٰ وتقدس لہا

ایسی کوئی بات سنے جو اسکی سمجھ میں نہ آسکے اور وہ ایک
لاینحل معمہ معلوم ہو تب بھی اِس پر لازم ہے کہ اُس پر زبان
سے اعتراض نکرے اور یہ نہ کہے کہ یہ بات میری سمجھ میں
نہیں آتی یا یہ کہ میں اسے تسلیم نہیں کرتا شاید کہ اسکے دین و
دنیا کی صلاح کا رشتہ اسی بات سے متعلق ہو۔ حق تعالےٰ
ارشاد فرماتے ہیں کہ ہو سکتا ہے کہ تم ایک چیز کو مکروہ سمجھو اور ناپسند کرو اور وہ تمہارے
لئے مفید ہو اور تم ایک چیز کو پسند کرو اور وہ تمہارے لئے مضر اور نقصان دہ ہو۔
سنو سنو! عرب کے ایک قبیلہ میں ایک زاہد رہتے تھے
کہ مخلوق اپنے حالات و معاملات میں انھیں کی جانب رجوع
ہوتی تھی اور انکے پند و نصیحت سے اپنے تئیں سکون و
اطمینان حاصل کرتی تھی۔ اتفاقاً ایک مرتبہ رات کے وقت
اس قبیلہ کے تمام کتے مر گئے صبح ہوئی تو قبیلہ کے لوگ اس
زاہد کے پاس گئے اور صورتِ حال اس سے بیان کی اس نے
کہا کہ شاید تمھاری صلاح و فلاح انکے مرنے ہی میں رہی ہوگی
دوسری شب انکے سب مرغ مر گئے صبح کو سب دوڑے
ہوئے پھر زاہد کے پاس گئے اور آج کی رات کا واقعہ
بیان کیا انھوں نے فرمایا کہ تمھاری بھلائی ان کے مرنے
ہی میں رہی ہوگی بستی کے لوگوں نے کہا کہ حضرت بظاہر تو ہمارا
سراسر نقصان ہی نظر آرہا ہے کتے ہمارے چوکیدار تھے مرغ
ہمارے مؤذن تھے۔ ان سب کے مرنے میں ہمارا بھلا فائدہ
کیا ہے؟ ان بزرگ نے فرمایا کہ بھائی اللہ تعالیٰ خفی اور پوشیدہ
چیزوں کا جاننے والا ہے ہو سکتا ہے کہ اسمیں کوئی ایسی مصلحت
ہو جو ہم سے مخفی ہو اور ہماری عقل کی رسائی وہاں تک

دریں سرے است خفی باشد کہ
عقول ابداں نمی رسد۔ شب دیگر
ہرچند خواستند آتش افروزند ہیچ
آتش زبانہ آتش بروں نیامد دریں
اندیشۂ آتش در سراپشاں افتاد کہ ایں
چہ بلاست کہ بر ما می رسد روز دیگر
مقرر شد کہ آں شب لشکر خصم در
نواحی آں قبیلہ تاختہ بودند و جملہ
ولایت یغما کردہ چوں نزدیک
آں قبیلہ رفتند روشنائی ندیدند و
آواز مرغ و بانگ سگ نشنیدند
گماں بردند کہ ایں قبیلہ خراب است
آں مرداں خلاص یافتند و سخن زاہد
کہ ہر بار می گفت کہ صلاح شما دریں
است ہمہ راست فعل الحکیم لا یخلو
عن الحکمۃ۔ قطعہ ؎

نخشبی گفت ہر کسے مشنو
ہرچہ درویش گفت حکم ہمانست
مخبرے راستی ہمی خواہی
بتمامی زبانِ اہل دلانست

نہ ہوتی ہو۔ پھر اگلی رات یہ واقعہ پیش آیا کہ جو شخص بھی آگ
جلانا چاہتا تھا تو کسی کی آگ ہی نہیں جلتی تھی یہ منظر دیکھکر
اور اس سے پریشان ہوکر ان سب کے سر میں آگ لگ گئی
کہ یہ ہمارے اوپر کونسی مصیبت آئی (کہ رات بھر نہ کسی کے
گھر چولھا جلا نہ چراغ) لیکن جب صبح ہوئی تو پتہ چلا کہ آج کی
شب اطراف کے دشمنوں کا لشکر اسی نواح میں آیا تھا اور
دوسری بستیوں پر تو شب خون مارا اور سب کا مال لوٹ لیا
لیکن جب اس بستی کے پاس آئے تو یہاں نہ کوئی روشنی ہی
نظر آئی اور نہ مرغ کے بولنے اور یا کتے کے بھونکنے کی آواز
ہی سنائی دی اسلئے یہ سمجھکر کہ یہاں جو بستی تھی شاید اب
ویران ہوگئی ہے واپس چلے گئے اور بستی والے
اس طور سے اس کے حملے سے نجات پاگئے اور اب
انکی سمجھ میں آگیا کہ وہ بزرگ جو ہر بار یہ فرمایا کرتے تھے کہ جو
کچھ بھی پیش آتا ہے اس میں تمھاری فلاح ہے بالکل
صحیح ہے۔ عاقل اور حکیم کا کوئی فعل حکمت سے خالی نہیں
ہوا کرتا ؎

" اے نخشبی ہر شخص کی بات پر کان نہ دھرنا بس
جو کچھ درویش کہے ماننے کی بات وہی ہے۔ ایسا
خبر دینے والا جو سچا ہو اگر تم چاہتے ہو تو وہ اس
دنیا میں صرف اہل دل حضرات ہیں۔

## سلک ہیژدہم

بباید دانست کہ خلق برچہار

## سلک نمبر ۱۸ (انسان کی قسمیں)

جاننا چاہئے کہ مخلوق کی چار قسمیں ہیں ایک وہ کہ جو

نوع اندیکے آنست کہ ہم در دنیا و
وہم در عقبیٰ فراخ روزی است
وہو الغنی الصالح ۔ دوم آنست کہ
ہم در دنیا تنگ روزی است وہم
در عقبیٰ وہو کافر الفقیر۔ سوم آنست
در دنیا فراخ روزی اما در عقبیٰ
تنگ روزی است وہو کافر الغنی
چہارم آں کہ در دنیا تنگ روزی و
در عقبیٰ فراخ روزی است وہو
المومن الفقیر۔ دیگر بداں کہ یکے صورۃً
ومعنے دنیا ست وآں چیز یست
کہ زائد بر کفاف آنکس باشد دوم
صورۃً ومعنی دنیا نیست آں طاعت
با خلاص است۔ سوم صورۃً دنیا
نیست ومعنی دنیا ست آں طاعتے
است کہ بہ ریا باشد۔ چہارم صورۃً
دنیا ومعنی نہ آں اداے حق حرم
خود ست۔ چوں ایں معلوم شد
اکنوں بداں کہ مرداں چہار صنف اند
صنف اول آنکہ ظاہر ایشاں آراستہ
باشد اما باطن ایشاں خراب آں
متعبداں دنیا دارند۔ صنف دوم
آنکہ باطن ایشاں آراستہ باشد

دنیا میں بھی فراخ روزی ہیں (یعنی خوشحال ہیں) اور آخرت
میں بھی اور یہ غنی صالح ہے۔ دوسرا وہ کہ دنیا میں بھی
تنگ روزی یعنی پریشان حال ہے اور آخرت میں بھی
یہ کافر فقیر ہے۔ تیسرا وہ کہ دنیا میں تنگ روزی ہے
اور آخرت میں تنگ حال یہ کافر غنی ہے۔ اور چوتھا
وہ کہ دنیا میں تنگ روزی والا ہے اور آخرت
میں فراخ روزی والا یہ مومن فقیر ہے — نیز یہ سمجھو
کہ ایک چیز تو صورتاً اور حقیقتاً دونوں اعتبار سے دنیا
ہوتی ہے اور یہ چیز وہ ہے جو اس شخص کی
گذر بسر سے زائد ہو۔ دوسری چیز وہ ہے جو نہ صورتاً
دنیا ہے اور نہ معنیً اور یہ اخلاص کے ساتھ
کی ہوئی طاعت ہے اور تیسری چیز وہ ہے کہ
صورتاً تو دنیا نہیں ہے لیکن معنیً اور حقیقۃً دنیا
ہے اور یہ وہ طاعت ہے جو ریا کے ساتھ
ادا کیجائے اور چوتھی چیز وہ ہے جو صورۃً تو دنیا
ہو اور حقیقۃً دنیا نہ ہو اور یہ اپنے اہل خانہ کا حق
ادا کرنا ہے — جب یہ بات معلوم ہوگئی تو اب
سمجھو کہ لوگوں کی بھی چار قسمیں ہیں اول یہ کہ انکا ظاہر
آراستہ اور مزین ہوتا ہے اور باطن انکا خراب
ہوتا ہے، اس قسم میں ان عابدوں کا شمار ہے
جو دنیادار ہیں۔ دوسری قسم وہ لوگ جنکا باطن آراستہ
ہے اور ظاہر خراب و پریشان حال اور اس میں
مجانین اور مجاذیب داخل ہیں۔ اور تیسری قسم

وظاہر ایشاں خراب آں مجانین اند۔ صنف سوم آنکہ ظاہر و باطن ایشاں خراب باشد آں عوام خلق اند۔ و صنف چہارم آنکہ ظاہر و باطن ایشاں آراستہ باشد آں مشائخ اند۔ و ایں طایفہ کہ ظاہر و باطن ایشاں معمور است نزدیک ایشاں ظاہر و باطن عالمیاں یکساں باشد یعنی اگر از ایشاں را زیر زمین داری از ہفتم آسماں حکایت کنند و اگر بالائے آسماں بری از زیر ہفتم زمین نشاں دہند۔ بشنو بشنو! وقتے ہاروں رشید درویشے را در حجرہ حبس کرد و دراں حجرہ مسدود گردانید بعد از زمانے گفتند کہ آں درویش در فلاں بوستاں گشت میکند او را بر ہاروں آوردند۔ ہاروں گفت من ادخلک فی البستان قال من اخرجنی من حبسک فقال الہاروں من اخرجک من حبسی قال من ادخلنی فی البستان قطعہ ؎

نخشبی چشم دل عجب چشمے ست
کیست کز بہر آں نکو شیدا ست

ان لوگوں کی ہے جنکا ظاہر و باطن دونوں خراب ہیں اس قسم میں عام مخلوق داخل ہے۔ اور چوتھی قسم ان لوگوں کی ہے جن کے ظاہر و باطن دونوں آراستہ ہیں یہ اہل مشائخ اور اہل اللہ ہیں اور یہ گروہ جنکے ظاہر و باطن دونوں آباد ہیں ان کے نزدیک اس عالم کا ظاہر و باطن دونوں برابر ہے۔ یعنی اگر ان میں سے کسی کو زمین کے نیچے رکھدو تب بھی یہ ساتویں آسمان کی باتیں بیان کردیں گے اور اگر ساتویں آسمان پر انکو لیجاؤ تو زمین کے ساتویں طبق کی نشاندھی کردیں گے۔ سنو سنو! ایک مرتبہ ہارون رشید نے ایک درویش کو حجرہ میں قید کردیا یعنی حجرہ کے اندر اسکو باندھکر رکھدیا کچھ دنوں کے بعد لوگوں نے بیان کیا کہ وہ درویش تو فلاں باغ میں تفریح کررہا ہے لوگ اسکو ہارون کے پاس لے آئے ہارون نے اس سے پوچھا کہ تجھے اس باغ میں کون لے گیا؟ فرمایا جس نے مجھے تیری قید سے نکالا۔ پوچھا میری قید سے تجھے کس نے نکالا؟ فرمایا جس نے مجھے باغ میں داخل کیا ؎

"اے نخشبی دل کی آنکھ بھی عجیب
آنکھ ہے! کون شخص ہے (جو اسکی
حقیقت جاننے کے بعد) اسکے حصول کے لئے

حال خود را مپوش ز اہل ضمیر
وہ بریں طایفہ چہ پوشیدہ است

کوشش کرو سے اپنے حال کو اہل باطن سے مت چھپاؤ کہ یہ
گروہ روشن ضمیر ہوتا ہے اس پر کوئی چیز مخفی نہیں رہا کرتی۔

## سلک نوزدہم

بباید دانست کہ بعضے از مردمان
از حق تعالیٰ دنیا خواہند و بعضے عقبیٰ
و بعضے از وہم او را خواہند و حضرت
صمدیت ایں ہر سہ صنف را در
نامہ لاریب کہ وَلَا رَطْبٍ وَلَا یَابِسٍ
اِلَّا فِیْ کِتَابٍ مُّبِیْنٍ صفت اوست
ذکر کردہ است و ہو قولہ فَمِنْهُمْ ظَالِمٌ
لِّنَفْسِهٖ وَمِنْهُمْ مُّقْتَصِدٌ وَمِنْهُمْ سَابِقٌ
بِالْخَیْرَاتِ یعنی فمنہم من رجع منی بالدنیا
و منہم من رجع منی بالعقبیٰ و منہم
من ہو لا یرجع منی بالدارین و بکل
ما فیہما بشنو بشنو! وقتی داؤد
علیہ السلام را وحی کردند یا داؤد من
اکتفی بنا عمالنا کنا لہ و ما لنا و من
لم یکتف بنا عمالنا فلسنا لہ و ما لنا
ازی ہر کہ او را یافت آں چیست کہ
نیافت و ہر کہ او را نیافت آں
چیست کہ نیافت اعلموا ان اللہ

## سلک نمبر ۱۹ (طلب خدا)

جاننا چاہیئے کہ بعض لوگ تو حق تعالیٰ سے
دنیا چاہتے ہیں اور بعضے عقبیٰ چاہتے ہیں اور بعضے
ایسے ہیں کہ وہ حق تعالیٰ سے حق تعالیٰ ہی کو
چاہتے ہیں۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ نے ان تینوں جماعتوں
کا ذکر اپنی کتاب میں جسکی شان میں وارد ہے کہ
"نہیں ہے کوئی تر چیز اور نہ کوئی خشک چیز ایسی کہ جسکا
ذکر اس واضح کتاب میں نہ ہو) بھی فرمایا اور وہ یہ کہ
ارشاد فرمایا کہ بعضے لوگ ایسے ہیں جو مجھ سے دنیا لیکر
لوٹے اور بعضے ایسے ہیں جو عقبیٰ لیکر لوٹے اور
بعضے ایسے ہیں جو دارین اور جو کچھ کہ ان میں ہے
اسکو پاکر بھی نہیں لوٹے۔

سنو سنو! ایک دفعہ داؤد علیہ السلام پر وحی آئی کہ اے
داؤد جس نے ہم کو پاکر قناعت کی ان چیزوں سے جو ہمارے
پاس ہیں تو ہم بھی اسکے اور ہماری سب چیزیں بھی اسکی
اور جس نے ہم پر اکتفا نہ کی بلکہ ہماری چیزوں کی خواہش
کی تو نہ ہم اسکے نہ ہماری چیزیں اسکی اور بات بھی یہی
ہے کہ جس نے اسے پایا تو کیا چیز رہ گئی جسے اس نے
نہیں پایا، اور جس نے اسے ہی نہ پایا تو اس نے کیا خاک پایا

تعالیٰ عوضاً من کل شئی ولیس شئی
عوضاً عنه و هوالحاصل فی الدارین
ولیس فیہا حاصل غیرہ ۔ عزیز من!
عیبی باشد بس قوی و حیفی بود بس عظیم
کہ محبوب محب را مخیر کند کہ از من
چیزے بخواہ و محب از محبوب غیر محبوب
خواہد عالی ہمتے باید چوں موسےٰ
علیہ السلام کہ قدم بریں بساط تواند نہاد
حیث قال رَبِّ اَرِنِیۡۤ اَنۡظُرۡ اِلَیۡکَ
بشنو بشنو! حکی ان بہلول
المجنون دخل یوماً بیت اللّٰہ الحرام
ساکتاً مدہوشاً فقال لہٗ رجل سل
حاجتک فانک فی بیت اللّٰہ
عزوجل قال لیس من مروۃ الرجل
ان یسال فی بیت اللّٰہ غیر اللّٰہ

قطعہ

نخشبی از خدا بخواہ خدا
ویں سعادت بروزگار کرامت
صادقان جہاں ہمی گویند
از خدا جز خدا نباید خواست

یہ سمجھ لو کہ اللہ تعالیٰ تو سب چیزوں کا عوض بن سکتے ہیں لیکن حق
تعالیٰ کا عوض اور بدل کوئی چیز نہیں بن سکتی اور حق تعالیٰ ہی حاصل
دارین ہیں اور آپکے سوا کوئی چیز حاصل دارین نہیں ۔ عزیز من
اس سے بڑھکر کوئی عیب نہیں اور اس سے بڑھکر کوئی غم نہیں کہ کوئی
محبوب اپنے محب کو اختیار دیدے کہ مجھ سے کچھ مانگو ایسے
وقت میں محب محبوب سے غیر محبوب کو چاہے ۔ انسان کو حضرت
موسیٰ علیہ السلام کی طرح عالی ہمت ہونا چاہیئے تب
اس میدان میں قدم رکھنا چاہیئے کہ جب موسیٰ علیہ السلام کو
موقع ملا تو درخواست کی کہ رَبِّ اَرِنِیۡۤ اَنۡظُرۡ اِلَیۡکَ یعنی اے
میرے پروردگار مجھے اپنا دیدار کرا دیجئے تاکہ میں آپکو ایک نظر دیکھ لوں
سنو سنو! بیان کرتے ہیں کہ حضرت بہلول (دانا) جنکو لوگ مجنوں
کہتے تھے ایک روز بیت اللہ میں داخل ہوئے بالکل خاموش
اور مدہوش ۔ آپ سے ایک شخص نے کہا کہ اپنی کوئی حاجت
کیوں نہیں مانگتے آپ بیت اللہ میں ہیں فرمایا مروت کے
خلاف ہے کہ انسان بیت اللہ میں اللہ سے غیر اللہ
کو مانگے ۔

"اے نخشبی خدا سے تو بس خدا ہی کو طلب کرو لیکن
زمانے میں یہ سعادت کتنے کو نصیب ہے۔ باقی
اس عالم کے جو سچے لوگ ہیں انکا کہنا ہے کہ
خدا سے بس خدا ہی کو مانگنا چاہیئے۔

## سلک بستم

بباید دانست کہ از دنیا

## سلک نمبر ۲۰ (طلب آخرت)

جانا چاہیئے کہ دنیا کا جو ساز و سامان تمھیں مرحمت

هرچه بتو داده اند بر دو نوع است
اول آنست که او پیش تو خواهد رفت
و نوع دوم آنست که تو پیش او خواهی
رفت چون نیکو بنگری هر دو صحبت
را نمی شاید. بنده نخشبی گوید
دست از دنیا برداشتن بغایت
دشوارست و آخرت در دست
آوردن ازاں دشوار تر طرفه حالتے
ست آدمی زاد دوزخ را بهار گراں
تواند خرید و بهشت را بقیمت اندک
نتواند خرید یعنی فاسق تواند که در جهانی
فسق ده و بست دینار خرچ کند پس
آں دوزخ باشد که بداں ده و بست
دینار خریده باشد و غیر فاسق تواند
که به یک کاسهٔ شوربا و یا بشق خرمائے
بهشت را بخرد و از خریدن او اهمال
نماید۔ ابو حازم گفتے به بهشت
نتواں رسید مگر به گذاشتن
چیزے که آں در دنیا عزیز تر
است و از دوزخ نتواں
رست مگر به کشیدن چیزے
که آں در دنیا سخت تر
است۔

ہوا ہے اسکی دو قسمیں ہیں ایک تو وہ جو تم سے
پہلے ختم ہو جائینگی اور ایک وہ کہ تم ان سے پہلے
ختم ہو جاؤگے اگر اس بات پر غور کرو تو تم کو
صاف معلوم ہوگا کہ ان میں سے کوئی چیز بھی لائق
صحبت نہیں ہے (کیونکہ جو ہمارا ساتھ چھوڑ دے
اسکی بیوفائی ظاہر ہے اور جو دوسروں کے پاس چلی جائے اسکی
بے تعلقی معلوم ہے پس ایسے بیوفا اور بے تعلق سے کیا دل لگانا)
بندہ نخشبی کہتا ہے کہ دنیا سے ہاتھ اٹھانا بہت مشکل ہے
اور آخرت کو اختیار کرنا اس سے زیادہ مشکل ہے۔ عجیب بات
ہے کہ آدم کی اولاد دوزخ کو تو گراں قیمت میں خریدے گی
اور جنت کو خریدنے کیلئے معمولی دام بھی نہیں خرچ کرسکتی
یعنی ایک فاسق یہ کرسکتا ہے کہ کسی فسق و فجور کی دعوت میں
دس بیس روپیہ خرچ کردے پس وہ دوزخ ہی ہے جسکو
اس نے دس بیس روپیہ میں خریدا ہے اور ایک غیر فاسق یعنی
نیک شخص یہ کرسکتا ہے کہ ایک پیالہ شوربا یا ایک ٹکڑا
کھجور کے عوض جنت خرید لے مگر اس سے اتنا بھی نہ ہوسکیگا
ابو حازم فرماتے ہیں کہ جنت نہیں حاصل ہوسکتی
مگر اس چیز کے چھوڑنے کی وجہ سے
جو اسے دنیا میں عزیز ہو۔ اور
دوزخ سے رہائی نہیں حاصل کیجا سکتی
مگر ان چیزوں کو برداشت کرسکے جو
دنیا میں سخت اور مشکل معلوم
ہوں۔

بشنو بشنو! روزے یکے از دوستان عمر ابن عبد العزیز کہ بر تخت خلافت خلیفہ، از دنیکو عقیدہ تر نہ نشست میگفت پیش ازانکہ سریر خلافت کرسے سائے تو مزین شود، جامہ می پوشیدے کہ گزے ازاں بدہ دینار ارزد، واکنوں کہ خلیفہ شدی جامہ می پوشی کہ دہ گز ازاں بیک دینار ارزد۔ حال چیست گفت آں روز طالب خلافت بودم و خلافت در دست نیاید مگر دراں جامہ وامروز طالب بہشتم و بہشت در دست نیاید مگر بدیں جامہ مسکنت

سنو اور غور سے سنو! ایک دفعہ عمر ابن عبد العزیز جو کہ ایسے خلیفہ تھے کہ خلفائے راشدین کے بعد ان سے بہتر کوئی خلیفہ نہیں ہوا ان کے دوستوں میں سے ایک دوست نے کہا کہ تخت خلافت پر رونق افروز ہونے سے پہلے تو آپ ایسا کپڑا پہنتے تھے کہ جسکے ایک گز کی قیمت دس دینار ہوتی تھی اور اب خلیفہ ہونے کے بعد آپ ایسا کپڑا پہننے لگے کہ ایک دینار میں دس گز ملتا ہے۔ آپ کا ایسا حال کیوں ہو گیا ہے؟ انھوں نے فرمایا کہ بھائی! پہلے تو میں طالب خلافت تھا اور خلافت میرے ہاتھ آ نہیں سکتی تھی بغیر اُس قیمتی کپڑے کے اور اب میں طالب بہشت ہوں اور بہشت ہاتھ لگ نہیں سکتی بغیر اس مسکنت کے لباس کے

قطعہ

نخشبی آخرت طلب ز خدا
رنج دنیا درو نہ تو بخست
طلب آخرت ہمہ سختی است
آخرت رائگاں نیاید دست

قطعہ

"اے نخشبی خدا سے آخرت طلب کر دنیا کا غم تمھارے باطن کو خراب کر دے گا۔ آخرت کا طلب کرنا دشواری اور مشقت برداشت کرنے کے ساتھ ہی ہو سکتا ہے کیونکہ آخرت یونہی مفت سفت نہیں ہاتھ آیا کرتی

## سلک بست و یکم

مردان دین و جوانمردان یقین گویند چشمی کہ لذت گریہ یافت

## سلک نمبر ۲۱ (غم و بکا، اور فقر طریق کے ذیل میں)

جو حضرات کہ دین کے مرد اور یقین کے جواں مرد ہیں انکا کہنا ہے کہ جس آنکھ نے رونے کا مزہ پا لیا وہ

هرگز جانب خنده نمی بیند۔ البکاء
جلاء مرآت الجنان من صدار الاحزان
و دلے کہ ذوق اندوہ دید ہیچ وقت
بشادی میل نکند۔ ان اللہ یحب
کل قلب حزین۔ ابراہیم ادہم
رحمۃ اللہ علیہ تا دواج ملک بگلیم
فقر بدل کرد ہر کہ اورا بدیدے
ہمچناں تصور کردے کہ او را
ہمیں لحظہ مصیبتے تازہ رسیدہ است
عزیز من! راہِ حق عجیب راہے
است محنت نقد و راحت نسیہ
چنیں گویند وقتے عیال دارے
وقت شام دست تہی با صد ہزار
اندوہ جانب اطفال خود میرفت
درویشے را دید باصد فراغت
نشستہ گفت اے فلاں ایں
از انصاف نباشد کہ من در چنین اندوہ
و تو در چناں فراغت۔ درویش
گفت ہر عمل خیرے کہ کردہ ام بایں
فراغت بتو میدہم تو عوض آں اندوہے
کہ در تو نہادہ اند بمن دہ اسے
درویش تو شرف اندوہ او چہ دانی
و کرامت محنت او چہ شناسی گر

ہنسنے کی جانب کبھی رخ نہیں کرتی گریہ و بکا حزن و غم
کے زنگ کے لئے آئینۂ دل کی قلعی ہے اور جس دل نے
کہ رنج و غم کا مزہ چکھا وہ کبھی خوشی و مسرت کی جانب
مائل نہیں ہوتا اس لئے کہ اللہ تعالےٰ ہر محزون دل کو
محبوب رکھتے ہیں (اور دل شکستوں کے قرین ہوتے
ہیں)۔ حضرت ابراہیم ادہمؒ نے جب اپنے شاہانہ لباس
کو فقیرانہ کملی سے بدلا اسکے بعد جو بھی آپ کو دیکھتا
یہی خیال کرتا کہ انھیں ابھی شاید کوئی تازہ مصیبت
پہنچی ہے۔ عزیز من! حق تعالےٰ کا راستہ
بھی عجیب راستہ ہے۔ محنت نقد اور راحت
ادھار۔ بیان کرتے ہیں کہ ایک دفعہ شام کے وقت
ایک بال بچوں والا شخص خالی ہاتھ اپنے قلب میں
صد ہزار رنج و غم لئے ہوئے کہیں باہر سے اپنے
بچوں کی طرف آرہا تھا کہ راستہ میں ایک درویش
کو دیکھا کہ بالکل فراغت قلبی کے ساتھ بیٹھا ہوا ہے
اس آنے والے نے اس سے کہا کہ اے جناب!
یہ تو کوئی انصاف کی بات نہیں ہے کہ میں اپنے قلب
میں اسقدر غم لئے ہوئے ہوں اور آپ اس قدر
فارغ القلب ہیں۔ اس درویش نے کہا کہ اچھا
تم اپنے اس غم کو کم سمجھتے ہو تو سنو!) کہ جسقدر
بھی نیکی میں نے اب تک کی ہے مع اس
فراغت قلبی کے جو مجھے حاصل ہے تجھکو دیتا ہوں اور
اسکے عوض میں اس رنج و غم کو تو مجھے دیدے جو حق تعالےٰ

نشنیده که وقتے درویشے پیش
ابراهیم ادہمؒ از درویشی خود گلہ کرد
ابراهیم گفت برو که توانگر شدی
بعد از چند روز آں درویش را دید
غنی گشتہ۔ درویش گفت اے
خواجہ من از برکت تو غنی شدم اما
تو از کجا دانستی کہ من غنی خواهم شد
گفت بمجرد آنکه تو از درویشی گلہ
کردی من دانستم کہ ایں دولت
از تو خواهند ربود زیرا کہ او درویشی
بکسے ندہد کہ او از درویشی گلہ کند
قطعہ ؎
نخشبی شکر فقر خود بگذار
ہر کہ مقبول شد زرد ترسد
مرد از فقر خود چناں لرزد
کہ کسے بر غنائے خود ترسد

نے تیرے قلب میں رکھا ہے اور یہ کہا کہ اے درویش تو حق تعالیٰ
کے دئے ہوئے غم کا مرتبہ کیا جانے وہ شفقت دیکر اپنے بندہ کا جو
اکرام کرتا ہے اسکی قدر کیا پہچانے۔ شاید تو نے یہ واقعہ نہیں سنا کہ
ایک مرتبہ ایک درویش نے حضرت ابراہیم بن ادہمؒ کی خدمت میں حاضر ہوکر
اپنی درویشی یعنی فقر و غربت کی شکایت کی حضرت ابراہیمؒ نے فرمایا
کہ جاؤ مالدار ہو جاؤ گے۔ چنانچہ تھوڑے ہی دنوں کے بعد حضرت
ابراہیمؒ نے اسے دیکھا کہ وہ مالدار ہو گیا ہے۔ درویش نے عرض
کیا کہ حضرت میں آپ ہی کی برکت سے مالدار ہوا ہوں لیکن یہ
تو فرمائیے کہ آپ نے یہ کیسے جان لیا کہ میں مالدار ہو جاؤنگا فرمایا
کہ محض تیرے فقر کی شکایت کرنے کی وجہ سے کیونکہ میں اسی سے یہ
سمجھا کہ یہ دولت تیرے مقدر میں نہیں ہے اسلئے کہ درویشی کسی ایسے کے سر
چپکائی نہیں جاتی جو اس سے بیزار ہو اور اسکی شکایت کرے ؎
"اے نخشبی اپنی درویشی اور فقر کا شکر ادا کر کیونکہ جو مقبول
ہوتا ہے پھر وہ مردود ہونے سے بہت ہی ڈرتا ہے چنانچہ
اللہ والے اپنے فقر کے زائل ہونے سے ایسا ہی ڈرتے ہیں
جسطرح سے کہ کوئی امیر اپنی امیری کے زوال سے ڈرتا ہے"

## سلک بست و دوم

فرمایندہ انا مدینۃ العلم
صلی اللہ علیہ وعلی آلہ وسلم فرمود ۔
علیک بالعلم فان قلیل العمل مع
العلم کثیر و ان کثیر العمل مع الجہل

## سلک نمبر ۲۲ (علم و عمل اور اخلاص)

وہ ذات جنکا کہ ارشاد ہے کہ میں مدینۃ العلم ہوں انکا
فرمان ہے کہ اپنے اوپر تحصیل علم کو لازم پکڑو اسلئے کہ علم کے ساتھ
تھوڑا عمل بھی بہت ہے اور جہل کے ساتھ بہت عمل بھی کم
ہے۔ جاننا چاہیئے کہ تمام انسان مردہ ہیں بجز علماء کے اور

قلیل باید دانست کہ مرداں ہمہ
مُردگانند مگر عالمان و عالماں ہمہ
مستانند مگر عاملان و عاملاں ہمہ مغرورند
مگر مخلصان و مخلصان ہمہ برخطر عظیم اند والمخلصون
علی خطر عظیم ۔ بزرگے را پرسیدند عالم
ترین خلق کیست گفت آنکہ محتسب
نفس خویش باشد ۔ وقتے عالمے
بریکے نبشتہ بود اما بعد من حاسب
نفسہ ربح ومن غفل عنہا خسر ومن
رحم رحم ومن اعتبر ابصر ومن ابصر
فہم ومن فہم علم ومن علم عمل ومن عمل
سلم فی الدارین والسلام اے درویش
خود را از چشم خالق افگندن کارے
آسان است اما مردے آنست
کہ خود را از چشم خود افگنی وپیش در خود
نہ بینی کہ ہر کہ در خود بدید درو کس ندید
در خود منگر تا ہمہ در تو نگرند اے برادر
ہر کہ ہست در خود تواند دید اما کارے
می باید کرد کہ از برکت آں دیگراں
در تو بینند آری ہر کہ چیزے یافتہ است
از برکت چیزے یافتہ است سمنون
را پرسیدند انچہ یافتی بچہ یافتی گفت
یا نفس گرفتن یا کسی کہ شما با و انس

تمام علما مست و غافل ہیں مگر وہ لوگ جو کہ عمل کرنے والے
ہیں۔ اور تمام عمل کرنے والے بھی مغرور ہیں بجز مخلصین کے
اور تمام مخلصین بڑے ہی خطرے میں ہیں۔ والمخلصون
علیٰ خطر عظیم ۔ ایک بزرگ سے لوگوں نے پوچھا کہ مخلوق
میں سب سے بڑا عالم کون ہے؟ فرمایا وہ جو اپنے نفس
کا محتسب ہو ۔ ایک دفعہ ایک عالم نے ایک شخص
کو لکھا اور اس میں شک نہیں کہ خوب ہی لکھا، یہ لکھا کہ
اما بعد جس شخص نے اپنے نفس کا محاسبہ کیا وہ کامیاب
ہوا اور جو شخص اپنے نفس کی جانب سے غافل رہا وہ
خسارہ میں پڑا۔ اور جس نے دوسروں پر رحم
کیا وہ رحم کیا گیا اور جس نے عبرت حاصل کی وہ صاحب
بصیرت ہوگیا اور جو صاحب بصیرت ہوگیا وہ صاحب فہم
ہوا اور جو صاحب فہم ہوا وہ صاحب علم ہوا اور جس نے
حقیقتاً کسی چیز کو جانا اس نے اس پر عمل کیا اور جس نے
عمل کیا وہ دارین میں سالم رہا۔ والسلام ۔ پس اے درویش
اپنے کو خالق کی نظروں سے گرالینا تو بہت آسان ہے لیکن مرد
وہ ہے جو اپنے کو اپنی نظروں سے گرالے دیکھ خبردار اپنے میں نظر نہ کرنا
کیونکہ جس نے خود بینی کی اسکی جانب کسی نے نہیں دیکھا لہٰذا اپنے
کو نہ دیکھ تاکہ تیری جانب لوگ نظر کریں۔ اے بھائی! جو ذات
موجود ہو اسکے لئے خود کو دیکھنا کیا مشکل ہے، ہر شخص اپنے کو
دیکھ سکتا ہے لیکن کام ایسا کرنا چاہیئے کہ جسکی برکت سے دوسرے
تمکو دیکھنے لگیں اور اسمیں شک نہیں کہ جس کسی نے کچھ پایا ہے کچھ
کر کے ہی پایا ہے اور کسی عمل کی برکت سے پایا ہے۔ حضرت سمنونؒ نے

نمیگیرید یعنی تنہائی و وحشت گرفتن
از کسے کہ شما از و وحشت نمی گیرید
یعنی خلق و بدیدن غائبی یعنی عقبیٰ
و بنا دیدن حاضرے یعنی دنیا و
بزایندن مردہ یعنی دل و بمیرانیدن
زندہ یعنی نفس۔ قطعہ ؎

نخشبی نفس خود بکش ہم خود
مردن نفس زندگی دانی
بحیاتے ابد نہی نرسے
تا تو ایں زندہ را نمیرانی

لوگوں نے دریافت کیا کہ حضرت آپنے جو کچھ پایا ہے کیسے پایا ہے؟ فرمایا کہ اس شخص سے انس رکھکر کہ تم لوگوں کو جس سے ذرا انس نہیں ہے یعنی خلوت اور تنہائی اور اس چیز سے وحشت کرکے جس سے تم میں سے کسی کو بھی وحشت نہیں ہے یعنی مخلوق اور ایک غائب شئے کو ہمیشہ پیش نظر رکھنے کیوجہ سے یعنی عقبیٰ اور ایک حاضر اور موجود چیز سے صرف نظر کرکے یعنی دنیا اور ایک مردہ کو جلاکر یعنی دل اور ایک زندہ کو مارکر یعنی نفس ؎

"اے نخشبی اپنے نفس کو ماردو اور یہ خوب سمجھ لو کہ نفس کے مرنے ہی میں حیات ہے کیونکہ تم دائمی حیات اور ابدی زندگی کو پہونچ ہی نہیں سکتے جب تک کہ اس زندہ کو مردہ یعنی ختم نہ کردو (جس کو نفس کہتے ہیں)۔

## سلک بست و سوم

صاحب قدمان کہ جز در صراط مستقیم قدم نمی نہند چنیں گویند بر مرد راہ واجب است کہ در ہر قدمے کہ باشد داد آں قدم بدہد ہر کہ او داد قدم داد آں قدم نیز داد او بدہد بس بدیں قضیہ سالک را می باید کہ کار لائق جامۂ خود کند حضرت رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وسلم می فرماید ویل لمن لبس الصوف ویخالف قولہ فعلہ آری اگر یکے

## سلک نمبر ۲۳ (ظاہر کے موافق باطن بھی ہونا چاہیئے)

حضرات اہل قدم، جنکا کہ قدم سوائے صراط مستقیم کے کہیں اور پڑتا نہیں، یہ فرماتے ہیں کہ سالک راہ پر واجب ہے کہ وہ جو قدم بھی رکھے اسکا حق ادا کرے۔ چنانچہ جو شخص کہ داد قدم دیتا ہے تو وہ قدم بھی اسکی داد دیتا ہے۔ لہٰذا اس امر کی رو سے تو سالک کو چاہیئے کہ اپنے لباس کے مناسب ہی کام کرے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ اس شخص کے لئے ہلاکی ہو جو صوف پہنے اور پھر اسکے قول اور فعل میں تخالف ہو۔ دیکھو جو شخص قبا زیب تن کئے ہو اور کام گدڑی والوں کا سا کرے وہ لائق صد آفریں ہوا کرتا ہے اور اگر کوئی شخص ہو تو کمبلی پوش اور نیت رکھے

در قبای کار گلیم کند مستوجب آفرین
شود اگر یکی در گلیم کار قبا کند مستحق
نفرین گردد۔ بشنو بشنو! اصمعی
می گوید در راہ کعبہ یکی از من برنجید
چون بمقصد رسیدم او را دیدم حلقۂ
کعبہ گرفتہ میگفت خداوندا اصمعی را
بیامرز گفتم من ترا رنجانیدہ ام تو مرا
بگونہ دعا می کنی گفت اے خواجہ
کار مناسب حال خویش بباید کرد
ترا ہرچہ بباید بکن اما پدر من مرا محسن
نام نہادہ است مرا کار مناسب
نام خویش باید کرد قطعہ ؎

نحلستی ہم بنام غرہ مشو
مگس نوش کار نیش کند
مرد کامل کسے بود کہ بہر
کار درخورد نام خویش کند

قبا والوں کے کام کرنے کی تو وہ مستوجب ملامت
ہوتا ہے۔ سنو سنو! اصمعی کا بیان ہے کہ
ایک مرتبہ حج کے سفر میں ایک شخص کو مجھ سے
کچھ تکلیف پہونچ گئی جب ہم لوگ بیت اللہ پہونچے
تو میں نے اسکو دیکھا کہ کعبہ کا حلقہ پکڑ کر یہ دعا کر رہا ہے
کہ اے اللہ! اصمعی کو بخش دے۔ میں نے یہ سنکر اس سے
کہا کہ ارے مجھ سے تو تمکو تکلیف پہونچی ہے پھر تم میرے لئے
یہ دعا کیسے کر رہے ہو۔ اس نے کہا کہ بھائی جان اپنے حال
کے مناسب ہی کام کرنا چاہئے۔ تم جو چاہو کرو باقی میرے
باپ نے چونکہ میرا نام محسن (یعنی احسان کرنیوالا) رکھا ہے اسلئے مجھے
تو اپنے نام کی کچھ لاج رکھنی ہی چاہئے اور اسی کے مناسب
کام کرنا چاہیے ؎

اے نحلستی محض اچھے نام اور شہرت پر اترانا کبھی نہیں چاہئے
دیکھو شہد کی مکھی ڈنک مارنے کا بھی کام کرتی ہے (یعنی نام کیسا
اچھا کہ آدمی نام لے تو منہ میٹھا ہو جائے مگر کام کیسا خراب کہ ڈنک مارے تو نیند حرام ہو جائے)
زمانہ میں کامل آدمی وہی ہے جو اپنے نام کے مناسب کام کرے

## سلکِ بست وچہارم

ایکہ قدم در راہِ مردانِ موافق
نہادہ ہوشیار باش! زنانیکہ دریں
راہ مردوار رفتہ اند اگر شمۂ از مناقب
ایشان با تو درمیان آرم معجز خجالت

## سلک نمبر ۲۴ (خدا کا راستہ سب کے لئے ہے)

اے وہ سالک جس نے کہ مردان موافق کے راستہ
میں قدم رکھا ہے (یعنی راہ سلوک طے کرنیکا ارادہ کیا ہے) ذرا سنبھل کر
اور ہوشیار ہو کر اس راہ میں چلنا اسلئے کہ اس راستہ میں جو عورتیں مردانہ وار
چلی ہیں اگر انکے حالات اور کمالات تمہارے سامنے بیان کروں

بہر وقت خود را از زی چنیں
گویند محمد بن سیرین را خواہری بود
پانزدہ سالہ از جائے نماز نخاستہ
بود مگر از برائے تجدید طہارت
ہمو گفتی اگر مرا در خواب روئے
نامحرمے دیدہ شود ہم در خواب روی
ازو بگردانم وقتی بزرگے ایں سخن
بشنید گفتن گرفت یالیت سن
در بیداری ہمچنیں می بودم کہ او
در خواب بود عزیز من دریں
راہ در ذکورت وانوثت نظر مکن
کار معاملہ دار دچنیں گویند روزی
خواجہ کنیزکی خرید چوں شب شد
گفت اسے کنیز جامہ خواب من
راست کن تا بخسپم کنیزک گفت
یا مولی لک مولی قال نعم قالت
ایرقد مولاک قال لا قالت الا تستحي
ان ترقد ومولاک یقظان خواجہ نعرہ
بزد وبیفتاد وبعد از زمانے بہوش آمد
گفت اسے کنیزک من ترا از ملک خود
آزاد کردم بعد ازاں آں خواجہ ہیچگاہ
نخفت وسیکے از اولیا گشت
بشنو بشنو! وقتی زنے بود صالحہ

تو مجھے یقین ہے کہ تم ندامت اور خجالت کی چادر سے اپنا منہ ڈھانک
لو گے۔ سنو! لوگ بیان کرتے ہیں کہ محمد بن سیرین کی ایک بہن تھیں
پندرہ سالہ جو مصلے پر سے اٹھی ہی نہ تھیں بس صرف پیشاب و پاخانہ اور
طہارت کیلئے جاتیں اور پھر آکر نماز شروع کر دیتیں وہ بیان کرتی ہیں (کہ نامحرموں
سے پردہ کے اہتمام کی وجہ سے میرا یہ حال ہے کہ) اگر میں خواب میں بھی
کسی نامحرم کا چہرہ دیکھتی ہوں تو خواب ہی میں جھٹ ادھر سے اپنا چہرہ
پھیر لیتی ہوں ایک مرتبہ ایک بزرگ نے انکی یہ بات سنی تو فرمایا کہ اے
کاش کہ میں بیداری ہی میں ایسا کیا کرتا جیسا کہ یہ بی بی خواب میں
کرتی تھیں۔ بھائی میرے! اس راہ میں عورت ہونے اور مرد
ہونے کو مت دیکھو بلکہ یہ تو حق تعالے سے اپنا اپنا معاملہ درست
کرنا ہے جو بھی کرلے۔ مرد کرلے، عورت کرلے، کوئی آزاد کرلے
یا غلام کرلے۔ بیان کرتے ہیں کہ ایک دفعہ ایک آقا نے اپنی نوخرید
باندی سے رات کے وقت کہا کہ اے باندی میرے سونے کے کپڑے درست
کردے اب میں سونا چاہتا ہوں۔ اس باندی نے کہا حضور سلامت
آپکا بھی کوئی مالک و مولی ہے یا نہیں؟ کہا ہاں ہے۔ کہا اچھا یہ فرمائیے
آپکا وہ مولی سوتا بھی ہے یا نہیں؟ اسنے کہا کہ نہیں وہ تو نہیں سوتا اسپر
اس باندی نے کہا کہ پھر آپکو شرم نہیں معلوم ہوتی کہ آپکا مولی تو جاگ رہا ہو
اور آپ اسکے سامنے سوئیں۔ یہ سنکر آقا نے ایک چیخ ماری اور بیہوش ہوکر
گر گیا۔ تھوڑی دیر کے بعد جب ہوش آیا تو کہا اے باندی میں نے تجھکو اپنی
غلامی سے آزاد کیا اور پھر اسکے بعد سے وہ شخص کبھی سویا ہی نہیں اور اپنے
زمانہ کے اولیاء میں سے اسکا شمار ہوا۔ اور سنو۔ ایک مرتبہ ایک
نیک عورت نے ایک فاسق مرد سے (اسکو قائل اور مجوج کرنے
کے لئے) کہا کہ یہ بتاؤ کہ عقل کی تقسیم مردوں اور عورتوں میں کس نسبت

بامردی فاسق می گفت عقل میان مرداں
چگونہ قسمت شدہ است مرد گفت
عقل را دہ جز کردہ اند نہ جز بمرداں
دادہ اند ویکے بزناں گفت شہوت
چگونہ قسمت شدہ است گفت
شہوت را نیز دہ جز کردہ اند اما نہ ازاں
بزناں دادہ اند ویکی بمرداں زن گفت
اے فاسق یک جز عقل ما بر نہ جز
شہوت ما غالب آمد نہ جز عقل شما
بریک جز شہوت شما غالب نمی تواند
آمد قطعہ ؎

نخشبی عقل باش بے شہوت
اہل شہوت ز عقل بے خبر اند
عاقل محض شہوتی نبود
عقل و شہوت نقیض یکدگر اند

سے ہوئی ہے؟ اُس نے کہا کہ عقل کے دس حصے کرکے اس میں
سے ایک حصہ عورت کو ملا ہے اور نو حصے مرد کو۔ پھر اس نے کہا کہ
اچھا شہوت کی تقسیم کیونکر ہوئی ہے؟ اس نے کہا کہ اس کے
بھی دس حصے کئے گئے نو عورت کو دیا گیا اور ایک حصہ مرد کو
عورت نے کہا اے فاسق! شرم سے ڈوب
نہیں مرتا کہ ہماری عقل کا ایک حصہ ہماری نو حصے
شہوت پر غالب ہے۔ اور تیری عقل کا نو حصے
تیرے ایک حصہ شہوت سے بھی مغلوب ہے (جبقدر
فسق و فجور میں تم مرد لوگ مبتلا ہو عورتیں اتنی کہاں ہیں)
قطعہ ؎

اے نخشبی عقل والے بنو اور شہوت سے
اجتناب کرو۔ دیکھو! جو شہوت پرست ہوتا ہے
وہ عقل سے کورا ہوتا ہے۔ چنانچہ جو شخص واقعی
عاقل ہوتا ہے وہ کبھی شہوت پرستی نہیں کرتا اسلئے
کہ عقل و شہوت دونوں ضد ہیں لہذا ایک جگہ جمع نہیں ہوسکتیں باہم

## سلک بست و پنجم

## سلک نمبر ۲۵ (شراب محبت)

اے سرمست شراب خانہ
عشق امم سابق را شراب حلال بود
برایں امت حرام شدہ ایں چیست
آری از ساقیان ابدی در حلق امم
پیشیں جرعۂ ازاں منغلغل بچکانیدہ بودند

اے میخانۂ عشق کے مست دیکھ! گذشتہ امتوں کیلئے شراب
حلال تھی اور اس امت کے لئے حرام ہے۔ اس کا
راز جانتا ہے کیا ہے؟ سُن! بات یہ ہے کہ
ساقیٔ ازل نے پچھلی امتوں کے حلق میں اس
ہلکی مجاز پینے والی شراب کا صرف ایک گھونٹ ڈالدیا تھا

شراب نابِ طرب است جرعۂ ازاں
بخوردندی اہتزازی در باطن ایشاں
ظاہر شدی بازایں امت سرمست
صہبائے عشق و سرخوش مشعشعہ
ذوق اند ایشاں را بشراب چہ
احتیاج۔ ازمنٔ جگرہائے آتش
تعبیہ کردہ اند۔ اگر آب ہمہ دریا ہا
در حلق او ریزند ازاں آتش جگر او
کم نشود۔ علماء ظاہر گویند قُلْنَا یَا
نَارُ کُوْنِیْ بَرْدًا وَّ سَلَامًا عَلٰی اِبْرَاہِیْمَ
خطاب مر آتش ظاہر ابراہیمؑ را بود
اما علماء سر گویند ایں خطاب مر
آتش باطن ابراہیم را بود۔ ای
نمرود از برای ابراہیمؑ چہ آتش
می افروزی آتشے در کانون سینۂ
ابراہیم نہادہ اند اگر شررے ازاں
در حیز ظہور آید ہم نمرود خاکستر شود و
ہم آتش او۔ اے برادر سوختگان
آتش محبت ابدی و سرمستان بادۂ
مودت سرمدی دیگر اند۔ بشنو بشنو
کہ معروف کرخی کہ در کرخ معرفت
از و معروف ترے نبود فردا در عرصات
قیامت در آید چناں نماید کہ مست است

اور شراب تو طرب انگیز ہوتی ہے اس کے ایک قطرے سے
بھی اسکا اثر ان کے باطن میں ظاہر ہو گیا کہ جھومنے لگ گئے لیکن
اس امت کا مرتبہ بڑا تھا یہ عشق الٰہی کی شراب کے مست لوگ تھے
اور حق تعالیٰ کی محبت کی شعاع سے منور اور لطف اندوز تھے پھر
ان لوگوں کو اس دنیوی شراب کی کیا حاجت تھی۔ اور ان کے
جگر میں ایک ایسی آگ چھپا رکھی ہے کہ اگر ساتوں سمندر کا پانی
اسپر بہائیں تو بھی جگر کی آگ اور اسکی سوزش کم نہ ہو علماء ظاہر
تو قُلْنَا یَا نَارُ کُوْنِیْ بَرْدًا وَّ سَلَامًا عَلٰی اِبْرَاہِیْمَ کے خطاب کو حضرت
سیدنا ابراہیم علیہ السلام کے اُس ظاہری آگ کے ساتھ
خاص کرتے ہیں جس میں انکو نمرود نے ڈالا تھا لیکن علماء
باطن یہ فرماتے ہیں کہ یہ خطاب حضرت ابراہیم علیہ السلام کے قلبی
اور باطنی آگ کو تھا (جو محبت حق کی انکے اندر موجود تھی)
اور مطلب یہ تھا کہ اسے نمرود تو ابراہیم کے لئے کیا آگ جلا رہا
ہے ان کے سینہ کی انگیٹھی میں جو آگ رکھدی گئی ہے اگر
اسکی ایک چنگاری باہر نمودار ہو جائے تو نمرود بھی جلکر خاک
ہو جائے اور اسکی آگ بھی راکھ ہو جائے۔ بھائی میرے!
محبت حق کی آگ کے جلے ہوئے اور محبت سرمدی کی
شراب کے سرمست دوسرے ہی قسم کے لوگ ہوتے ہیں۔
سنو سنو! معروف کرخیؒ کا نام تو تم نے سنا ہوگا۔ کرخ میں
معرفت الٰہی کے اندر ان سے بڑھکر کسی کا درجہ نہیں تھا۔ وہ
کل جب میدان حشر میں نظر آویں گے تو بالکل مست نظر آئیں گے
لوگ دریافت کریں گے کہ یہ کون شخص ہے؟ ایک آواز
آئیگی کہ ہماری محبت کا مست ہے۔ اس کے بعد

مردان پرسند کہ این کیست آوازے شنوند کہ این مست محبت ماست بعدہٗ او را بگویند در بہشت در رو او گوید مرا بہ بہشت چہ کار من ذی الجلال احدے را از برای بہشت نہ پرستیدہ ام من خدائے را از برائے خداے او پرستیدہ ام ملائکہ سلاسلِ نور در گردن او کنند او را جانب بہشت کشاں کنند و او طریق مستاں فریاد کند و گوید نمی روم ۔ قطعہ ؂

نخشبی مست بادۂ عشق است
نیست ہستی شدہ ز مستیٔ عشق
گرچہ مستی چہار نوع بود
نرسد مستیٔ بہ مستیٔ عشق

ان سے کہیں گے کہ جنت میں جاؤ ۔ وہ کہیں گے کہ مجھے جنت سے کیا کام ؟ میں نے ذات احدذوالجلال کی عبادت جنت کے لئے تھوڑا ہی کی تھی میں نے تو انکی عبادت صرف ان کی ذات و صفات کی وجہ سے کی تھی ۔ اس کے بعد حکم الہٰی پاکر فرشتے ان کو نور کی زنجیروں میں باندھ کر زبردستی جنت میں کھینچکر لے جائیں گے ۔ اور وہ مستوں کی طرح چلاتے شور مچاتے رہیں گے کہ میں نہیں جاؤں گا ، نہیں میں نہ جاؤں گا ۔ قطعہ ؂

"اے نخشبی مست تو حقیقتاً وہی شخص ہے جو شراب محبت کا مست ہو کیونکہ عشق کی مستی کے بعد پھر انسان مست ہی رہتا ہے یعنی باہوش نہیں ہوتا اور یوں تو مستی چار طرح کی ہوتی ہے مگر عشق والی مستی کی طرح کوئی مستی نہیں ہے اسکا درجہ سب سے بڑھکر ہے ۔

---

## سلک بیست و ششم

## سلک ۲۶ (محب محبوب میں فنا ہوتا ہے)

بباید دانست کہ میان عقل و میان عشق تضاد است علما اہلِ عقل اند و فقرا اہل عشق عقل علمار بر عشق فقرار غالب است و عشق فقرار بر عقل علمار ۔ و انبیارا این ہر دو حالت

(جاننا چاہئے کہ عقل و عشق کے درمیان تضاد ہے (یعنی دونوں ایک دوسرے کی ضد ہیں) چنانچہ علمار تو اہل عقل ہوتے ہیں اور صوفیار اور فقرار اہل عشق ہوتے ہیں مطلب یہ کہ یوں تو علمار بھی عشق سے اور فقرار بھی عقل سے مطلقاً خالی نہیں ہیں تاہم علمار کی عقل انکے عشق پر غالب ہوتی

بود۔ عاشقانی کہ ہمہ تن مشغول معشوق
اند چنیں گویند انما یکون البدن حیث
یکون القلب فاذا کان القلب
مع اللہ فالبدن ہناک آری المرء
مع من احبہ ہر کہ چیزے را دوست
دارد بہمہ تن درو آویزد۔ چناں گویند
کہ طاوس ملائک رحمۃ اللہ علیہ کہ
طاؤس کوہسار طریقت است
وقتے از غایت محبت نظر در
خانۂ کعبہ داشتہ بود آفتاب گرم
بروتافتہ گفتند چرا در سایہ نروی
گفت دعونی فو اللہ النظر الی
ہذا البیت افضل من عبادۃ الصائم
القائم المجاہد ای ہمہ وقت دعوی
محبت دوست کردہ و چشم در غیر دوست
کشادہ عاشق صادق آنست کہ
کہ در ہر چہ بنگرد جز معشوق نہ بیند
بشنو بشنو وقتی ہترادریس
علیہ السلام کہ مدرس مدرسۂ عشق بود
ماہ را پرسید دوستی تو با آفتاب
تا چہ حد باشد گفت من در اصل
ظلمانی ام مرا نورانی وذاتی نہ سروپائے
من آفتاب روشن میکند چوں ہرچہ

ہے اور نفرا کا عشق انکی عقل پر غالب ہوتا ہے۔ اور حضرات
انبیاء علیہم السلام ان دونوں کے جامع ہوتے ہیں۔ اہل عشق حضرات
جو کہ ہمہ تن اپنے محبوب اور معشوق کیطرف متوجہ ہوتے ہیں وہ یہ کہتے
ہیں کہ قالب قلب کے تابع ہوتا ہے جہاں قلب رہتا ہے وہیں
قالب بھی رہتا ہے تو جب قلب اللہ تعالیٰ کے ساتھ ہوگیا تو بدن
اور قالب بھی وہیں کا ہوجاتا ہے اور کیوں نہو انسان اسی کے
ساتھ ہوگا جس سے وہ محبت رکھتا ہوگا۔ اور محبت کا یہ قاعدہ ہے کہ جو
شخص جس چیز سے محبت کرتا ہے تو وہ ہمہ تن اس سے لپٹ ہی جاتا ہے
حضرت طاؤسؒ جو کہ کوہسار طریقت کے واقعی طاؤس (مور) ہی تھے
ایک دفعہ دھوپ میں کھڑے ہوئے غایت محبت سے وہ کعبہ
شریف کا نظارہ فرما رہے تھے دھوپ کی تابش پڑ رہی تھی مگر کھڑے تھے
کسی نے کہا کہ حضرت سایہ میں ہو جائیے بس خفا ہو گئے اور کہا ہٹو جی!
خدا کی قسم کھا کہ کہتا ہوں کہ بیت اللہ کی جانب نظر کرنا صائم، قائم اور
مجاہد کی عبادت سے بڑھکر ہے (یہ انکا عشق و محبت کا ایک حال ہی
تو تھا)۔ تو اے مخاطب! (یا اے نفس) تمام وقت دوست سے
محبت کا دعویٰ کرتا ہے اور اپنی نگاہ کو غیر دوست کی جانب لگا رکھا
ہے (کچھ تجھکو شرم نہیں آتی) عاشق صادق وہی ہے کہ جس چیز میں
بھی نظر کرے اسکو معشوق ہی معشوق نظر آئے۔ سنو سنو! ایکمرتبہ
حضرت سیدنا ادریس علیہ السلام نے جو کہ مکتب عشق الٰہی کے مدرس
گذرے ہیں چاند سے پوچھا کہ تیری روشنی آفتاب کے ساتھ کس حد تک ہے
اس نے کہا کہ حضرت میں تو بالکل تاریک اور ظلمانی ہوں مجھ میں نور
نام کو بھی نہ تھا یہ تو حضرت آفتاب ہی کا فیض اور انکا کرم ہے کہ مجھکو سرتاپا
منور کر دیا۔ اور اب جو کچھ بھی اپنے اندر ہے چونکہ انھیں کے کرم کا صدقہ ہے

دارم ہمہ از و دارم ۔ قطعہ ؎
نخشبی ہم بخود طلب مطلوب
ہر کہ در نعمتے نیکو بینند
نعمتے خود بہانہ دانند
منعم خویش را در و بینند

لہٰذا جب پنے کو دیکھتا ہوں تو یوں سمجھو کہ اسی کو دیکھتا ہوں ؎
اے نخشبی اپنے مطلوب کو خود اپنے ہی ذریعے (اور اپنے ہی اندر) تلاش کر لیا جس نے کہ اپنی نعمتوں کو بغور ملاحظہ کیا۔ اور نعمت کا دیکھنا تو ایک بہانہ بنا اس نے (اس کے ذریعہ سے گویا) اپنے منعم کی معرفت حاصل کی۔

---

## سلک بست و ہفتم

اے محرم حرم معرفت الٰہی
بعضے مردم احرام از برائے کعبہ بندند
و بعضے از برائے رب کعبہ کسی کہ
احرام از برائے خانہ بندد اورا استقبال
خانہ باید کرد و کسی کہ احرام از برائے
خصم خانہ بندد خانہ اورا استقبال کند
و لہٰذا قیل الکعبۃ اذا رفعت لزیارۃ
ارباب قلوب فصلوٰۃ المتوجہین
الیہا جائزۃ رابعہ بصری کہ در چہار حد
بصرہ زنی مردوش چوں او نبود چوں
بار اول قصد کعبہ کرد کعبہ او را استقبال
کرد و درویشے صاحب نظرے در
حرم کعبہ بود چوں کعبہ را ندید متحیر شد
کہ کعبہ چہ شد در سر او فرو خواند ضعیفہ
از راہ دور قصد این خانہ کردہ است

## سلک ۲۷ ( اہلِ اخلاص کی قربانی )

اے حرم معرفت الٰہی کے محرم سن! حاجیوں میں سے بعض تو کعبہ کے لئے احرام باندھتے ہیں اور بعض لوگ ایسے ہوتے ہیں جو رب کعبہ کے لئے احرام باندھتے ہیں ؎
( حج زیارت کردن خانہ بود حج رب البیت مردانہ بود )
پس جو شخص کہ خانہ کعبہ کے لئے احرام باندھے اسکو تو بیت اللہ کا استقبال (یعنی اسکی جانب رخ) کرنا چاہیے لیکن جو لوگ کہ رب البیت کیلئے احرام باندھتے ہیں تو خود خانہ کعبہ انکا استقبال کرتا ہے۔ اسی لئے کہا گیا ہے کہ کعبہ جب ارباب قلوب کی زیارت کے لئے جائے تو (وہیں) اسکی جانب رخ کرکے نماز پڑھنا جائز ہے (یہ اہل کشف کا خاص حال ہے نہ ہر شخص کو معلوم ہو سکتا ہے اس کشف کی صحت یقینی ہے اسلئے عام لوگوں کیلئے تو شریعت ہی کے حکم پر چلنا لازم ہے اس قسم کے صاحب حال کی نہ تکذیب کرے نہ تقلید) حضرت رابعہ بصریہ جو کہ ایسی تھیں کہ حدود بصرہ میں خدائی راہ مردانہ وار طے کرنے والا ان جیسا کوئی نہیں تھا جب پہلی مرتبہ وہ حج کو گئیں تو خود کعبہ انکے استقبال کو آیا ایک درویش صاحب نظر بھی حرم شریف میں تھے انھوں نے اپنی نظر باطنی سے دیکھا کہ کعبہ غائب ہے بہت متحیر ہوئے کہ یا اللہ یہ کعبہ کیا ہوا؟

ما خانہ را باستقبال او فرستادہ
ایم چنیں گویند یکی از اہل معرفت
چوں از مناسک حج فارغ شد
در حال بار دوم احرام بست
او را گفتند ایام حج گذشت ایں
احرام چیست گفت احرمت من الوطن
الی البیت والآن احرمت من
البیت الی صاحب البیت
ای حاجی کعبہ معرفت اگر کسی خواہد
کہ پائے بدیں راہ نہد نہد چنانکہ ایں
جواں مرداں نہادہ اند کہ بعضی
از جانبازاں دریں راہ باشتر و
گوسپند نہ پرداختہ اند وچوں
شتر وگوسپند خود را قربان
ساختہ اند ۔ بشنو بشنو! ذوالنون
مصری میگوید روز عید خلقے بقربانی مشغول
بود کسی بکسی نمی پرداخت جوانی
نزدیک من ایستادہ بود و ہیچ نمی
گفت چوں زمانے بگذشت
روی سوی آسماں کرد و گفت
الہٰی ہٰؤلاء تقربوا الیک بقرابینہم
وانا لا اجد ہدیا سوی نفسی فاتقرب
بذبحہا ثم اشار بسبابتہ الی حلقہ فخط

حق تعالیٰ ہی سے اس راز کو دریافت کیا معلوم ہوا کہ ایک ضعیف وناتواں
عورت دور دراز کی راہ طے کرکے بیت اللہ کی زیارت کو آرہی ہے میں نے
خانہ کعبہ کو حکم دیا ہے کہ جا اسکا استقبال کر۔ بیان کرتے ہیں کہ ایک بزرگ
صاحب معرفت ارکان حج سے فارغ ہوئے تو اسکے بعد فوراً انھوں نے
دوسری بار احرام باندھ لیا لوگوں نے کہا کہ حضرت ایام حج تو گذر چکے
ہیں اب یہ احرام کیسا؟ فرمایا کہ بھائی پہلے میں نے اپنے وطن سے
بیت اللہ تک کا احرام باندھا تھا اور اب یہ دوسرا احرام بیت
سے رب البیت تک کیلئے باندھا ہے۔ بس اسے کعبۂ معرفت کے
حاجی سن! اگر کوئی شخص چاہے کہ معرفت کی راہ طے کرے تو اس طور پر
طے کرے جس طرح کہ ان حضرات نے طے کیا اور وہ یہی کہ بہت سے جانبازوں
نے تو اس راہ کو اونٹ اور بکری کے ساتھ طے نہیں کیا بلکہ خود کو بھیڑ اور
بکری کی طرح اس راہ میں قربان کردیا ہے۔ (چنانچہ ایک جانباز
کہتا ہے ؎) چو رسی بکوئے دلبر بسپار جان مضطر
کہ مبادا بار دیگر نرسی بدیں تمنا
سنو سنو! حضرت ذوالنون مصری فرماتے ہیں کہ عید قرباں
کے دن سب لوگ تو قربانی کرتے میں مصروف تھے کسی کو
دوسرے کیجانب توجہ نہ تھی۔ ایک جوان میرے پاس خاموش بیٹھا تھا
جب بہت دیر اسی حالت پر گذری تو اس نے آسمان کیطرف
سر اٹھایا کہ اے اللہ یہ سب لوگ اہل ثروت ہیں آپ کے
دربار میں اپنی اپنی قربانیوں کو پیش کررہے ہیں اور مجھ نادار
کے پاس بجز اپنی جان کے اور کوئی شے آپ کی خدمت میں
پیش کرنے کے قابل نہیں ہے۔ لہٰذا میں اسکو آپ کے
نام پر ذبح کرتا ہوں۔ یہ کہکر اس نے اپنے کلمہ کی انگلی کو

فیہ خطأً کما یفعل بالسکین فخر میتا قطعہ

نخشبی جاں بباز در رہ عشق
عشق در چشم خلق خاری داں
در رہ عشق دوست جانبازی
عاشقاں را کمینہ کاری داں

اپنے گلے پر چھری کی طرح پھیرا اور گر گیا۔

"اے نخشبی تو نے عشق کے میدان میں قدم رکھا ہے تو
تو جان کا ہارنا (کھونا) ہٹے کرے اور اسکو لوگوں کے نزدیک آنکھوں کا
کانٹا سمجھ (یعنی نہایت ہی کٹھن اور دشوار) باقی دوست کیلئے جان کھونا
عاشقوں کیلئے تو ایک بہت ہی معمولی سی بات ہے۔

## سلک بیست و ہشتم

اہل تحقیق گویند مرداں در
دنیا دو چیز خواہند و آں ہر دو چیز در
بہشت اند نہ در دنیا و ہما السلامۃ
والعافیۃ خواجہ جنید کہ از صبح صادق
روشن تر بود صبحے مرید را گفت
کیف اصبحت مرید گفت بالخیر والعافیت
خواجہ بانگ بر وزد ای بے خبر
سخن اہل بہشت اہل دنیا چگونہ
گویند کسی را کہ یک پائے درون
بہشت باشد و دیگر بیرون بہشت
او را این سخن گفتن حرام است
ترا کہ از حضیض دنیا تا اوج بہشت
ہزار ہزار عقبہ در پیش است تو
این سخن چگونہ گوئی۔ عزیز من!
سرگذشت یک مرید شنیدی

## سلک ۲۸ (دنیا میں سلامتی کہاں؟)

اہل تحقیق بیان فرماتے ہیں کہ لوگوں کو دنیا میں دو چیزیں
مطلوب ہوتی ہیں گی وہ دونوں چیزیں جنت کی ہیں دنیا کی
نہیں یعنی سلامتی اور عافیت۔ حضرت جنیدؒ جو کہ صبح صادق
سے بھی زیادہ روشن اور نمایاں تھے انھوں نے ایک دن ایک
مرید سے دریافت کیا کہ کیف اصبحت؟ تم نے آج صبح کیسی کی
(یعنی اسکی خیریت پوچھی) اس نے جواب میں کہا بالخیر والعافیۃ
یعنی الحمد للہ خیریت و عافیت کے ساتھ۔ یہ سنکر حضرت جنیدؒ نے
ایک چیخ ماری اور فرمایا کہ اے نادان جنتیوں کی بات اہل دنیا کیسے
کہہ سکتے ہیں (مطلب یہ کہ قالوا سلاماً یہ سلامتی اور عافیت وغیرہ تو جنت
میں ہوگی. چنانچہ جنتی کہیں گے دنیا میں سلامتی کہاں؟ لہٰذا تو نے کیسے
کہا بالخیر والعافیۃ) اہل معرفت تو یہاں تک کہتے ہیں کہ اگر کسی شخص کا
ایک قدم جنت میں ہو اور ایک ابھی باہر ہی ہو تو اسکے لئے بھی یہ کہنا اور
یہ سمجھنا کہ ہم عافیت میں ہیں) حرام ہے۔ اور ابھی تمھارے لئے دنیا کی اس پستی
سے آخرت اور جنت کی اس بلندی تک ہزاروں ہزار عقبات اور پھنسنے
والی گھاٹیاں موجود ہیں پھر بھلا تم یہ بات کیسے کہہ رہے ہو۔

لطیفہ مرید دیگر ہم بشنو. چنیں گویند
وقتی خواجہ ابو بکر وراق میگفت امروز
خلق چہار چیز می طلبند اما ہمانا کہ
بیابید مریدی پرسید آں چہار
چیز کدام اند؟ ابو بکرؒ گفت یکی
لقمۂ حلال، دوم یار موافق، سوم
طاعت بے ریا، چہارم عالم
بے طمع. مرید گفت من ہر چہار
یافتہ ام. گفت چگونہ؟ گفت امروز
لقمۂ حلال خشم است نیکہ کسی باید
کہ فرو خورد و یار موافق قرآن است
و طاعت بے ریا تفکر است و عالم
بے طمع علام الغیوب است
تعالیٰ و تقدس. ابو بکرؒ گفت ای فرزند
چوں تو آں لقمہ را تناول کردی و
بداں یار رسیدی و آں طاعت
بجا آوردی و بداں عالم آشنا گشتی
ترا پیش ما ہیچ چیز احتیاج نماند قطعہ

نخشبی نقد دیں ز دست مدہ
خلق فضل کریم بر ہمہ یافت
فقرا پای بر سر گنج اند
نقد دیں ہر کہ یافت ہر ہمہ یافت

عزیزمن! یہ تو تم نے ایک مرید کا حال سنا اب دوسرے ایک مرید کا لطیفہ سنو. بیان کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ خواجہ ابو بکر وراقؒ نے فرمایا کہ آج مخلوق چار چیزوں کی تلاش میں ہے مگر انکا ملنا شاذ و نادر ہی ہے اور از بس دشوار ہے. کسی مرید نے دریافت کیا حضرت وہ چار چیزیں کیا ہیں؟ ابو بکرؒ نے فرمایا ایک تو لقمۂ حلال (حلال روزی) دوسرے یار موافق (مخلص دوست) تیسرے ایسی طاعت جو ریا سے خالی ہو. چوتھے ایسا عالم جس میں طمع نہ ہو. اس مرید نے عرض کیا کہ حضرت الحمد للہ مجھے تو یہ چاروں چیزیں میسر ہیں. فرمایا وہ کیسے؟ عرض کیا کہ آج اور اس زمانہ کی حلال روزی تو وہ غصہ ہے جسکو انسان اپنے حلق کے نیچے اتارے (یعنی اسکو پی جائے اور یہ غم کھا جائے). اور یار موافق تو بس قرآن ہے (اسکی مصاحبت میں چین ہی چین اور سکون ہی سکون ہے. راحت جان اور مزین ایمان) اور طاعت بے ریا تفکر (فی آلاء اللہ، ایام اللہ، اور صفات اللہ وغیرہ) ہے. اور عالم بے طمع علام الغیوب ہیں. یہ سنکر ابو بکرؒ نے اس سے فرمایا کہ جان من! جب تم نے وہ لقمہ کھا لیا اور اس یار سے مل گئے اور وہ طاعت تم بجا لائے اور اس عالم سے تمھاری شناسائی ہوگئی تو پھر اب اسکے بعد تمکو کسی چیز کی ضرورت نہیں ہے (جاؤ اپنا کام کرو) ؎

" اے نخشبی دین کا سرمایہ ہاتھ سے ہرگز نہ جانے دینا
مخلوق نے حق تعالےٰ کے فضل کو ہر ایک پر پایا. چنانچہ بزرگان
دین بھی خزانہ اپنے قدموں کے نیچے رکھتے ہیں اس لئے کہ
جس نے دین کا خزانہ پالیا تمام چیز پالی "

## سلک بیست و نہم

رواۃ اسمار حقائق و وقاۃ
انکار دقائق چنیں گویند حضرت
رسالت پناہ در شب معراج از
عالم بشریت درگذشت و بحق تعالیٰ
قائم شد خطاب الم تر الی ربک
پیاپی بدو رسیدن گرفت چون
از برائے تبلیغ رسالت در عالم
حقیقت باز آمد متعجب شد و میگفت
خطاب الم تر الی ربک با کسے
کنند کہ او بصفت بقا موصوف
باشد چون ہستی من از انوار تجلی ہمہ در
من محو شدہ نور محلِ خطاب کے بود
و ذلک سر لا یدرکہ العقل ای درویش
اگر تو امروز ہستی خود در نیستی بدل کنی
چنان ہست گردی کہ ہرگز گرد نیستی گرد
ہر آن ہستی تو نتواند نشست اما ہیچ
نمی دانم کہ تو امروز بچہ مشغولی قیل ینبغی
للعاقل الکامل ان یکون الیوم
مشغولاً بما ہو فی الغد مسئولاً۔ عزیز من
امروز روزِ کار است اما کدام کار
کارے کہ ترا فردا کار آید

## سلک ۲۹ (نیستی اختیار کرو)

اسمار حقیقت کے بیان کرنے والے اور دقیق افکار
کی حفاظت کرنے والے ایسا بیان کرتے ہیں کہ حضرت رسالت
پناہ شب معراج میں عالم بشریت سے بالا ہو کر حق تعالےٰ
کے ساتھ قائم ہو گئے تھے اور اس وقت الم ترالی ربک
کا مسلسل خطاب آپ کو ہونے لگا۔ جب آپ تبلیغ
رسالت کے لئے عالم حقیقت میں پھر تشریف لائے تو
تو تعجب فرمانے لگے کہ یہ اللہ تعالےٰ نے الم ترالی ربک
کا خطاب کیسے فرمایا تھا کیونکہ آپ خود تو صفت بقا
کے ساتھ متصف ہو چکے تھے۔ تعجب اس پر تھا کہ
جب میری ہستی انوار تجلی کی وجہ سے تمام تر میرے
اندر محو ہو گئی اور میں گویا سراپا نور ہو کر نور حق میں
مل گیا پھر یہ نور محلِ خطاب کیونکر ہوا۔ یہ ایک
ایسا راز ہے جو عقل کی (فہم اور ادراک) دلائل سے
بالا تر ہے۔ اسے درویش! اگر آج تو اپنی ہستی کو نیستی
سے بدل دے تو ایسا ہست ہو جائے گا کہ نیستی کا غبار
بھی تیری اس ہستی تک نہ آسکے گا لیکن میں نہیں سمجھ رہا ہوں
کہ تو آج کس کام میں مشغول ہے (یعنی ایسی عمدہ چیز کے
حاصل کرنے کا تجھے موقع ملا ہوا ہے اور تو اس سے غافل ہے) کہا گیا ہے کہ
عاقل کامل کو چاہئے کہ آج کے دن انھیں چیزوں میں مشغول ہو جن کے متعلق کل کو
اس سے سوال ہونے والا ہے) عزیز من! آج کا دن کام کا
دن ہے۔ کونسا کام؟ وہ کام جو کل کو تمھارے کام آئے

پس حضرت صمدیت را در حق یکے
ارادت خیر باشد بروے در عمل بکشاید و
دریچہ کسل فرو بندد و یکے از علامات
گرفت حق آن باشد کہ کسے را بکاری
مشغول کنند کہ او را ہرگز آں کار نخواہد
آمد مسکین آدمی را اندک عمر دادہ اند و
حرص بسیار آن اندک ہر لحظہ اندک تر
می شود و آں بسیار ہر لحظہ بسیار تر میگردد
آدمی کار قیامت کے کند۔

بشنو بشنو! ابراہیم موصلی را غلامی
بود کہ آن غلام از جلاب معرفت چاشنی
تمام داشت اما خواجہ از خواجگی او بیعلم
بود او را سقای فرمودہ بود روزی
پرسید ای غلام چگونہ؟ غلام گفت
نیک بد۔ خواجہ گفت از چہ سبب
گفت کدام سبب ازیں فاحش تر کہ
مرا کاری فرمودہ اند کہ ہرگز ازاں کار
خلاصی نخواہم یافت مرا سقائی فرمودہ
نہ خلق سیر خواہد شد و نہ آب دجلہ کم من
کار قیامت کے خواہم کرد۔

قطعہ

نخشبی نیک مفلسی ز عمل
عاملاں اندریں نمونہ روند

حق تعالیٰ جب کسی بندہ کے ساتھ خیر کا ارادہ فرماتے ہیں تو اس پر
عمل کا دروازہ کھول دیتے ہیں اور کسل کی کھڑکی بند کر دیتے ہیں
حق تعالیٰ کی ناراضگی اور مواخذہ کی علامات میں سے ایک یہ ہے کہ
کسی شخص کو ایسے کام میں مشغول فرما دیں کہ جو اسکے بالکل کام نہ آوے
انسان مسکین کو عمر تھوڑی دی ہے اور حرص بہت پھر وہ
تھوڑی سی عمر بلحظہ بلحظہ کم ہوتی جاتی ہے اور یہ
بہت حرص جو ہے وقتاً فوقتاً زیادہ ہوتی
جاتی ہے۔ پھر انسان غریب آخر آخرت کا کام
کب کرے؟

سنو سنو! حضرت ابراہیم موصلیؒ کا ایک غلام تھا جو کہ
معرفت سے حصہ کامل رکھتا تھا لیکن خواجہ کو اسکے مرتبہ کی
معرفت نہ تھی۔ اس کے سپرد سقائی (واٹر ورکس) کا محکمہ کر دیا،
پھر ایک دن اس سے پوچھا کہو میاں کیسے ہو؟ غلام نے کہا
جناب من! بہت بری گذر رہی ہے۔ خواجہ نے پوچھا
کیوں کیا بات ہے؟ اس نے جواب دیا دوسرا کون سا کام
اس سے بدتر ہو سکتا ہے کہ میرے حوالہ ایسا کام کیا گیا ہے
کہ اسکی وجہ سے مجھے فرصت ہی نہیں۔ مخلوق کو پانی پہونچانے
کا کام سپرد ہوا ہے، تو حضور والا! نہ کبھی مخلوق سیر ہونے
والی اور نہ کبھی دریائے دجلہ خشک ہونے والا پھر
آخرت کا کام آخر میں کب کروں؟

قطعہ

اے نخشبی! تم عمل سے بالکل کورے نظر آرہے ہو
حالانکہ عمل کرنے والوں نے اس دنیا میں آکر اپنی ایک مثال

بندگاں پیش بادشاہ قدیر
بادو دستِ تہی چگونہ روند

قائم کردی ہے۔ خود سوچو کہ قدرت والے بادشاہ کے
سامنے اسکے بندے خالی ہاتھ کس طرح پیش ہونگے۔

## سلک سی ام

بباید دانست کہ ہیچ مخلوقی ضعیف تر از انسان نیست خُلِقَ الْاِنْسَانُ ضعیفاً و با خدای قاہر ہیچکس عاصی نشود مگر ہمیں انسان کہ قیل لابو ذر جمہرای الدواب اجمح قال الانسان وضع بین یدیہ مضمار الموت والقبر والنار واللّٰہ رایضہ والانبیاء سایقہ والکتاب قایدہ وھو جموح لم یکن۔ بزرگی ہموارہ در مراقبہ مامور بہ ومنہی عنہ بود گفتی مسکین آدمی کہ او در ہمہ عمر مامور و منہی است وتوفیق امر وعصمت و نہی در قبضۂ ارادت دیگری امر جانبی می کشد ونہی جانبی و اورا آں قدر تصرف نہ کہ بے ارادت سبحانی دمی جانب امری رود ویا قدمی سوی نہی گذارد وطرفہ آنکہ اورا باچندیں اضطرار فاعل مختار می گویند کسی کہ او را بلفظ من و ما تاب نیاد و تکلم کردن جائز نیست

## سلک نمبر ۳۰ (ضعف کے باوجود عصیان)

جاننا چاہیے کہ دنیا میں کوئی مخلوق انسان سے زیادہ ضعیف اور کمزور نہیں خود اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتے ہیں کہ انسان ضعیف پیدا کیا گیا ہے اور اللہ تعالیٰ سے بڑھکر کوئی ذات قاہر نہیں ہے مگر طرفہ تماشا یہ کہ اس دنیا میں بجز انسان کے اور کوئی بھی مخلوق خدا کی نافرمانی نہیں کرتی چنانچہ بزرگ جمہر سے پوچھا گیا کہ دنیا میں سب سے زیادہ سرکش جانور کون ہے اس نے جواب دیا کہ انسان (دلیل یہ کہ) دیکھو اسکے سامنے موت کھلی ہوئی ہے قبر اور دوزخ موجود ہے اور اللہ تعالیٰ حکم دینے والے ہیں۔ انبیاء علیہم السلام اسکے سائق ہیں (یعنی اسکو ہانک رہے ہیں) خدا کی کتاب اسکی قائد ہے یعنی آگے سے اسے کھینچ رہی ہے مگر اسکی سرکشی ہے کہ کم ہونے کو نہیں آتی اور وہ ذرا زم نہیں پڑتا۔ ایک بزرگ یک عرصۂ دراز تک مامور بہ اور منہی عنہ کے مراقبہ میں رہے بالآخر انھوں نے فرمایا کہ انسان مسکین کا یہ حال ہے کہ وہ ساری عمر مامور بہ اور منہی عنہ کا پابند کیا گیا ہے لیکن مامورات پر عمل کرنے کی اور منہیات سے بچنے کی توفیق دوسرے کے قبضہ میں رکھی گئی ہے پھر امر اسکو ایک جانب کھینچتا ہے اور نہی دوسری جانب اور اس غریب کو اتنا تصرف اور اختیار نہیں ہے کہ بدون حق تعالیٰ کے ارادہ کے ایک قدم امر کی جانب چل سکے یا ایک قدم نہی کی جانب بڑھا سکے اور پھر طرفہ تماشا یہ کہ اسکو اسقدر مجبوریوں

از خود را فاعل مختار چگونہ خواند و دعوی
طاعت کہ ملائکہ را قدرت و طاقت
آں نیست چگونہ کند و خود را ز میان
صلحا کہ شکر وقت او ہمیں است چگونہ
بر شمرد ۔ بشنو بشنو! وقتی موسیٰ
را صلوٰت اللہ و سلامہ علیہ فرمان شد
صلحای کہ میان قوم تو اند ایشاں را از
دیگراں جدا کن موسیٰ علیہ السلام ندا
کرد بیشتری از خلق بروں آمدند فرمان
شد آنکہ صالحاں ترا ند اختیار کن موسیٰؑ
ہفتاد کس را اختیار کرد ۔ فرمان شد
کہ ہنوز ازاں ہفتاد کس سہ کس اختیار کرد
فاوحی اللہ تعالیٰ الیہ یا موسیٰ ہذہ الثلثۃ
ابغض خلقی الی لانہم کلما سمعوا ندا الصالحین
عدوا انفسہم من الصالحین ۔ عزیز من
ایں راہی است اگر یکی طاعت نکند
بہتر ازاں کہ دعوای طاعت کند ۔ در
کشور شریعت مدعی علیہ را حبس کنند
اما در عالم طریقت مدعی را در زنداں
فرستند ۔

قطعہ

نخشبی تا نظر بخود نکنی
مثل ایں کار مرد رہ نکند

اور اضطرار کے باوجود لوگ فاعل مختار کہتے ہیں ۔ ارے بھائی جس شخص
کیلئے من اور ما کے ساتھ تلفظ اور تکلم بھی جائز نہو اسکو فاعل مختار کیسے کہہ سکتے
ہیں اور طاعت کا دعوی جس کہ فرشتے عاجز رہے یہ غریب بھلا کیسے کر سکتا ہے
اور خود کو صلحا میں سے کیونکر شمار کر سکتا ہے اگرچہ صالح ہونا ہی اسکی
عمر کا شکر ہے ۔ سنو سنو! ایک دفعہ موسیٰ علیہ السلام کو حکم ہوا کہ
آپکی امت میں جو صلحا ہیں انکو علیحدہ جمع کیجئے موسیٰ علیہ السلام نے
اعلان کیا چنانچہ بہت سے لوگ ایک طرف کو ہو گئے حکم ہوا کہ ان میں
سے جو صالح تر ہوں انکا انتخاب فرمالیجئے موسیٰ علیہ السلام نے ان میں
سے ستر کا انتخاب فرمالیا ۔ پھر حکم ہوا کہ اچھا ان ستر میں سے تین کا
انتخاب فرمالیجئے ۔ آپ نے انتخاب فرمالیا اور حق تعالے کے
سامنے پیش فرمایا کہ یہ لوگ ہیں جو امت کے صالح ترین اشخاص
ہیں ۔ حق تعالے کی جانب سے وحی آئی کہ اے موسیٰ یہی
تین تو میرے نزدیک مبغوض ترین خلائق ہیں ۔ اسلئے کہ انھوں نے
جب یہ اعلان سنا تھا کہ صالحین کو الگ کیا جارہا ہے تو لپک کر
آگے کیوں آگئے اور اپنے کو صالح کیوں سمجھا؟ عزیز من! یہ راستہ
عجیب راستہ ہے ۔ طاعت نکرنے والا بہتر ہے اس سے جو
دعوائے طاعت کرے ۔ دیکھو کشورِ شرع میں تو یہ قاعدہ ہے
کہ مدعا علیہ کو قید کرتے ہیں اور عالم طریقت کا دستور یہ ہے
کہ اس میں مدعی کو سزا دی جاتی ہے اور اسکو
جیل خانہ بھیجا جاتا ہے ؎

قطعہ

اے نخشبی کبھی اپنے پر نظر نہ کرنا اللہ والے
کبھی ایسا نہیں کرتے ۔

هر که را سوی خود نگه باشد
هیچکس سوی او نگه نکند

## سلک سی ویکم

باید دانست صحبت زندگانی
که سالک را از مشغولی حق مانع باشد
صحبت مردگان یا آں صحبت ثمرت داو
واسطی که واسطۂ قلادۂ طریقت بود میگوید
امیرالمومنین علی کرم اللہ وجہہ غالب
احوال در گورستان بودی اورا گفتندی
ای زندہ باطن! چیست که صحبت مردگان
اختیار کردہ؟ گفت ایں صحبت ازاں
اختیار کردم اگر میان ایشان نباشم غیبتی نکنند
واگر میان ایشان باشم طیبتی نکنند واز
ایشان ہیچ وقت قولی یا فعلی در وجود نمی آید
که موجب تاخفگی وسبب کوفتگی من شد
شبی در عادت معہود در گورستان رفت
وگفت السلام علیکم یا اخوانی واخواتی
ہیچکس جوابی نگفت گفت مالکم
لا تردون الجواب آوازی شنید ان
ردالسلام من الطاعات وقد غلقت
علینا باب الطاعۃ۔ علی رضی اللہ عنہ

جس شخص کی نظر اپنے پر ہوگی تو سمجھو کہ اسکی جانب
کوئی شخص نظر اٹھا کر بھی نہ دیکھے گا۔

## سلک ۳۱ (صحبت نیک اور زاد آخرت)

جاننا چاہئے کہ ایسے زندہ شخص کی صحبت سے جو کہ سالک
کیلئے حق تعالیٰ کے تعلق میں مانع ہو مُردوں کی صحبت ہزار درجہ
بہتر ہے۔ حضرت واسطیؒ جو طریقت کے ہار کا واقعی نگینہ تھے
فرماتے ہیں کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ بکثرت قبرستان
تشریف لیجایا کرتے تھے۔ لوگوں نے ان سے پوچھا
کہ اے وہ ذات جس کا باطن زندہ ہے آپ مُردوں کی
صحبت کیوں اختیار فرماتے ہیں؟ فرمایا کہ میں انکی صحبت
اسلئے اختیار کرتا ہوں کہ اگر میں ان سے غائب رہتا ہوں
تو یہ میری غیبت نہیں کرتے اور اگر ان کے درمیان
موجود رہتا ہوں تو میرا مذاق نہیں اڑاتے چنانچہ انلوگوں
سے کسی وقت بھی کوئی قول یا فعل ایسا صادر نہیں ہوتا
جو اپنے لئے باعث ناراضگی یا سبب ضیق بنے۔ ایک
شب حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے اسی معمول کے مطابق
قبرستان تشریف لے گئے اور کہا کہ اے میرے بھائیو! اور
اے میری بہنو! تم پر خدا کی سلامتی ہو کسی نے کوئی جواب نہیں دیا
اسپر فرمایا کہ کیا بات ہے کہ تم لوگوں نے میرے سلام کا جواب نہیں
دیا ایک آواز سنی کہ کوئی کہنے والا یہ کہہ رہا ہے کہ حضرت سلام کا
جواب دینا عبادت ہے اور اب ہم پر عبادت کا دروازہ بند ہوچکا ہے

می فرماید چوں ایں سخن بشنیدم گفتم
یا معشر الاموات ان اموالکم قد قسمت
وان دیارکم قد درست وان نساءکم
قد زوجت وان ابناءکم قد ذللت
فہذا خبرکم عندنا فما خبرنا عندکم۔ از گوری
آوازی شنیدم یا امیر المؤمنین ربحنا
بما قدمنا و خسرنا بما خلفنا۔ عزیز من
سفر بر دو نوع است سفر دنیا و سفر
آخرۃ و در سفر دنیا توشہ خود با خود باید برد
اما در سفر آخرۃ توشہ خود پیش از خود
باید فرستاد۔ قطعہ

تحشبی توشہ در سفر شرط است
راہ بے توشہ وہ چساں باشد
ہر چہ کس پیشتر فرستاد است
توشہ را راہ او ہماں باشد

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ جب میں نے یہ بات سنی تو میں نے انھیں مخاطب کر کے یہ کہا کہ اے مرنے والو تمہارا مال سب تقسیم ہو چکا ہے۔ تمھارے گھر گر کر کھنڈر بن چکے ہیں تمھاری بیویوں کا دوسروں سے نکاح ہو چکا ہے۔ تمھاری اولاد نہایت ذلت و کس مپرسی کی حالت میں پڑی ہوئی ہے یہ تو یہاں کی خبریں ہیں جو تم سے متعلق ہیں اب کچھ اپنے یہاں کی خبر جو ہم سے متعلق ہو تم سناؤ پاس کی ایک قبر سے آواز آئی کہ اے امیر المومنین ہم نے جن چیزوں کو اپنے آگے بھیج دیا اس میں تو نفع ہی نفع پایا اور جن چیزوں کو اپنے بعد ہم چھوڑ آئے اسمیں ہم نے خسارہ دیکھا۔
عزیز من! سفر کی دو قسمیں ہیں ایک سفر دنیا کا ہوتا ہے اور ایک سفر آخرۃ ہے دنیا کے سفر میں تو اپنا توشہ زاد راہ اپنے ساتھ لیجاتا ہے لیکن سفر آخرۃ میں اپنا توشہ اپنے سے پہلے بھیج دینا چاہیے۔
"تحشبی زاد راہ کا سفر میں ہونا بہرحال ضروری ہے بلا توشہ کے بھی سفر کوئی سفر ہے لیکن جس شخص نے اپنا توشہ اپنے سے پہلے بھیج دیا تو حقیقی توشہ اور کارآمد توشہ اسی شخص کا توشہ کہلاتا ہے۔"

## سلک سی و دوم

اہل تحقیق کہ افضل الخلق اند چنیں گویند خلق بر سہ نوع اند نوع اول آنکہ باطن ایشاں آراستہ تر از ظاہر ایشاں باشد و ہم الاولیا نوع دوم آنکہ ظاہر ایشاں آراستہ تر از باطن ایشاں باشد

## سلک ۳۲ (علم حقیقی)

ارباب حقیقت جو کہ مخلوق کے بہترین لوگ ہیں یوں فرماتے ہیں کہ انسان کی تین قسمیں ہیں ایک وہ کہ جنکا باطن ظاہر سے زیادہ آراستہ ہوتا ہے اور یہ اولیاء کی جماعت ہے اور دوسرے وہ لوگ کہ جنکا ظاہر ان کے باطن سے زیادہ آراستہ ہوتا ہے اور یہ دنیا دار جاہل لوگ ہوتے ہیں۔ اور تیسرے

وہم الجہال. نوع سوم آنکہ ظاہر و باطن
ایشاں تساوی باشد وہم العلماء ہم علماء
گویند العلم اکثر من ان یحصی فخذوا من کل
شیء احسنہ. عزیز من! علم بسیار و عمر
اندک و طالب علم حریص چوں بعمر اندک
کہ او را دادہ اند احراز جمیع علوم ناممکن
است سالک را می باید علمی کہ اہم است
بداں پردازد و اگر فرصت دست داد بعلوم
دیگر شروع کند و مشغول شود و اگر عمر تہی گردد
باری عملی کہ کردہ بود از علم خالی نبودہ
باشد. ای برادر علم ہماں علم است کہ
پیشینیاں داشتند اما علماء آں نیند
پیش ازیں علماء ہمہ کردار بودند و ایں
ساعت ہمہ گفتار اند. چنیں گویند وقتی
دلیل ابو سفیان ثوری در قارورہ کردہ
بر طبیب ترسا بردند طبیب چوں دلیل
ظاہر بدید گفتن گرفت ما علمت ان
فی الملۃ الحنیفیہ مثل ہذا الرجل ترسا
در حال مسلمان شد عزیز من بعضی
از مرداں از آنہا بودہ اند کہ بدیدن
بول ایشاں زنار دار ہفتاد سالہ زنار
می برید و بعضی مرداں از آنہا اند کہ
بر شنیدن قول ایشاں مسلمان ہشتاد سالہ

وہ لوگ جن کا ظاہر و باطن دونوں یکساں ہوتا ہے یہ حضرات
علماء کی جماعت ہے. چنانچہ علماء فرماتے ہیں کہ جزئیات
کا علم تو احاطہ و شمار سے بالاتر ہے لہٰذا تم ہر شے سے اسکی عمدہ چیز
کو لے لو. عزیز من! جب علم کی قسم بہت زیادہ ہے اور
انسان کی عمر تھوڑی ہے اور طالب علم حریص ہوتا ہے اور
تھوڑی سی عمر میں جو اسے بخشی گئی ہے تمام علوم کا سمیٹنا اور احاطہ
کرنا ناممکن بھی ہے تو سالک کو چاہئے کہ جو علم کہ سب سے زیادہ
اہم ہے اسکو سب سے پہلے حاصل کرے اگر اسکے بعد اور موقع
ملجائے تو دوسرے علوم کے حاصل کرنے میں مشغول ہو یہ اسلئے
کہ اگر زیادہ علوم کے لئے اسکی عمر وفا نکرے تو کم از کم جو عمل اس نے
اپنی اس قلیل عمر میں کیا ہے وہ تو علم صحیح سے خالی نہونا چاہیے
اے بھائی! فی الواقع علم وہی تھا جو پہلے کے لوگ رکھتے تھے
اب آجکل علماء ویسے نہیں رہ گئے ہیں کیونکہ پہلے کے علماء سراپا
عمل ہوتے تھے مگر اب اس زمانہ میں سراپا گفتار ہو گئے ہیں. بیان
کرتے ہیں کہ ایک دفعہ حضرت سفیان ثوریؒ کا پیشاب شیشی میں
رکھکر قارورہ ایک عیسائی طبیب کے پاس لوگ لیگئے اس طبیب نے
جب حضرت کا قارورہ دیکھا تو کہا میں نہیں سمجھتا تھا کہ مذہب اسلام میں
بھی ایسے خدا ترس اور عابد زاہد لوگ ہوتے ہیں. یہ کہکر مسلمان
ہو گیا. عزیز من! دیکھو کتنے اللہ والے ایسے ہوئے ہیں
کہ انکے بول (پیشاب) کو دیکھکر ستر سال تک زنار باندھنے
والا بھی اپنا زنار توڑ ڈالتا تھا اور اب انھیں انسانوں میں
سے بہت سے ایسے ہیں کہ انکے قول کو سنکر اسی سالہ مسلمان
بھی متنفر ہو جائے اور معاذ اللہ اپنے گلے میں

زناری بندد ۔ قطعہ

نحسبی شوم خلق بد باشد
لقمۂ زشت خلق می گیرد
خوب پہلوی زشت زشت شود
خلق را شرم خلق می گیرد

زنار باندھ لے۔

"نحسبی (مخلوق کی نحوست (یعنی انکی صحبت بد کی نحوست) بری ہوا کرتی ہے۔ دیکھو برا لقمہ حلق کو پکڑ لیا کرتا ہے۔ کوئی چیز اچھی ہو مگر برے کے ساتھ ہونے کیوجہ سے وہ بھی بری ہوجاتی ہے۔ بہت سی بار انسان مخلوق کی شرم اور عار کیوجہ سے بھی کرلیتا ہے"۔

## سلک سی وسوم

## (سلک ۳۳ (حیات قلب حاصل کرو)

باید دانست کسی کہ مستغرق یاد محبوب است زندہ است اگرچہ بمیرد و آنکہ از محبوب غافل ست مردہ است اگرچہ زندہ نماید۔ عبداللہ مصری گوید وقتی قصد شستن مردہ کردم چوں خواستم کہ میزر بکشایم او ہردو دست بگرفت و کشادن نداد گفتم ایں حیات بعد الممات است از گوشۂ خانہ آوازی شنیدم اَمَا عَلِمْتَ مَنْ عَرَفَ اللّٰہَ لَا یَمُوْتُ۔ عزیز من! زندہ دلان نہ ہر زندہ را زندہ گویند و نہ ہر مردہ را مردہ خوانند۔ نزدیک ایشاں زندگی و مردگی تعلق بمعاملہ دارد۔ وچنیں گویند وقتی جنید قدس اللہ روحہٗ در نماز جنازہ پنج تکبیر بگفت او را گفتند بر مردہ چہار تکبیر

جاننا چاہئے کہ جو شخص یاد محبوب میں غرق ہو وہی دراصل زندہ ہے چاہے وہ مرچکا ہو۔ اور جو شخص یاد محبوب سے غافل ہے وہ مردہ ہے اگرچہ زندوں میں چلتا پھرتا نظر آئے۔ حضرت عبداللہ مصری کہتے ہیں کہ ایک مرتبہ میں نے ایک مردہ کو غسل دینا چاہا جب میں اسکو نجاست سے طہارت کرانے کیلئے اسکی تہبند اٹھاکر اپنا ہاتھ اندر ڈالنا چاہا تو اس نے میرے دونوں ہاتھ پکڑ لئے اور تہبند کے اندر مجھے ہاتھ نہیں لے جانے دیا۔ میں نے تعجب سے کہا (سبحان اللہ) یہ مرنے کے بعد بھی آثار حیات کیسے؟ گھر کے ایک گوشہ سے یہ آواز میں نے سنی کہ (کسی کہنے والے نے یہ کہا) کیا تم نہیں جانتے کہ جو شخص خدا کا عارف ہوجاتا ہے وہ مرا نہیں کرتا۔ عزیز من! جو لوگ کہ حیات قلب کے حامل ہیں وہ نہ ہر زندہ کو زندہ کہتے ہیں نہ ہر مردہ کو مردہ بلکہ ان حضرات کے نزدیک زندگی اور موت کا تعلق ایک خاص معاملہ کے ساتھ ہے۔ بیان کرتے ہیں کہ ایک دفعہ حضرت جنیدؒ قدس اللہ روحہٗ نے نماز جنازہ میں پانچ بار تکبیر کہی لوگوں نے ان سے کہا

بیش نیست تو پنجم چرا گفتی؟ گفت من
چہار تکبیر بر مردہ گفتم و پنجم بریں زندگاں
کہ ایشاں مردہ تر از مردہ اند۔ عزیز من!
زندہ مردہ کسی را گویند کہ او از گناہ نترسد
پیش ازیں مرداں بودہ اند کہ از شنیدن
گناہ دیگراں ایشاں را تپ آمد و ترا از
سبب گناہ خود از باطن گرم نمی شود۔
رسمیست قدیم کہ وقت رسیدن گل مرداں
بلہو و نشاط مشغول گردند۔ ازیں بیم ہر سال
کہ وقت رسیدن گل قریب شدی معروف
کرخیؒ کہ بہار عالم طریقت بودی و گفتی
گل رسید باز مرداں بلہو و نشاط مشغول
خواہند شد۔ بشنو بشنو! وقتی شبلیؒ
رحمۃ اللہ علیہ روز عید جامہ سیاہ پوشیدہ و نوحہ
میکرد۔ گفتند امروز چہ روز نوحہ است؟ گفت
امروز خلق را می بینم کہ بعید چناں مشغول
شدہ اند کہ از وعید حق یاد نمی آرند بر غفلت
ایشاں نوحہ میکنم الویل لمن غفل الویل لمن
غفل۔ قطعہ۔

بخشبی نیک غافلی از دین
وانکہ در تحت چرخ فیروزہ است
نیست از غفلتی بروں آری
غفلت آدمی نہ امروزہ است

کہا کہ میت پر تو چار تکبیر سے زیادہ نہیں ہے۔ آپ نے پانچویں تکبیر
کیوں کہی؟ فرمایا کہ میں نے چار تکبیریں تو اس مردے پر کہی ہیں اور
پانچویں ان زندوں پر جو مردہ سے بڑھکر مردہ ہیں۔ عزیز من!
زندہ دل حضرات مردہ اسے کہتے ہیں جو گناہ سے نہ ڈرے چنانچہ
اب سے پہلے ایسے لوگ ہوتے تھے کہ دوسروں کا گناہ سنکر انھیں
بخار ہوجاتا ہے اور وہ بیمار ہوجاتے تھے اور تمھیں دیکھتا ہوں کہ اپنے
گناہ کیوجہ سے تمھارا باطن ذرا گرم نہیں ہوتا۔ اہل زمانہ کا قدیم
دستور ہے کہ بہار کے زمانہ میں جبکہ پھول اور کلیاں خوب پھوٹے
اور کھلے ہوتے ہیں لوگ مختلف قسم کے لہو ولعب اور نشاط و تفریح
کے کاموں میں مشغول ہوجاتے ہیں اسی اندیشہ سے ہر سال جب
موسم بہار ہوتا تھا تو حضرت معروف کرخیؒ جو عالم طریقت کیلئے بمنزلہ
بہار ہی کے تھے دوسروں کے غم سے بیمار پڑ جاتے تھے اور فرماتے
تھے کہ اب بہار کا زمانہ آگیا ہے لوگ کھیل کود میں مشغول ہونگے
سنو سنو! ایک دفعہ حضرت شبلیؒ عید کے دن سیاہ لباس پہنے ہوئے
نوحہ کرتے ہوئے گذرے لوگوں نے عرض کیا حضرت بھلا آج کیا نوحہ
کا موقع ہے آج تو عید کا دن ہے۔ فرمایا کہ بھائی یہی تو وجہ ہے
کہ مخلوق کو دیکھ رہا ہوں کہ عید کی خوشی اس طرح منا رہے ہیں کہ
حق تعالیٰ کی وعید انکو بھولکر بھی یاد نہیں آتی انکی اسی غفلت پر نوحہ و ماتم
کررہا ہوں۔ اہل غفلت کیلئے ہلاکت ہو اہل غفلت کیلئے ہلاکت ہو۔
نخشبی دیکھو تم دین سے بہت زیادہ غافل ہو اور جو لوگ کہ اس آسمان کے
نیچے خوش عیشی کی زندگی بسر کررہے ہیں وہ سب بھی غفلت ہی میں ہیں
اور اس سے وہ آسانی کیساتھ چھوٹ بھی نہیں سکتے اسلئے کہ غفلت انسان میں ایک
دو دن کا مرض نہیں ہوتا بلکہ یہ ایک دیرینہ بیماری ہوتی ہے اسلئے اس سے نکلنا دشوار ہوجاتا ہے

## سلک سی و چہارم

بباید دانست کہ سبب
رنج و راحت ہم توئی تا ندانی کہ ترا
از سبب دیگرے خواہند گرفت
ہر رنج و راحتی کہ بتو خواہد رسید
سبب آں توئی۔ چنانچہ وبال طاوس
پر او باشد و وبال روباہ مقال او
و وبال عاشق چشم او۔ ع
بس خانہ کہ شد خراب از کردہ چشم
وقتے از کثرت گریہ مردم دیدۂ عاشق
جامۂ یوسف وابیضت عیناہ پوشیدہ
بود روزے طبیبی او را گفت اگر
بگوئی من بدارو چشم ترا ہمچناں روشن
کنم کہ بود عاشق گفت اسے خواجہ
تو داروئی خود جای دیگر بند کہ مرا
ایں ہمہ محنت از چشم روشن پیش آمدہ است
آری وقتے کودکی میگریست سیکے
پرسید ایں کودک را کہ گریانیدہ است
گفتند ہمہ عمل کودک۔ و آں شنیدہ باشی
کہ وقتی حکیمے را پسری بمرد او را گفتند
علت مرگ او چہ بود؟ گفت ہماں
زندگانی او۔ بشنو بشنو! ترجمہ

## سلک نمبر ۳۴ ( رنج و راحت کا سبب )

جاننا چاہیئے کہ اپنے رنج و راحت کا سبب خود تمھیں ہو۔
اسلئے سمجھو تاکہ یہ خیال نہو کہ دوسرے کیوجہ سے تم بچڑے گئے ہو۔ اور
اس بات کو خوب اچھی طرح سمجھ لو کہ جو بھی رنج و راحت تمکو پہونچتی ہے
اسکے سبب تم خود ہو۔ دیکھو مور کے لئے مصیبت خود اسکا پر بنا کرتا ہے
اور لومڑی کے مار کھانے کا سبب خود اسکی آواز ہوتی ہے۔ اور عاشق کے
راز عشق کا کھولنے والا خود اسکا آنسو ہوتا ہے۔ چنانچہ بہت سی
آنکھیں جو خراب اور برباد ہو جاتی ہیں تو بعض مرتبہ اسکا سبب خود انسان
کا رونا ہی ہوا کرتا ہے ؎

(اے چشم اشکبار ذرا دیکھ تو سہی — یہ گھر جو بہہ رہا ہے کہیں تیرا گھر نہ ہو)

اُس عاشق (یعنی یعقوب علیہ السلام) کی آنکھ کو یوسف علیہ السلام کے
جامۂ محبت ہی نے ڈھنک رکھا تھا کیونکہ انھیں کی محبت میں وہ روتے
روتے اندھے ہوگئے تھے۔ ایک دن ایک طبیب نے انسے کہا کہ اگر آپ
اجازت دیں تو میں ایک دوا لگا کر انکو اسی طرح پر کر دوں جیسی کہ وہ
پہلے تھی۔ اس عاشق صادق نے کہا کہ بھائی جان! ابھی اس دوا
کو کسی اور کو استعمال کرا دیجے کیونکہ مجھ پر جو یہ مصیبت آئی ہے تو وہ
چشم بینا ہی ہونے کیوجہ سے آئی ہے (یعنی میں نے حسن کیوجہ سے
یوسف کو چشم محبت ہی سے دیکھا تھا جسکا یہ انجام ہوا)۔ اسی طرح سے
ایکدفعہ ایک بچہ رو رہا تھا کسی نے پوچھا اس بچہ کو کس نے رلایا لوگوں نے
کہا خود اسکے کرتوت نے۔ اور وہ تو تم نے سنا ہی ہوگا کہ ایکمرتبہ کسی
حکیم کا کوئی بچہ مرگیا لوگوں نے اس سے پوچھا کہ آخر اس کے موت کا سبب
کیا ہوا؟ کہا کہ اسکی زندگانی (یعنی نہ پیدا ہوتا نہ مرتا) سنو سنو! عجب

اعرابی امرأة اشرف منہ حسباً و نسباً
فقال یا ہذہ انت بہزولہ فقالت
اہزنی ازواجی فی بیتک. قطعہ.
نخشبی درد کس بجس نرسد
سرایں حرف در زمانہ کراست
مردم از شوم خود شود گشتہ
نہ زکس ہم نہ ماست آنچہ بماست

ایک بدو نے ایک ایسی عورت سے نکاح کیا جو حسب نسب میں
نہایت ہی اعلیٰ درجہ کی صورت شکل میں بہت حسین تھی بوقت ملاقات
اس سے کہا جان من! تم تو بہت دُبلی ہو اس نے کہا کہ حضور والا آپکے
خاندان میں میری قرابت ہی نے مجھے دبلا کر دیا ہے۔" اے نخشبی کسی ایک کا
درد دوسرے کو نہیں پہنچا کرتا لیکن دنیا میں اس راز کو جاننے والے لوگ
کتنے ہیں؟ انسان خود اپنے شومیٔ عمل کی وجہ سے پریشان رہتا ہے کسی دوسرے کے سبب سے
نہیں چنانچہ جو بھی افتاد ہم پر پڑتی ہے اسکے سبب خود ہی ہم ہوتے ہیں۔

## سلک سی و پنجم

## سلک نمبر ۳۵ (اللہ تعالیٰ قلب کو دیکھتے ہیں)

تاجداران سلطنت حقیقت
و دواج پوشان مملکتِ طریقت
گویند چون پادشاہان مجازی خواہند
یکی را قریب حضرت خود گردانند
اورا کلاہ و قبا دہند پادشاہ حقیقی تعالیٰ
ملکہ چوں خواہد یکی بیمرتبہ قرب و بساط
انبساط نشاند از و کلاہ و قبای بستاند
ای برادر بمعاملہ کہ با خلق زندگانی کنند
بداں معاملہ با حق نتواں کرد۔ لان
من خاف شیئاً ہرب منہ و من
خاف اللہ تعالیٰ ہرب الیہ. بشنو بشنو
وقتی عاشق با معشوق می گفت اگر چہ
من بصورت بتو نتوانم رسید

سلطنت حقیقت کے جو تاجدار ہیں اور مملکت طریقت کے
جو قباپوش ہیں وہ یہ فرماتے ہیں کہ دیکھو جب شاہان مجازی یعنے
بادشاہان دنیوی یہ چاہتے ہیں کہ کسی کو اپنا مقرب اور مخصوص بنائیں
تو اسکو کلاہ و قبا دیتے ہیں اور شاہنشاہ حقیقی یعنی حق تعالیٰ شانہٗ
جب چاہتے ہیں کہ کسی کو قرب کے مسند اور تکیہ پر بٹھائیں اور
انبساط کی چادر اسکے لئے بچھائیں تو اس سے کلاہ و قبا کو چھین
لیتے ہیں۔ بھائی میرے جو معاملہ کہ مخلوق کے ساتھ زندگی میں
برتنا چاہیئے وہ حق تعالیٰ کے ساتھ نہ برتو اس لئے کہ یہاں کا
معاملہ بالکل جدا ہے۔ دیکھو! جو شخص کسی چیز سے ڈرتا ہے
وہ اس سے دور بھاگتا ہے اور جو خدا سے ڈرتا ہے وہ اسکے
اور قریب ہونا چاہتا ہے۔ سنو سنو! ایک دفعہ ایک
عاشق نے اپنے معشوق سے کہا کہ اگرچہ میں صورتاً اور بظاہر حال
تم تک نہیں پہونچ سکتا لیکن یقین مانو کہ دل سے تمہارے ہی

بده واز ما دادن۔ دوم آنکه چوں مرا
در گور نهند ملائکه سوال برمن مفرست
که جواب من هماں است که یکبار
گفته ام الست بربکم قالوا بلیٰ آنهم از
برکت نیکو معاملتی او بود آری معامله
ستوده در همه ادیانها ستوده
است۔ بشنو بشنو! بزرگی میگوید
وقتی میان کفار سه چیز دیدم که آن
هر سه نشان صدیقان ست یکی از
انها آن ست که یکی را دیدم افتاده
وجاں داده گفتم ایں چرا افتاده گفتند ناگاه
چشم ایں بر شرمگاه یکی افتاد از شرم آں افتاد
وجاں داد دوم آنکه یکی را دیدم بردار کردند
گفتم ایں چه گناه کرده است گفتند او صنم اعظم را
میان بازار یاد کرده است سوم آنکه بقالی را دیدم
بر دکان نشسته کم می ستید و راست میداد گفتم
ایں چه میکنی او بت چوبیں را از آستیں بکشید و گفت
ازیں شرم می آید که راست بستانم و کم بدهم۔ قطعه

نخشبی پاک دار عقیدۂ خویش
زهر بر معتقد عصیده شود
هرچه آری هماں بری بیشک
کار اندازۂ عقیده شود

———

جان کو پیش کر دیا ہوگا۲ دوسری بات یہ ہے کہ جب مجھکو قبر میں لوگ
رکھیں تو منکر نکیر کو میرے پاس نہ بھیجئے گا اسلئے کہ میرا جواب ان سے بھی
پھر وہی ہوگا جو ایکدفعہ پہلے دے چکا ہوں جب یہ سوال ہوا تھا کہ کیا
میں تمھارا رب نہیں ہوں تو میں نے بھی بلیٰ کہا تھا (کہ بیشک آپ
میرے رب ہیں) باقی یہ ضرور ہے کہ وہ بھی آپ ہی کے کرم کا صدقہ تھا
اور سراپا فضل تھا (جسکی اب بھی امید رکھتا ہوں) واقعی بات ہے کہ
اچھی بات اور حسن معاملہ سب ہی مذاہب میں پسندیدہ ہے۔ سنو سنو!
ایک بزرگ فرماتے تھے کہ ایکمرتبہ میں نے کافروں میں تین چیزیں ایسی دیکھیں
جو کہ صدیقوں کے اوصاف میں شمار ہوتی تھیں۔ ایک تو یہ کہ ایک کافر کو دیکھا
کہ مرا پڑا ہوا ہے میں نے لوگوں سے پوچھا کہ یہ یہاں کیسے مرگیا لوگوں نے کہا کہ
آج اچانک اسکی نظر کسی شخص کی شرمگاہ پر پڑ گئی تھی تو مارے شرم کے یہ
بیہوش ہوکر گر گیا اور مرگیا۔ دوسرے یہ کہ ایک دوسرے کافر کو دیکھا کہ اسکو
سولی پر چڑھا دیا گیا ہے۔ میں نے دریافت کیا کہ اس نے
کیا جرم کیا تھا لوگوں نے بتایا کہ اس نے بڑے
بت کا تذکرہ بازار میں کر دیا تھا (انکے مذہب میں یہ گناہ رہا ہوگا)
تیسرے یہ کہ ایک کافر بنئے کو میں نے دیکھا کہ دوکان پر بیٹھا ہوا ہے اور لوگوں سے جو سامان
لیتا ہے تو کم لیتا ہے اور جب انکو دیتا ہے تو ٹھیک ٹھیک بلکہ جھکتی ڈنڈی دیتا ہے میں نے اس سے
پوچھا کہ تم ایسا کیوں کرتے ہو؟ اسنے لکڑی کا ایک چھوٹا بت اپنی آستین سے نکالا اور کہا
کہ اس سے شرماتا ہوں کہ خود تو ٹھیک ٹھیک لوں اور کم تول کر دوں ؎

"اے نخشبی اپنے اعتقاد کو درست کرو سچے عقیدہ والے کیلئے زہر بھی شیرہ
ہوجاتا ہے۔ جیسا کام کروگے یہاں سے ویسا ہی لیجاؤگے اور جیسا
لیجاؤگے اسی کے مطابق بدلہ پاؤگے اور کام خلوص اعتقاد ہی کے بقدر عمدہ ہوا کرتا ہے

———

## سلک ہفتاد و ششم

اصحاب دل کہ چوں حبۃ القلوب
در دلہا جا کردہ اند چنیں گویند لطیفہ از
لطائف قدس در خاک تعبیہ کردہ اند
آنرا دل نام نہادہ اند تا ہرگاہ کہ خواہند
نظر می در و کنند نظر برآں لطیف افتد
نہ بر خاک کثیف۔ ابو علی سیاح میگوید
ہمہ عالم دل خوانند و ما بیدل خوانیم
زیراکہ کار ہمیں بیدلاں دارند فردا
قالب را رنگ دل دہند تا بقای ابد
یابد ورنہ قالب خسیس را چہ محل کہ اورا
بقای ابد بخشند۔ ای صاحبدل فردا
بیکی خطاب آید ای بندہ تو ما را در دنیا
شناختی یا نہ اگر نشناختی دعوی شناخت
چرا کردی و اگر شناختی کسے بہ آشنائی
آن کند کہ تو کردی ای بیباک آنچہ تو
در کنج خانہ می کنی اگر مردی میان بازار
کن تا معلوم شود کہ تو از خلق می ترسی
یا از خالق اگر تو از خالق می ترسی ہمہ جا
ترس کن و ہمہ روز آں خور کہ می خوری
و ہمہ شب آن کن کہ می کنی۔ بشنو بشنو
وقتی اعرابی بحضرت رسالت آمد و گفت

## سلک نمبر ۷۶ ( شرم و حیا )

وہ اہل دل حضرات جو کہ تمام لوگوں کے قلوب میں سویدار
قلب کا مقام رکھتے ہیں یوں فرماتے ہیں کہ اللہ تعالے نے لطائف
قدس میں سے ایک لطیفہ اس جسم خاکی میں پوشیدہ فرما رکھا ہے
اور اسکا نام دل رکھا ہے تاکہ وہ جب چاہیں کہ اس خاکی کو دیکھیں تو
تو نظر اسی لطیفہ پر پڑے اس خاک کثیف پر نہ پڑے۔ ابو علی سیاح
کہتے ہیں کہ اس لطیفہ کو تمام عالم تو دل کہتا ہے اور ہم اسے بیدل
کہتے ہیں اسلئے کہ کام کے لوگ تو یہی بے دل والے ہوستے ہیں۔
کل بروز قیامت اس جسم کو بھی دل ہی کا رنگ عطا فرما دیں گے
تاکہ بقائے ابدی کے لائق ہو جائے ورنہ تو گندہ بندہ کا پراگندہ
جسم اس لائق کہاں اور اسکی کیا مجال کہ بقائے ابدی حاصل کرے
اے صاحب دل سن! کل قیامت کے دن ایک شخص سے کہا جائیگا
کہ اے میرے بندے تو نے مجھے دنیا میں پہچانا تھا یا نہیں یعنی
تجھکو میری معرفت حاصل ہوئی تھی یا نہیں؟ اگر نہیں تو دعوی معرفت
کیوں کیا تھا؟ اور اگر میری معرفت تجھکو حاصل تھی تو یہ بتلا کہ کوئی
شخص بھی اپنے محبوب کے ساتھ وہ معاملہ کرتا ہے جو تو نے میرے ساتھ
کیا۔ اے بیباک تو جو کچھ کہ اپنے گھر کے کونے میں کرتا تھا اگر بڑا مرد تھا تو
ذرا اسی کام کو بازار میں کئے ہوتا تاکہ یہ راز کھل جاتا کہ تو خلق سے
ڈرتا تھا یا خالق سے؟ پس اگر تو خالق سے ڈرتا تھا تو ہر جگہ اس سے
ڈرنا چاہئے تھا کیا خلوت اور کیا جلوت اور ہر دن وہی کھانا چاہئے جو
تو خدا سے ڈر کے ساتھ کھاتا تھا اور ہر رات وہی عمل کرنا چاہئے جسکو تو خدا
سے ڈر کر کرتا تھا۔ سنو سنو! ایک مرتبہ ایک اعرابی رسول اللہ صلی اللہ

یارسول اللہ گناہی عظیم کردہ ام توبہ
می کنم توبہ کرد و بازگشت ساعتی شد
و باز آمد و گفت یارسول اللہ آنچہ
من گناہ کردہ ام بصیر مطلق تعالیٰ و تقدس
میدید این بیحرمتی کجا خواہم برد این
بگفت و طپید و نعرہ بزد و جان داد۔

قطعہ۔

نخشبی شرم کار ہا داد
سخت دل آنکہ ہیچ شرم نکرد
ہرچہ خواہد کند زبے شرمی
ہرکہ او از خدائے شرم نکرد

علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ یارسول اللہ مجھ سے ایک
بہت بڑے گناہ کا صدور ہو گیا ہے اب آپکے سامنے توبہ کرتا ہوں چنانچہ
توبہ کرکے لوٹا اور تھوڑی دیر کے بعد پھر آیا اور عرض کیا کہ یارسول اللہ میں نے
حکم خدا کی جو نافرمانی کی تھی اس سے تو توبہ کرلی لیکن جس وقت کہ میں نے وہ
معصیت کی تھی تو اس بصیر مطلق تعالیٰ و تقدس نے اس حال میں مجھے
دیکھا تو ہوگا ہی پس اپنے اس بیحرمتی کرنے اور بے ادبی کی کیا تلافی
کروں، یہ کہا اور ایک نعرہ مارا، گر پڑا اور مر گیا ۔

"اے نخشبی حیا و شرم سے بڑا کام بنا کرتا ہے جو شخص بالکل شرم و حیا سے
عاری ہو وہ انتہائی سنگدل شخص ہے۔ جو شخص کہ اللہ تعالیٰ سے نہ شرمائے
اور بے شرم ہی ہو جائے تو پھر وہ جو جی چاہے کرے اسکے لئے کوئی روک نہیں
(یہی مطلب ہے اسکا "بے حیا باش و ہرچہ خواہی کن")

---

## سلک ہفتاد و نہم

## سلک نمبر ۷۹ (رحمت خدا اور شفاعت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم)

بیداران شبہای عشق گویند
فرمایندہ ینام عینائی و لاینام قلبی
ہمہ شب بیدار بودی و عبادت کردی
آری این ہمہ از دولت بیداری او ست
کہ تو ہمہ شب می خسپی (امید است کہ چنانچہ
از برکت بیداری او شبہای این
امت را باستراحت کرد از عون و شفاعت
او روز قیامت ہم براحت خواہد گذشت
امم سابق خدای را تعالیٰ و تقدس

جو حضرات کہ شبہائے عشق کے بیدار گذرے ہیں وہ یوں کہتے ہیں
ینام عینائی ولاینام قلبی (یعنی میری صرف آنکھیں سوتی ہیں لیکن میرا قلب نہیں
سوتا) اس مقولہ کے فرمانے والے صلی اللہ علیہ وسلم تمام رات بیدار رہا کرتے
تھے اور عبادت کیا کرتے تھے۔ ہاں ہاں یہ سب انھیں کی بیداری ہی کا صدقہ
ہے کہ تم تمام رات پڑکر سوتے ہو (کیونکہ وہ تمھاری بخشش کی دعا رات کی تاریکیوں
اور تنہائیوں میں رو رو کر خدا سے مانگ چکے ہیں) پس امید ہے کہ جس طرح سے انکی بیداری
کی برکت سے اس امت کی رات راحت و آرام سے کٹی ہے اسیطرح سے انھیں
کی شفاعت کی برکت سے قیامت کا دن بھی راحت و سہولت ہی سے گذر جائیگا
امم سابقہ نے خدا تعالیٰ کو دوست رکھا تو خدا تعالیٰ نے بھی ان کے ساتھ

دوست داشتند می خدای برایشاں
رحمت کردی و ایں امت را خدا تعالیٰ
دوست می دارد برایشاں چگونہ رحمت
نکند بشنو بشنو! ذوالنون مصری
میگوید رحمۃ اللہ علیہ مرا کنیزکے بود بغایت
سیاہ وقتی نیم شب از خواب برخاستہ
بودم شنیدم کہ می گفت و مناجات
میکرد خداوندا بحق آنکہ مرا دوست میداری
رحمیں کن گفتم اے سیاہ تو چگونہ
دانی کہ خدا تعالیٰ ترا دوست میدارد
گفت ازاں می دانم کہ مرا در نیم شب
توفیق آں دادہ است کہ برخاستم
واو را میدانم و می پرستم و ترا بربستر
درخواب گذاشتہ ۔ قطعہ

نخشبی عون حق کجا یابند
تاتوانی بکن رعایت حق
نتواں برد دولت ابدی
مگر از دولت عنایت حق

رحمت و رافت کا معاملہ فرمایا اور اس امت کو خود حق تعالیٰ ہی
دوست رکھتے ہیں تو پھر بھلا اس پر کیوں نہ رحمت و شفقت
فرمائیں گے ۔ سنو سنو! ذوالنون مصریؒ فرماتے ہیں کہ
میرے پاس ایک باندی تھی بالکل سیاہ فام (کالی) ایک مرتبہ
آدھی رات کے وقت میں بیدار ہوا تو اسکو سنا کہ اپنی مناجات
میں کہہ رہی ہے کہ اے اللہ! تجھے تیری اس محبت کا واسطہ
جو تجھ کو مجھ سے ہے ایسا ایسا کر دیجئے ۔ میں نے کہا
او کلوٹی! تجھے کیسے معلوم کہ اللہ تعالیٰ تجھے دوست
رکھتے ہیں؟ اس نے کہا کہ مجھے یوں معلوم ہوا کہ اس نے
آدھی رات کو مجھے اسکی توفیق بخشی کہ میں اٹھوں اور
اسے یاد کروں اور اسکی عبادت کروں اور آپ کو
اس نے غفلت کے بستر پہ سلا رکھا ہے ۔

"اے نخشبی لوگ امداد خداوندی
کو کب پا سکتے ہیں جہاں تک تم سے
ہو سکے حق تعالیٰ کے آداب اور
حقوق کی رعایت کرو۔ دیکھو کوئی شخص
دولت ابدی کو نہیں حاصل کر سکتا مگر اسی طور پہ
کہ عنایت حق کی دولت اسکے ہاتھ لگ جائے"

## سلک ہشتادم

ای چوں قلم ہمہ از معانی جنبندہ
ہموں کہ فرمایندہ نون والقلم تعالیٰ و تقدس

## سلک نمبر ۸۰ ( فناء و تفویض )

اے مخاطب سن کہ یہ قلم جو تمام معانی کو ادا کر لیتا
ہے یہ اسطور ہوا (یعنی اسکی تاریخ اور راز یہ ہے) کہ جبتک نون والقلم

قلم بیافرید فرمان آمد اکتب علمی فی خلقی
قلم از برای امتثال امر بسر رواں شد و
ومی نوشت کہ قوم نوح چنیں کنند ما
بر ایشاں چنیں کنیم و قوم شعیب چنیں کنند
و ما چنیں کنیم چوں نوبت بدیں امت
رسید در قلم رفت کہ امت از ہمہ
امم گناہ بیشتر کنند قلم متحیر وار بایستاد
کہ در حق ایشاں بچہ عقوبت فرمان خواہد شد
خطاب آمد کہ امت مذنبۃ و انا رب غفور
اے ملائکہ شما نظر دریں مکنید کہ بعضی
از فرزندان آدم از دست خون ریزند
نظر دراں کنید کہ بعضی از چشم خون
ریزند میان شما کسی ہست کہ از
ہمہ سنت باطل خواہد نہاد و میان
ایشاں کسانی اند کہ ہمہ سنت صالح
خواہند نہاد اِنّی اَعْلَمُ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ابوالبشر
صلوات وسلامہ علیہ چوں بر زمین آمد
او را ملامت می کردند کہ ایں چہ کردی
خانۂ چوں بہشت را بچند دانۂ گندم
بفروختی آدم میگفت باکی نیست
فرزندان من بچند دانۂ جو باز خواہند
خرید. با ایں ہمہ چوں آدم در دنیا آمد گریہ
بسیار کردی فرمان در آمد اے آدم

وَمَا یسطرون کے فرمانے والے تعالیٰ و تقدس نے قلم کو پیدا فرمایا
تو اسکو حکم دیا کہ لکھ تقدیر الہٰی یعنی میرے اس علم کو جو مخلوق کے بارے
میں مجھکو حاصل ہے چنانچہ امتثالاً للامر قلم سرپٹ چلنے لگا اور یوں
لکھتا جاتا تھا کہ قوم نوح نے ایسا ایسا کیا اور ہم نے ان کے
ساتھ ایسا ایسا معاملہ کیا قوم شعیب نے یہ یہ کیا اور ہم انکے
ساتھ یوں پیش آئے (اسیطرح لکھتے لکھتے جب باری اس
امت کی آئی تو قلم نے لکھا کہ یہ امت تمام امتوں سے
زیادہ گناہ کرے گی اسکے بعد قلم متحیر ہوکر آگے چلنے سے
رک گیا اور یہ خیال کرنے لگا کہ دیکھا چاہئے کہ اس امت کے حق
میں اب کونسی سزا تجویز ہوتی ہے؟ چنانچہ اسکو خطاب ہوا کہ لکھ کہ
یہ امت تو بہت گنہگار ہوگی لیکن میں بھی بخشنے والا پروردگار ہوں اور
فرمایا کہ اے فرشتو! تم لوگ اسکو نہ دیکھو کہ فرزند آدم میں بہت سے لوگ
اپنے ہاتھوں کو خون ناحق سے رنگ لیں گے بلکہ اسکو دیکھو انمیں سے
بہت سے ایسے بھی ہونگے کہ (اپنی خطا پر) خون کے آنسو بہاوینگے
اور اسکو دیکھو کہ تمہارے درمیان ایسی فات بھی ہے (یعنی ابلیس) کہ
ہر قسم کی باطل چیزوں کو ایجاد کرے گی اور انکے درمیان ایسے
لوگ بھی ہونگے کہ ہر قسم کی بھلائی کی بنیاد ڈالیں گے اسکو میں ہی
جانتا ہوں تم لوگ نہیں جانتے۔ سیدنا حضرت آدم جب دنیا میں
تشریف لائے تو فرشتوں نے ملامت کی کہ یہ آپ نے کیا کیا کہ
جنت جیسی جگہ کو چند دانۂ گندم کے بدلے بیچ ڈالا آدمؑ نے جواب دیا
کہ پروا نہیں ہے میرے لائق اور ہونہار فرزند اللہ نے چاہا تو چند دانۂ جو
کے عوض اسکو پھر خرید لیں گے۔ مگر ان سب باتوں کے باوجود جب آدم
علیہ السلام دنیا میں تشریف لائے تو ہر وقت روتے رہتے تھے حکم ہوا کہ

چندیں گریہ چیست گفت آں نہالِ عشق

در مزرعۂ سینہ نشاندہ ام و ہوای

ہندوستان از ہمہ ہوا ہا گرم تر است

از چشم چشمہ ساختہ ام و ایں نہالِ تازہ

را آب میدہم تا پژمردہ نگردد ای آدم

از ہمہ عالم ایں درد و اندوہ چہ اختیار

کردی گفت ازاں اختیار کردہ ام کہ

ہر چہ من اختیار می کنم پیشِ من نمی گزارند

باشد کہ ایں ہم از من بستانند قطعہ

نخشبی اختیار چیزے نیست

مار باید زد ہر گنج طلب

گر بخواہی کہ راحتے یابی

جائی راحت ز چرخ رنج طلب

اے آدم یہ اسقدر رونا کیسا؟ عرض کیا پروردگار عشق کا

پودا اپنے سینہ کی زمین میں لگایا ہے اور حال یہ ہے کہ

سرزمین ہند کی ہوا ہر جگہ سے زیادہ گرم ہے تو اپنی آنکھوں سے

ایک چشمہ جاری کر رکھا ہے کہ اس نئے پودے کو پانی دیتا رہوں

اور سینچتا رہوں کہ مرجھا نہ جائے۔ نیز حکم ہوا کہ اے آدم تمام

دنیا والوں سے بڑھکر یہ درد و غم تم نے کیوں اختیار کیا؟ عرض کیا

کہ اسلئے اختیار کیا ہے کہ (تجربہ ہو چکا ہے کہ جس چیز کو پسند کرونگا وہ مجھ سے

چھین لی جائیگی پس) ہو سکتا ہے کہ یہ رنج و غم بھی بعد چندے مجھ سے

چھین لیا جائے ؎

اے نخشبی اپنا اختیار اور اپنی تجویز اس راہ میں کوئی چیز نہیں ہے

دیکھو اخزانے کا جو طالب ہوتا ہے وہ سانپ سے ملاقات کرتا ہے

اگر تم اس دنیا میں راحت چاہتے ہو تو آسمان سے راحت کے بجائے رنج طلب کرو

(مانگا کریں گے اب سے دعا ہجر یار کی آخر تو دشمنی ہے اثر کو دعا کے ساتھ)

---

## سلک ہشتاد و یکم

ای حاجی کعبۂ قبول وقتی اعرابی

دست در زنجیر کعبہ زدہ

بدین عبارت مناجات می کرد

خداوندا! تو جز از من بسے

یابی کہ ایشاں را عذاب کنی

اما من جز تو کسے نیابم کہ بر من

رحمت کند۔

## سلک نمبر ۸۱ (شانِ مومن محبت و انابت ہے)

اے کعبۂ قبول کے حاجی سن!

ایک مرتبہ ایک بدو کعبہ کی زنجیر

پکڑ کر ان لفظوں میں مناجات کر رہا تھا

کہ اے خداوندا! آپ کو مجھ جیسے

بہت مل جائیں گے کہ آپ انھیں

عذاب دیں لیکن میں آپ جیسا کہاں

پا سکوں گا جو مجھ پر رحم کرے۔

فردا عاصی را بیارند چوں نامۂ خود
بازکند ہیچ معصیت نہ بیند گوید خداوندا
معاصی من چہ شد فرمان آید من از
سرآں گذشتم تو ہم از یاد آں بگذر۔
بندہ مومن نہ آنست کہ گناہ نکند
اما مومن بندہ آنست کہ چوں گناہ
کند زود بدر من باز گردد تا فسوق و
عقوق ہم جمع نشود۔ یکی را گفتند
عالم ترین خلق کیست؟ گفت
عاصیٔ ترسناک۔ گفتند جاہل ترین
خلق کیست گفت مطیع بے باک
نتیجۂ بے باکی ہمہ عداوت است
و ثمرۂ ترسناکی ہمہ محبت۔ و نزدیک
جوہریاں جواہر حقیقت در حقۂ دو کون
گوہری گراں بہاتر از محبت نیست
بشنو بشنو! در عالم محبت چوں
محمود ایاز شد و ایاز محمود گشت کرات
محمود گفتی ای ایاز محبت مستقیم مثل
اما معکوس گرداں گذشت آنکہ ما خواجہ
بودیم و تو غلام بعد ازیں ما غلام ایم و
تو خواجہ آری ہر کرا خلعت دوستی
پوشانیدند سرہمہ تونگران اوست
اگر از مال حبہ ندارد و ہر کرا رقم عداوت

چنانچہ کل بروز قیامت ایک گنہگار کو پیش کیا جاوے گا
جب وہ اپنا نامۂ اعمال دیکھے گا تو اس میں کوئی گناہ نہ ہوگا
وہ عرض کرے گا کہ اے خدا میرے سب گناہ کیا ہوئے
حکم ہوگا کہ میں نے ان سب کو یکسر معاف کر دیا اب تو بھی انکی
یاد کو دل سے یکسر فراموش کر دے۔ بندہ مومن وہ نہیں ہے جو
گناہ نہ کرے بلکہ مومن وہ ہے کہ جب اس سے کوئی گناہ صادر
ہو جائے تو فوراً میری چوکھٹ پر واپس آجائے تاکہ فسوق و عقوق
دونوں ہم جمع نہونے پائیں (کیونکہ گناہ کرنا فسق ہے اور پھر توبہ نہ کرنا
سرکشی ہے) کسی بزرگ سے لوگوں نے پوچھا کہ مخلوق میں سب سے
بڑا عالم کون ہے فرمایا وہ گنہگار جسکو عاقبت کا اندیشہ ہو پھر لوگوں نے
پوچھا کہ مخلوق میں سب سے بڑا جاہل کون ہے؟ فرمایا کہ وہ اطاعت
کرنے والا جو نڈر اور بیخوف ہو۔ بات یہ ہے کہ بیباکی کا انجام عداوت
ہوتا ہے اور خوف کا ثمرہ سراسر محبت ہے۔ اور جواہر حقیقت کے
جوہریوں کے نزدیک دونوں عالم کے ڈبہ میں کوئی گوہر محبت
سے زیادہ قیمتی نہیں۔ سنو سنو! عالم محبت ہی میں جب
محمود ایاز ہو گیا اور ایاز محمود ہو گیا تو محمود نے بارہا یوں کہا کہ
اے ایاز محبت ہے تو مستقیم (یعنی سیدھی) شے لیکن مثل
آما کے معکوس بھی ہے (یعنی یہ ا۔ م۔ ا سے مرکب ہے ادہر
سے پڑھو تو آما ادہر سے پڑھو تو آما لہذا تم بھی اسے الٹ لو) گئی
یہ بات کہ ہم خواجہ تھے اور تو غلام تھا اب تو ہم غلام ہیں اور تو خواجہ ہے
بیشک اللہ تعالیٰ نے جسے خلعت محبت پہنا دیا تو وہ تمام امیروں کا سردار
ہو گیا ہے۔ اگرچہ مال کا ایک حبہ بھی نہ رکھتا ہو اور جسکی پیشانی پر
عداوت کی لکیر کھینچ دیتے ہیں تو وہ تمام تنگ دستوں کا سردار

بر ناصیہ کشیدند سر ہمہ گدایانِ اوست
اگرچہ خزائن ہمہ عالم او را ست
ہتر موسیٰ گفت ای فرعون ترا
با ایں ہمہ ملک زہرۂ آں نیست
کہ بدر ایں حضرت دم سوال زنی
ومن با ایں ہمہ درویشی فریاد میکنم
اَرِنِیْ اَنْظُرْ اِلَیْکَ ۔ قطعہ

بخشبی دولتِ قبول طلب
باغ اقبال را خزاں نبود
از قبول خدا بدست آری
صبح دولت ورای آں نبود

ہو جاتا ہے اگرچہ تمام روئے زمین کا خزانہ اسکی ملکیت میں ہو۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے فرعون سے فرمایا کہ دیکھ باجود اس ملک و سلطنت کے جو تیرے پاس ہے تیری یہ مجال نہیں ہے کہ حق تعالیٰ کے دربار میں کوئی سوال پیش کر سکے اور میں نے باوجود اپنی اس مسکنت اور درویشی کے درخواست دیدی اور یہ عرض پیش ہی کردی کہ "اے میرے رب مجھے اپنے کو دکھا دیجئے کہ میں آپکا دیدار کروں" ؎

اے بخشبی قبولیت کی دولت طلب کرو اسلئے کہ
یہی ایسا باغ ہے جسکے لئے خزاں نہیں ہے یعنی حق تعالیٰ
کے یہاں کی قبولیت حاصل کرو دولت کی صبح یہی ہے
(یعنی سب سے بڑی دولت اس دنیا میں حق تعالیٰ کا مقبول ہونا ہے)

---

## سلک ہشتاد و دوم

صرّافان نقود دیں وجواہریان جواہر یقین چنیں گویند ہر دو کون بمنزلہ حقہ بود و جوہر آں حقہ وجود آدمٌ عم خرا طیکجاعت دہ حقہ بسازد اما سالہا باید تا در چنیں درو نہد ظاہر آدم ع از گل بود و در گل مہلت نمی بایست مہلت در دل می بایست اما نہ مہلت قدرت بلکہ مہلت حشمت اگر آدم را یک لحظہ در وجود آوردی آں اظہار

## سلک نمبر ۸۲ (اولیاء اللہ کی دلآزاری)

نقد دین کے صراف اور گوہر یقین کے جوہری یہ فرماتے ہیں کہ دونوں عالم بمنزلہ ایک ڈبہ کے ہیں اور اس ڈبہ کا جوہر آدم علیہ السلام کا وجود ہے لیکن ڈبہ بنانے والا گھڑی بھر میں دس ڈبے بنائے گا مگر اس ڈبہ میں کوئی قیمتی موتی رکھنے کیلئے سالہا سال چاہیئے (دیکھو!) آدم کا ظاہر تو مٹی کا تھا اور مٹی کیلئے مہلت کی کیا ضرورت مہلت کی ضرورت جو پڑی تو دل کی وجہ سے پڑی نہ کہ گل کی وجہ سے لیکن یہ مہلت کچھ اسلئے نہ تھی کہ اللہ تعالیٰ اس سے کم پر قادر نہ تھے بلکہ آدم کا اعزاز اور انکی شوکت کا ظاہر کرنا تھا ورنہ تو اگر آدم کو ایک آن میں بنا دیتے

قدرت بودی جہل صبح بر دوست کاری قدرت رفت تا اظہار حشمت آدم باشد کہ دراں حضرت حشمت دوستان خود دوست تر دارند باظہار قدرت خود بشنو بشنو! اندر آنچہ زمین را بر قارون مسلط گردانید ند بموسیٰ خطاب آمد اے موسیٰ فرعون مارا آزرد و قارون ترا تا زمین را بر قارون مسلط گردانیدم نہ بر فرعون تا جہانیان بدانند کہ نزدیک ما آزار دلِ دوستاں ما بزرگ تر از دعویٰ خدائی فرعون است ۔ قطعہ

نخشبی رنج دوستاں مطلب
گرچہ گشتہ است دوستی مسلوب
ہیچ کس را ز خلق تا خالق
نیست آزار دوستان مطلوب

تو اظہار قدرت تو ہوتا لیکن ظہور عظمت نہ ہوپاتا چنانچہ چالیس دن تک قدرت نے ان پر جو دست کاری کی تو اسی لئے تاکہ حشمت آدم کا اظہار ہو جائے کیونکہ اس درگاہ عالی میں اپنے دوستوں کی شوکت و حشمت کا ظاہر کرنا زیادہ پسندیدہ ہے اپنی قدرت کے ظاہر کرنے سے ۔ سنو سنو! جس وقت کہ زمین کو قارون پر مسلط کیا گیا تو موسیٰ علیہ السلام کے پاس وحی آئی کہ اے موسیٰ! دیکھو فرعون نے (دعوائے خدائی کر کے) ہمیں تکلیف پہونچائی اور قارون نے تمھیں ایذا دی چنانچہ میں نے قارون پر تو زمین کو مسلط کیا فرعون پر نہیں تاکہ جہان والے دیکھ لیں کہ ہمارے نزدیک دوستوں کی دل آزاری فرعون کے دعوائے خدائی سے بھی بڑھکر ہے ۔

## ترجمۂ قطعہ

اے نخشبی دوستوں کی تکلیف کا سبب ہرگز نہ بنا (بلکہ حق دوستی ادا کرنا) اگرچہ زمانے سے دوستی معدوم ہو چکی ہے تاہم خلق سے لیکر خالق تک کسی کے نزدیک دوستوں کی دل آزاری پسندیدہ نہیں ہے ۔

---

## سلک ہشتاد و سوم

اہل انصاف گویند ہیچ انصافی از آں بالاتر نیست کہ کسی انصاف خود ہم خود بدہد و چوں در افعال و احوال شائستہ خود نگرد

## سلک نمبر ۸۳ (رحمت خداوندی)

اہل انصاف کا کہنا ہے کہ کوئی انصاف اس سے بڑھکر نہیں ہے کہ کوئی شخص اپنا انصاف خود اپنے سے کرے اگر اپنے اچھے افعال اور اچھے احوال پر اپنی نظر دیکھے تو خود کو خوب ملامت کرے ۔ دیکھو! محمد واسع

خود را ہم حد تشنیع زند محمد واسع کہ
جہاں وسیع در چشم ہمت او تنگ تر
از چشم مور نمودی گفتی اگر گناہ را
بوی بودی ہیچکس پہلوئے من
نتوانستی نشست عزیز من اگر
کسی بر زمین یا بر آسمان گناہ کند چوں
خود را دریں معرض دارد و مثل ایں
شکستگی را در باطن خود راہ دہد غالب
آں است کہ ہمہ گناہ او ناچیز شود
بشنو بشنو در بنی اسرائیل
بت پرستی بود کہ او چہار صد سال
بت پرستیدہ بود و وقتے ازو
حاجتی نخواستہ تو کجائی اے
دوں ہمت اگر وقتی از سر غفلت
دو رکعت نماز کنی در حال زباں
بتحکم بکشائے کہ مال من فراواں کنی و
فرزندان مرا عمر دراز دہ سراپای
مرا بیامرز بعد از چہار صد سال
او را فرزندے بود رنجور شد. پیش
بت رفت وگفت چہار صد سال است
کہ ترا می پرستم واز تو حاجتی نخواستم
امروز مرا حاجتی سخت پیش آمدہ است
بباید کہ فرزند مرا شفا دہی، ہیچ شفا ر

کہ یہ وسیع دنیا جنکی چشم ہمت کے آگے چیونٹی کی آنکھ
سے بھی زیادہ تنگ تھی وہ یہ فرماتے ہیں اگر گناہ
کے اندر کچھ مہک ہوتی تو اسکی بدبو کی وجہ سے
کوئی شخص میرے پہلو میں بیٹھنا تک گوارا نہ کرتا۔
عزیز من! اگر کوئی شخص زمین پر یا آسمان پر کہیں بھی
رہ کر گناہ کرے جب اپنے کو اس جیسے مقام
میں رکھے (جیسا کہ محمد واسعؒ نے بیان کیا) اور ایسی شکستگی
اور عاجزی کو اپنے باطن میں پیدا کرے تو غالب گمان
یہ ہے کہ اسکے تمام گناہ ناپید ہو جائیں گے سنو سنو
بنی اسرائیل میں ایک بت پرست تھا جس نے کہ چار سو سال
تک بت کی پوجا کی تھی اور کبھی اس سے اپنی کوئی حاجت
نہ مانگی تھی۔ تو اے کم ہمت اپنے کو دیکھ کہ اگر کسی وقت
تو بھی غفلت کے ساتھ تو نے دو رکعت نماز پڑھ لی ہے
تو فوراً اسکو اپنی زبان پر لے آتا ہے اور (عوض چاہتے
ہوئے) خدا سے کہتا ہے کہ میرا مال بڑھا دیجئے اور میرے
بچوں کی عمر زیادہ کر دیجئے اور مجھے کامل طور پر بخش دیجئے
خیر۔ چار سو سال کے بعد ایک مرتبہ اس بت پرست کا کوئی
بچہ بیمار ہوا وہ بت کے پاس گیا اس سے یہ کہا کہ چار سو
سال سے تجھے پوج رہا ہوں اور آج تک میں نے
تجھ سے کوئی حاجت نہیں چاہی آج مجھے ایک سخت
ضرورت در پیش ہے یعنی یہ کہ میرا لخت جگر بیمار
ہوگیا ہے اسکو شفا بخش دے۔ اس پر اسکے اس
کہنے کا کچھ بھی اثر مرتب نہ ہوا اور بچہ بدستور بیمار ہی

حاصل نشد نومید گشت گفت یکی
از خدائے موسیٰ ہم بخواہم از سر امتحان
نہ از سر صدق گفت ای خداوند
موسیٰ و ہارون فرزند مرا شفا دہ
فرزندش در حال از بستر برجست
و پیش او ایستادہ شد آں مرد متحیر شد
بر موسیٰ رفت و گفت چہار صد سال
بت پرستیدہ ام اگر بیایم قبول کنید
موسیٰ چوں نام بت شنید از آنجا
کہ صلابت او بود گفت نی آں مسکین
از پیش موسیٰ شکستہ باطن باز گشت
در حال فرمان رسید ای موسیٰ سلام ما
بداں بت پرست برساں و بگوی
چہار صد سال دیگر اگر بت پرستی کنی
و یکبار از سر عجز و شکستگی بگوئی یا رب
ہفتاد بار بگویم لبیک عبدی قطعہ

نخشبی فضل حق بیاں کہ کند
بحر او کامل است و وافر ہم
تا چہ دریا است رحمتش امروز
غرق آں رحمت است کافر ہم

## سلک ہشتاد و چہارم

شب روان راہ محبت گویند

رہا۔ جب یہ شخص بت سے نا امید ہو گیا تو اپنے دل میں کہا کہ لاؤ بطور امتحان ہی کے سہی ذرا موسیٰ کے خدا کو تو پکار دیکھوں اس پر میرا عقیدہ تو نہیں ہے مگر تجربہ کرنے میں کیا حرج ہے۔ چنانچہ اس نے کہا اے موسیٰ اور ہارون کے خدا میرے بچے کو شفا عطا فرما دے اسکا بچہ اسی وقت چارپائی سے اٹھا اور کود کر اسکے سامنے آکھڑا ہوا وہ شخص بہت متعجب ہوا اور سیدھے موسیٰ علیہ السلام کے پاس پہونچا عرض کیا کہ حضرت میں نے چار سو سال تک بت پرستی کی ہے اگر آپ کے مذہب میں آجاؤں تو مجھے قبول کیجئے گا۔ موسیٰ علیہ السلام نے جب بت کا نام سنا تو اس حدت اور شدت کی وجہ سے جو ان کے مزاج میں تھی فرمایا کہ نہیں بالکل نہیں وہ مسکین موسیٰ علیہ السلام کے پاس سے دل شکستہ ہو کر لوٹ گیا اسی وقت وحی آئی کہ اے موسیٰ فلاں بت پرست کے پاس جاؤ اور اس سے میرا سلام کہو اور کہو کہ اگر اور بھی چار سو سال تو بت پرستی کرے اور اسکے بعد بھی ایکدفعہ عاجزی اور شکستگی کیساتھ یارب کہکر مجھے پکارے تو میں ستر بار اسکے جواب میں کہونگا لبیک یا عبدی (یعنی اے میرے بندے میں حاضر ہوں کہہ کیا کہتا ہے)

"اے نخشبی حق تعالیٰ کے افضال و اکرامات کا بیان کون کر سکتا ہے اسکا سمندر کامل بھی ہے اور وافر بھی اسکی رحمت کیسا عجیب دریا ہے کہ آج اسکی رحمت کا غریق مومن بھی ہے اور کافر بھی۔"

## سلک نمبر ۸۴ (معیت الہیہ)

راہ محبت میں جو راتوں کے چلنے والے حضرات ہیں

عاشق شب را بیش ازاں دوست
دارد کہ روز را بنا برآنکہ در
روز وقت اول عاقبت ساعتی غیری
غارت بردا ما شب ہمہ شب بادوست
میگذرد و شبی کہ بادوست باشد روشن
تر از روزسے بود کہ باغیر دوست باشد
آرے چوں باغیر باشی غیر باشی وچوں
بادوست باشی دوست باشی بزرگی
میگوید اگر تو در صحبت حق باشی صحبت
من ترا چہ کار آید و اگر صحبت او نیافتۂ
از صحبت من ترا چہ کشاید خوش وقت
کسی کہ او ہمہ وقت با دوست باشد
اگرچہ آں قرب کم از بعد ہم نیست
خواجہ ابوالحسن خرقانی گفتی قرب القرب
فیما نحن فیہ بعد البعد آرے چوں سیکے
در آئینہ نگرد صورت خود را ببیند
بغایت قریب اما اگر او را سودا ی
آں صورت در سر افتد و خواہد آں
صورت در دست آرد عمر او بپایاں
رسد آں صورت در دست نیاید

وہ یہ فرماتے ہیں کہ عاشق شب کو دن سے زیادہ محبوب رکھتا ہے
اس لئے کہ دن میں تو اسکے اول ہی حصہ پر جو کہ مسلسل اور
رواں گھڑیوں والا ہوتا ہے غیر محبوب اس پر حملہ آور ہو جاتا ہے
چنانچہ وہ سارا دن ہی انکی نذر ہو جاتا ہے۔ ہاں رات البتہ
سب کی سب محبوب کے ساتھ گذر سکتی ہے اور یہ ظاہر ہے
کہ جو رات دوست کے ساتھ گذرے وہ اس دن سے کہیں
زیادہ روشن ہے جو غیر دوست کے ساتھ گذرے۔ واقعی
جب غیر کے ساتھ رہو گے تو غیر ہی سمجھے جاؤ گے اور جب دوست
کے ساتھ رہو گے تو دوست شمار کئے جاؤ گے۔ ایک بزرگ
فرماتے تھے کہ اگر تم حق تعالیٰ کی صحبت میں ہو تو میری صحبت
کی تمکو کیا ضرورت ہے اور اگر اسکی صحبت تم کو ابتک میسر نہیں
ہوئی تو میری صحبت سے کیا کشادکار ہو جائے گا۔ اس انسان کا
وقت نہایت عمدہ وقت ہے جو کہ ہر وقت دوست کے ساتھ رہے
اگرچہ یہ قرب بھی بُعد سے کم نہ ہوگا۔ حضرت خواجہ ابوالحسن خرقانی رح
فرماتے ہیں کہ قربُ القرب جسمیں کہ ہم ہیں وہ درحقیقت بعدُ البُعد
ہے ہاں بھائی اس راہ میں یہی ہوتا ہے۔ دیکھو ایک شخص
آئینہ میں اپنی شکل دیکھتا ہے تو وہ کتنی قریب معلوم ہوتی ہے
لیکن اگر اسکے سر میں اس صورت کا سودا سما جائے اور
وہ اسکو اپنے ہاتھ سے پکڑنا چاہے تو عمر عزیز ختم ہو جائے اور
وہ شکل ہاتھ نہ آئے

عزیز من! نزدیکاں را بیش بود حیرانی
کایناں دانند سیاست سلطانی
بشنو بشنو! اصمعی کہ شام او روشن تر

عزیز من: جو لوگ مقرب ہیں انکے لئے زیادہ دشواریاں
ہیں کیونکہ وہ رموز سیاست سلطانی سے آگاہ رہتے ہیں
سنو سنو! اصمعی جو کہ ایسے تھے کہ انکی شام بھی دوسروں

از صبح صادق دیگران بود میگوید در
شام نزدیک یکی از اہل قرب رفتم
او را دیدم بانواع بلا مبتلا گفتم چند گاہ
است کہ تو بدین حالی گفت سی سال
است کہ بدین عالم ام ہیچ وقتی نگفتم
مَسَّنِیَ الضُّرُّ قطعہ۔

نخشبی قرب آتش است ارچہ
اہل او را نباشد از نہ بیم
مرد او را شمر کہ در آتش
ہمچنان خوش بود کہ ابراہیمؑ

کی صبح صادق سے زیادہ روشن تھی وہ فرماتے ہیں کہ ملک شام میں
میں ایک اہل قرب بزرگ کے پاس گیا انکو دیکھا کہ نوع بنوع بلا
میں مبتلا ہیں۔ میں نے کہا کہ کتنے عرصہ سے آپ اس حال میں ہیں
فرمایا کہ تیس سال سے میں اس حال میں مبتلا ہوں لیکن آج تک
ایک دفعہ بھی زبان سے یہ نہیں کہا کہ اے اللہ مجھے یہ
تکلیف ہے ؎

"نخشبی قرب بھی ایک آگ ہے اگرچہ جو اسکا اہل
ہوتا ہے وہ اس سے خوف زدہ نہیں ہوتا
مرد دراصل اسی کو جانو جو کہ آگ میں پڑ کر بھی ایسا ہی
خوش رہے جیسا کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام نار نمرود میں تھے"

## سلک ہشتاد و پنجم

## سلک نمبر ۸۵ (دنیا مومن کیلئے قید خانہ ہے)

خضر قدمانی کہ سیراب
چشمۂ آب حیات اند چنین گویند
وقتی شخصی دنیا دار از خانۂ درویشی
آب خواست آبی گرم و ناخوش بود
بدو دادند گفت این آب بغایت
ناخوش است درویش گفت ای
خواجہ ما اہل زندانیم و اہل زندان
ہرگز آب خوش نخوردہ اند۔ آری
یحییٰ معاذ را بعد از فوت در خواب
دیدند گفتند در عالم بالا با تو چہ معاملہ

ایسے حضرات جو خضر قدم تھے جنھوں نے کہ آب حیات
کے چشمے سے سیرابی حاصل کی تھی یوں فرماتے ہیں کہ ایکمرتبہ
ایک دنیا دار شخص نے کسی درویش کے مکان سے پینے کے لئے
پانی مانگا۔ پانی نہایت گرم اور ناگوار طبع تھا وہی اسکو پینے
کے لئے دیدیا اس نے پانی پی کر کہا کہ (ارے توبہ) پانی تو
بہت ہی گرم تھا۔ درویش نے جواب دیا کہ جناب من ہم لوگ
قیدی ہیں (الدنیا سجن المؤمن دنیا مومن کیلئے قید خانہ ہے) اور
قیدیوں کو کبھی ٹھنڈا پانی نصیب نہیں ہوتا۔ ہاں ہاں دیکھو!
یحییٰ معاذ کو انتقال کے بعد لوگوں نے خواب میں دیکھا پوچھا کہ
عالم بالا میں آپ کے ساتھ کیا معاملہ پیش آیا؟ انھوں نے کہا

گذشت گفت بمن خطاب نمودند
کہ ہاں از دنیا چہ آوردہ؟ گفتم
از زندان می رسم از زندان
چہ تواں آوردہ؟ اگر مارا چیزی
بودے من خود ہفتاد سال
در زندان نمی ماندم بشنو بشنو
آں شب کہ رفیعؒ فوت شد
مالک دینارؒ می گوید من او را
بخواب دیدم گوئی سروپائی
برہنہ می رود گفتم کجا
می روی؟ گفت بگذار کہ از
زندان خلاص یافتہ ام چوں
بیدار شدم و در خانۂ او رفتم
او را اندیدم مردہ یافتم۔

## قطعہ

نخشبی ایں جہانست زندانی
ای بسا دل کہ از غمش خوں شد
کیست اندر جہاں بگوئی تو
کہ نہ زنداں نخواست بیروں شد

مجھ سے پوچھا گیا کہ بتلاؤ دنیا سے کیا لائے ہو؟ میں نے عرض کیا کہ
میں تو قید خانہ سے چھوٹ کر آیا ہوں اور
جیل خانہ سے کوئی کسی کے لئے کیا سوغات
و تحفہ لے جاتا ہے۔ اگر میرے پاس کچھ
پونجی ہی ہوتی تو میں خود ستر سال تک بھلا جیل خانہ
میں پڑا کیوں سڑتا۔ سنو سنو! جس رات کہ
حضرت رفیعؒ کا وصال ہوا ہے مالک بن دینارؒ
فرماتے ہیں کہ میں نے انھیں خواب میں دیکھا
بس یہ سمجھو کہ سر سے پاؤں تک ننگے چلے جا رہے
ہیں میں نے پوچھا کہ آپ کہاں جا رہے ہیں
کہا ہٹو مجھ سے نہ بولو قید خانہ سے ابھی ابھی
رہائی نصیب ہوئی ہے۔ جب میں جاگا تو فوراً
ان کے گھر گیا ان سے ملاقات نہیں ہوئی۔
وہ انتقال فرما چکے تھے ۔

## ترجمۂ قطعہ

"اے نخشبی یہ دنیا بس ایک قید خانہ ہی ہے ان دلوں
کا کیا کہنا جو اسکے غم سے خون ہو گئے ہیں۔ تم خود ہی بتاؤ کہ
اس دنیا میں کون شخص ایسا ہے جو کہ قید خانہ سے رہا ہونا
نہ چاہتا ہو (بس جس پر یہ راز منکشف ہو گیا ہے اسکے لئے یہاں قیام دوبھر
ہو گیا ہے۔

## سلک ہشتاد و ششم

ارباب امتحان طریقت و
واصحاب تجربۂ حقیقت گویند اگر سہ کار
نمی توانی کرد باری سہ کار ہم مکن یعنی اگر
نیکی نمی توانی کردن باری بدی ہم مکن
اگر مسلمانی را منفعت نمی توانی رسانید
باری مضرت ہم مرسان و اگر روزہ
نمی توانی داشت باری گوشت مسلمانان
ہم مخور کہ این ہر سہ کار از قاعدۂ انصاف
خارج است و در عالم انصاف چیزی
زشت تر از بے انصافی نہ۔ بزرگی را
پرسیدند کہ بے انصافی چیست؟
گفت از دوست پیش دشمن گلہ کردن
بشنو بشنو! وقتی خواجہ شقیق
رحمۃ اللہ علیہ زحمت شقیقہ داشت
خلیفہ طبیبی برو فرستاد طبیب گفت
چگونہ، ای خواجہ گفت ہیچ عاقل
از دوست پیش دشمن گلہ نکردہ است
طبیب از انجا پیش ابراہیم ادہمؒ
رفت کہ استاد شقیقؒ بود، ابراہیمؒ
زحمت عظیم داشت طبیب گفت
ای ابراہیمؒ چگونہ، ابراہیم تمام

## سلک نمبر ۸۶ (جتنے رتبے ہیں سو انکو سوا مشکل ہے)

جن حضرات نے کہ طریقت کا امتحان دیا ہے اور جو کہ
حقیقت کا تجربہ بھی رکھتے ہیں وہ یہ فرماتے ہیں کہ (اے سالک)
اگر تین کام نہیں کر سکتا تو تین کام اور بھی نہ کر یعنی اگر نیکی نہیں
کر سکتا تو بدی بھی نہ کر۔ اسی طرح سے اگر کسی مسلمان
کو نفع نہیں پہونچا سکتا تو (خدارا) اسکو نقصان بھی نہ پہونچا
تیسرے یہ کہ اگر تو روزہ نہیں رکھ سکتا تو کم از کم مسلمانوں کا گوشت
تو نہ کھا (یعنی غیبت تو نہ کر) کیونکہ یہ تینوں باتیں دائرۂ
انصاف سے خارج ہیں، اور بنظر انصاف اگر دیکھا جائے
تو کوئی چیز ناانصافی سے زیادہ بری نہیں ہے۔ ایک
بزرگ سے لوگوں نے پوچھا کہ ناانصافی کسے کہتے ہیں؟
انھوں نے فرمایا کہ دشمن سے دوستوں کی شکایت کرنا
سنو سنو! ایک مرتبہ خواجہ شقیق کو نصف سر کا
درد اٹھا خلیفہ نے ایک طبیب ان کے پاس بھیجا طبیب
نے آکر پوچھا کہ حضرت کیسا مزاج ہے؟ فرمایا کہ آجتک
کسی عاقل نے دشمن کے آگے اپنے دوست کا
گلہ نہیں کیا ہے اسلئے بس یہ سمجھ لیجئے کہ مجھے کوئی
تکلیف نہیں ہے۔ طبیب وہاں سے اٹھکر حضرت
ابراہیم ادہمؒ کے پاس آیا جو کہ شقیقؒ کے استاد
تھے ان سے بھی پوچھا کہ ابراہیمؒ کیسے ہو؟ حضرت
ابراہیم ادہم نے اپنے مرض کی تمام تکالیف کو
بیان کر دیا۔ طبیب نے کہا کہ شقیق نے

کیفیتِ شدتِ زحمت خود با طبیب
بگفت طبیب گفت شقیق مرا بزحمت
محرم نداشت تو کہ استاد اوئی چگونہ
محرم بیداری گفت محرم نمی دارم
انا در حالِ رہِ خویش با تو ازاں میگویم
تا بدانی کہ با دوستانِ خود ازینہا کند
با دشمناں چہ خواہد کرد۔ قطعہ

نخشبی عشق مذہبی است عجب
شدتش کس بیان چہ خواہد کرد
آنکہ ارہ بفرق دوست نہد
بر سرِ دشمناں چہ خواہد کرد

تو مجھے اپنے مرض کا رازداں نہیں بنایا آپ تو انکے استاد ہیں بھلا آپنے
کیونکر مجھ سے اپنا ایک ایک مرض بیان کرکے رکھدیا اس فرق کی وجہ کیا ہے
ابراہیم ادہمؒ نے فرمایا کہ عرض حال سے مقصد تجھکو محرم بنانا نہ تھا بلکہ اپنا
سارا حال بالتفصیل تجھ سے اسلئے بیان کردیا تاکہ تو واقف ہوجائے کہ جب
اللہ تعالیٰ کا معاملہ (یہاں دنیا میں) اپنے دوستوں اور محبوبوں کے ساتھ
ایسا ہوتا ہے تو وہاں آخرت میں اپنے دشمنوں کو وہ کیا کچھ سزا نہ دیگا
(تو یہ سمجھ لے اور شاید اس سے عبرت حاصل کرلے)۔

"اے نخشبی یہ عشق بھی نرالا ہی مذہب ہے اسکی
شدت کو بھلا کوئی کیا بیان کرسکتا ہے جو ذات
کہ اپنے دوست کے سر پر آرہ چلوا دے ظاہر
ہے کہ وہ دشمنوں کے ساتھ کیا کچھ معاملہ کرے گی

---

## سلک ہشتاد و ہفتم

## سلک نمبر ۸۷ (جگہ جی لگانے کی دنیا نہیں ہے)

بیداراں ایں راہ گویند
پیش ازیں دَوری بود چوں مرد چہل سالہ
شدے جامۂ خواب در نوشتی و
خواب را وداع کردی و گفتی بعد
از چہل سالگی خواب نتوان
کرد۔ ای سالکان دیدۂ اعتبار بکشائید
واں سخن آئینہ وقت خود سازید و
پیش ازیں خود را در خواب خرگوش
مدارید کہ بعد از ہفتاد سال در خواب

اس طریق کے جو بیدار لوگ ہیں انکا کہنا ہے کہ اب سے
پہلے ایک زمانہ ایسا تھا کہ جب مرد چالیس سال کا ہوتا تھا تو بستر استراحت
کو تہ کرکے رکھدیتا تھا اور خواب و نیند کو رخصت کردیتا تھا اور
کہتا تھا کہ چالیس سال کے بعد پھر نہ سونا چاہیئے۔ پس اے سالکو!
عبرت کی آنکھ کھولو اور انکی اس بات کو مانند آئینہ اپنے پیش نظر
رکھو اور اب اسکے بعد اپنے کو خواب خرگوش میں نہ رکھو تاکہ ستر سال
سال کے بعد خواب غفلت میں نہ سو جاؤ۔ حضرت فضیلؒ بن
عیاض کہ جنکی آنکھ بیداری کے سرمہ سے سرمگیں تھی
وہ فرماتے تھے کہ اگر دنیا جو کہ سب لوگوں کو خواب

غفلت نتواں خفت ۔ نفیسل عیاض
کہ چشم وقت او بکحل بیداری مکحول بود گفتی اگر
دنیا کہ ہمہ را در خواب غفلت میدارد
زرین و گذرندہ بودی و بہشت سفالین
و پایندہ بودی مرد بیدار کسی بودی
کہ این سفال اختیار کردی نہ آں زر
ای دل بحطام دنیا بستہ ہیچکس را
از دنیا چیزی ندہند تا ہماں قدر
تازگی درخت از دین او کم نکنند
چوں حال این است ای خواجہ
ہر چہ میخوری گوئی تو از کیسۂ خود میخوری
کس باشد کہ پنبۂ غفلت از گوش ہوش
خود بیروں کند و این نصیحت بسمع
باطن بشنود۔ وقتی یکی میگفت چنیں
دانم کہ ہمہ دنیا خرابی است اگر
آباداں بودے آخر یکی مرا از آنچہ
میکنم مانع شدی و گفتی این چہ میکنی
آبادانی دنیا از مردانِ دین باشد چوں
مردان دین گم شدند دنیا خراب شد۔
بشنو بشنو! وقتی درویشی ابلیس
را دید برہنہ می رفت گفت شرم نداری
گفت از کہ؟

قطعہ

غفلت میں ڈال دیتی ہے نہایت ہی زریں ہونے
کے ساتھ ساتھ فانی بھی ہوتی اور جنت بدون
چمک دمک کے ٹھیالی ہونے کے ساتھ ساتھ
باقی ہوتی تو متیقظ اور بیدار وہی شمار کیا جاتا جو اس
ٹھیالی ہی کو اختیار کرے نہ اس زریں کو۔ اے وہ شخص
جو حطام دنیا کے ساتھ اپنے قلب کو متعلق کئے
ہوئے ہے یہ سمجھ لے کہ اللہ تعالیٰ کسی کو دنیا
سے اتنی ہی چیز عطا فرماتے ہیں کہ اس کے
دین کے درخت کا پودا اور اسکی ترو تازگی
کم نہونے پائے (یعنی اللہ تعالیٰ بس اتنی ہی دنیا کو پسند
فرماتے ہیں) تو اے عزیز جب یہ حال ہے کہ زیادتی دنیا شجر دین
کیلئے مضر ہے تو یہ سمجھ لے کہ جو کچھ تو کھاتا ہے اپنے ہی جیب سے
کھاتا ہے۔ اب کون ہے جو اپنے ہوش کے کان سے غفلت
کی روئی نکال پھینکے اور دل کے کان سے اس نصیحت کو سنے۔
ایکمرتبہ ایک بزرگ کہتے تھے کہ مجھے تو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ساری دنیا ویرانہ
ہی ہے کیونکہ اگر یہ آباد ہوتی اور ویرانہ نہ ہوتی تو جو کچھ میں کر رہا ہوں
کوئی بھی تو مجھے منع کرتا اور یہ کہتا کہ یہ کیا کر رہے ہو بات یہ ہے کہ
دنیا کی آبادی دینداروں سے ہے جب دیندار لوگ ہی نہ رہے
تو دنیا خراب ہوگئی ۔ سنو سنو! ایک مرتبہ ایک
درویش نے ابلیس کو دیکھا کہ ننگا چلا جا رہا ہے کہا کہ
کمبخت تجھکو شرم بھی نہیں آتی اس نے جواب دیا کہ
کس سے شرم کروں؟ (مطلب یہ کہ تمام دنیا والے اب میری ہی ذریت
ہیں جب دیندار اور عفیف لوگ ہی نہیں ہے تو پھر حجاب کس سے؟)

نخشبی بر زمیں نماند کسے
خون من از زمانہ آب شدہ است
دیر شد کایں جہاں زاہل صلاح
شکل دلہا ہمہ خراب شدہ است

"اے نخشبی اب دنیا میں کوئی دیندار اور اللہ والا نہیں رہ گیا ہے۔ زمانہ کا یہ حال دیکھکر میرا خون پانی ہوگیا ہے بہت عرصہ ہوا کہ یہ عالم بالکل خراب ہوچکا ہے جس طرح سے کہ لوگوں کے قلوب کا ناس ہوگیا ہے۔

---

## سلک ہشتاد و ہشتم

کریمان عالم طریقت گویند نزدیک ما فاسق کریم بہتر از پارسائے لئیم اسے خاک بر سر مردم لئیم کہ پریشانی عالم از شومی قدم او ست کریماں از انہا اند کہ از یاد ایشاں دلہای مردہ زندہ گردد و لئیماں از انہا اند کہ از دیدن ایشان باطن زندہ پژمردہ گردد و طائفہ کہ از شومی باطن ایشاں باطنِ دیگراں ظلمانی گردد۔ باطن ایشاں کے نورانی بود۔ و زہد روشنائی است کہ فرو نیاید مگر در دلی روشن و عقیدۂ صافی بشنو بشنو وقتی از سہل عبداللہ تستری رحمۃ اللہ علیہ کہ جدی فلک بر غالہ خوان وقت او بود مردی گوسفندی بخرید بعد از زمانے باز آورد و گفت ایں گوسفند باز بستاں کہ علف نمی خورد سہیل گفت کہ تو چگونہ

## سلک نمبر ۸۸ (فضیلت زہد و صلاح)

عالم طریقت کے جو اہل کرم ہیں وہ یہ فرماتے ہیں کہ ہمارے نزدیک وہ شخص جو کہ سخی ہو اگرچہ فاسق ہی ہو اس پارسا سے بہتر ہے جو کہ کنجوس ہو مطلب یہ کہ بخیلوں کے سر پر خاک ہو کیونکہ دنیا کی پریشانی انھیں کے منحوس قدم سے ہے۔ کریم اور سخی لوگ ایسے ہوتے ہیں کہ جنکی یاد سے مردہ قلوب زندہ ہو جاتے ہیں اور بخیل ایسے ہوتے ہیں کہ انکے دیکھنے سے لوگوں کا زندہ باطن بھی مرجھا جاتا ہے اب خود ہی سمجھ لو کہ وہ گروہ کہ جن کے باطن کی نحوست سے دوسروں کا باطن ظلمت والا ہو جائے تو خود انکا باطن بھلا کیونکر نورانی ہو سکتا ہے اور زہد ایک ایسا نور ہے جو کہ روشن دل اور صاف عقیدہ کے بغیر کہیں قیام پذیر نہیں ہوتا سنو سنو! ایک مرتبہ حضرت سہل تستری رحمۃ اللہ علیہ سے کہ آسمان کا برج جنکے دسترخوان پر رہا کرتا تھا ایک شخص نے ایک بھیڑ خریدی کچھ دنوں کے بعد اسکو واپس لایا اور کہا کہ حضرت اس بھیڑ کو واپس لے لیجئے کیونکہ یہ چارہ ہی نہیں کھاتی۔ فرمایا کہ تجھے کیسے معلوم ہوا کہ یہ چارہ نہیں کھاتی؟ اس نے کہا کہ میں

دانی کہ او علف نمی خورد گفت من اورا بیروں بردہ ام و در کشتی رہا کردہ اصلا دہن بچیزے نزد۔ سہیل گفت ای خواجہ گوسفند ما کشت مردماں خوردن عادت نکردہ است. برو اورا علف بہای دہ او برنت و ہمچناں کرد در حال خوردن گرفت عزیز من! پیش ازیں گوسفندان مسلماناں بدیں عقیدہ بودند و دریں ایام در فرزندان مسلماناں ایں عقیدہ نماندہ است قطعہ

نخشبی زادمی صلاح طلب
روز اہل گنہ بود بے نور
خرج اہل صلاح صد پے بہ
تاکہ فرزند اہل فسق و فجور

اسے باہر لے گیا اور کھیتوں میں چھوڑ دیا لیکن اس نے کسی چیز پر منھ نہ مارا۔ حضرت سہیلؒ نے فرمایا کہ بھائی میرے! ہماری بکریوں کی عادت لوگوں کے کھیت کو چرنے کی نہیں ہے، جاؤ بازار سے چارہ خرید کر اسے کھلاؤ۔ چنانچہ وہ شخص گیا اور ایسا ہی کیا پھر وہ بھیڑ فوراً ہی کھانے لگی۔ عزیز من! دیکھو اس سے پہلے مسلمانوں کی بھیڑ بکریوں کا بھی یہ عقیدہ اور عمل تھا! اور آج اس زمانے میں فرزندانِ اسلام میں یہ عقیدہ اور دیانت نہیں باقی رہ گئی۔

" اے نخشبی آدمی کے اندر صلاح طلب کرو
اہل معصیت کا روز وشب سب بے نور ہوتا ہے
اہل صلاح کی تلاش وجستجو میں اگر سو روپیہ بھی خرچ ہو جائیں تو یہ کہیں بہتر
ہے اس سے کہ اہل فسق وفجور پر کوئی معمولی سی رقم بھی خرچ کیجائے "

---

## سلک ہشتاد و نہم

## سلک نمبر ۸۹ ( وحدت مطلب )

عالی ہمتاں گویند مرد عالی ہمت کسی است کہ او طاعت بکند و عوض نخواہد۔ عزیز من! کسیکہ ترا بی عوض آفرید انصاف ایں اقتضا کند کہ تو او را بے عوض پرستی و عاشقی

عالی ہمت لوگوں کا یہ کہنا ہے کہ مرد عالی ہمت وہ ہے جو کہ طاعت کرے اور اس پر عوض کا خواہاں نہ ہو۔ عزیز من! جس ذات نے کہ تجھکو بلا عوض کے پیدا کیا ہے تو انصاف کا تقاضا تو یہ ہے کہ تو بھی اسکی عبادت بلا عوض ہی کے کرے۔ جو عاشق

که از معشوق بعوض راضی گردد با وہمان
معاملہ باید کرد کہ زبیدہ کرد، چنیں گویند
وقتی جوانی بر در زبیدہ رسید و گفت
کہ من بر زبیدہ عاشق شدہ ام ایں خبر
بر زبیدہ رسانیدند زبیدہ او را درون
طلبید با او گفتن گرفت زنہار یار دیگر
مثل ایں سخن نگوئی کہ ہم ترا زیاں دارد
و ہم مرا۔ ہزار دینار مرا بستان و از ایں سخن
بگذر۔ گفت نتوانم گذشت۔ ہمچنیں
تا دہ ہزار دینار۔ چوں جوان دہ ہزار
دینار بشنید راضی شد۔ زبیدہ چوں
ایں حال بدید فرمود تا او را گردن زنند
چوں او را گردن زدند می گفت ھذا
جزاء من ادعی محبتنا ولم یکتف بنا عمالنا
عارفانی کہ در آں ایام بودند ہرکہ ایں قصہ
می شنید بیہوش می شد مخلوقی کہ دعوی
محبت مخلوقی می کند اگر بدون او میل
می کند و بغیر او راضی می شود با او
آں ماجرا می رود، اگر بندہ کہ دعوی
محبت خالق می کند اگر بدون او میل
کند با او چہ کنند بشنو بشنو! بزرگی
بود کہ ہیچ وقت چپ و راست نگریستی
و گفتی کہ من شرب شربۃ من کاس المحبۃ

کہ اپنے معشوق سے اور محب اپنے محبوب سے عوض چاہے
تو اسکے ساتھ وہی معاملہ کرنا چاہیئے جو کہ زبیدہ نے کیا تھا۔ بیان
کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ ایک جوان زبیدہ کے دروازہ پر پہونچ گیا
اور کہا کہ میں زبیدہ پر عاشق ہوں اسکی خبر زبیدہ کو پہونچی زبیدہ
نے اس شخص کو اندر طلب کیا اور اس سے کہا کہ دیکھو
خبردار اب ایسی بات دوبارہ زبان سے مت نکالنا کہ
اس میں تمہارا بھی نقصان ہے اور میرا بھی۔ لو یہ
ہزار دینار دیتی ہوں اور اس سودے کو اپنے سر
سے نکال دو۔ اسنے کہا کہ میں اپنے اس خیال سے باز ہونے
اس پر میں قادر نہیں۔ اس نے دو ہزار درہم دینے کو کہا تین ہزار
کو کہا یہاں تک کہ دس ہزار تک دینے کیلئے کہا جب اس
جوان نے دس ہزار کا لفظ سنا تو راضی ہو گیا۔ زبیدہ نے جب یہ حال
دیکھا تو حکم دیا کہ اسکو قتل کر دیا جائے۔ جب اسکی گردن مارنے
کیلئے لوگ لے گئے تو کہتا تھا کہ لوگو دیکھو یہی سزا ہے اسکی جو ہماری
محبت کا دعویٰ کرے اور ہماری جانب سے دیئے جانے والے عطیہ
پر قناعت نہ کرے۔ اس زمانے کے جو عارفین تھے انہیں سے جو بھی
اس قصہ کو سنتا تھا بیہوش ہو جاتا تھا (یہ خیال کر کے کہ دیکھو) ایک
مخلوق نے مخلوق سے دعویٰ محبت کیا اور اسکے غیر کی جانب مائل
ہوا اور اسکے علاوہ کسی اور شئے سے دلی سکون پکڑا اور اس سے راضی ہوا
تو اسکا یہ حشر ہوتا ہے اب اگر کوئی بندہ جو کہ اپنے خالق سے محبت کا دعویٰ
کرتا ہے اگر وہ کسی اور کی جانب مائل ہوا تو اسکے ساتھ کیا معاملہ ہوگا
سنو سنو! ایک بزرگ تھے جو کبھی بھی دائیں بائیں نہیں دیکھا
کرتے تھے اور یہی کہتے تھے کہ جس شخص نے جام محبت سے ایک گھونٹ

لا یجب الا لتفات منہ الی غیرہ ۔ وقتی
ور اثنای طواف کعبہ بود سیکے او
آواز داد خواست تا جانب او بنگرد
از ہوا آوازی شنید من التفت
منا الی غیرنا فلیس منا ۔ قطعہ

نخشبی چشم از ہمہ بردوز
دیدن زید وعمرو آسان نیست
گرچہ دنیا ست بہر نظارہ
لیک دیدن بغیر فرمان نیست

بھی پی لیا ہے وہ اسکی جانب سے اسکے غیر کی جانب التفات کو پسند وگوارا
نہیں کرتا ۔ ایک مرتبہ کعبہ کا طواف کر رہے تھے کسی نے انکو آواز دی
چاہا کہ اسکی جانب دیکھیں دوسری آواز آئی جو شخص ہماری جانب سے
ہمارے غیر کی طرف التفات کرے ہمارا اس سے کوئی تعلق
نہیں ہے ۔

"اے نخشبی سارے عالم سے تم اپنی آنکھیں بند کرلو اور یہ سمجھ لو
کہ زید وعمرو کا دیکھنا یعنی غیر اللہ سے تعلق رکھنا اور ایسا اختلاط کرنا جو کہ شرع
کے مطابق ہو) آسان نہیں ہے ۔ اگرچہ یہ ساری دنیا نظارہ ہی کیلئے پیدا
کی گئی ہے لیکن بدون اجازت محبوب کے اسکی جانب دیکھنا جائز نہیں ہے"

## سلک نودم

طبقہ طائفہ کہ ایشاں را
ہستی بمثابہ نیستی است و نیستی بمثابہ
ہستی است ۔ چنیں گویند درویش
حقیقی کسیست کہ او در نیستی چناں
خوش باشد کہ دیگری در ہستی و از ہستی
چناں ناخوش گردد کہ دیگری از نیستی و
خود را چناں مشغول محبوب کند کہ او
دست در دامن محبت غیری نزند
و نہ غیری را گذارد کہ دست در دامن
او زند ۔ خواجہ سری کہ عزیزی بود میگوید
کہ سی سال در طلب علم عزیز بودم روزی

## سلک نمبر ۹۰ ( محبت شرکت نہیں چاہتی )

اللہ والوں کا وہ گروہ کہ انکے نزدیک ہستی بمنزلہ نیستی اور
اور نیستی مشابہ ہستی کے ہے یوں فرماتے ہیں کہ حقیقی درویش
وہی ہے جو کہ نیستی میں بھی اس طرح سے خوش اور ہشاش
بشاش رہے جس طرح سے کہ اور دوسرے لوگ ہستی
میں خوش رہا کرتے ہیں اور ہستی سے اس طرح سے ناخوش
ہوتا ہو جیسا کہ دوسرے لوگ نیستی سے ناراض رہتے ہیں ۔
اور اپنے کو محبوب میں اسطرح سے مشغول کرلے کہ دوسرے (یعنی غیر محبوب)
کے دامن محبت میں ہاتھ تک نہ لگائے اور نہ کسی دوسرے کو موقع دے
کہ وہ اسکے دامن کو چھو سکے ۔ حضرت سری سقطیؒ جو کہ اولیاء اللہ
میں سے تھے فرماتے ہیں کہ تیس سال تک میں کسی اللہ والے
کی تلاش میں رہا بالآخر ایک مرتبہ انھیں ایک پہاڑ پر پایا

اور اور کو ہی دریافتم وھو قائم علی الصخرۃ
فدنوت منہ واخذت ذیلہ فقال خل ذیلی
یا سری فان الحبیب غیور آری کسے کہ
دعوئ محبت کسی کند اگر یک چشم زدنی
بدیگرے پردازد اورا ارباب قلوب
معذور ندارند بشنو بشنو اندر انچہ حسن
بن علی رضی اللہ عنہما گفت وا وہنوز
خورد بود روزی امیر المؤمنین علی کرم اللہ وجہہ
اورا بر سر زانوی خود نشاندہ بود و از
غایت محبت سر اورا می بوسید حسن رضی
گفت ای پدر این ساعت خداوند تعالی
در تو می بیند گفت می بیند گفت شرم نداری
کہ خداوند در تو بینندہ باشد تو غیر او را
دوست داری سیدنا علی بگریست
شدیدا من مقالتہ ثم قال
وما الحیلۃ یا بنی قال الحب
للہ والشفقۃ علینا۔

## قطعہ

نخشبی دوستی حق را باش
چند باشی چنیں بباطل کس
دل بدین وبداں مدہ زیں بیش
دوستی دوستی حق داں بس

دیکھا کہ ایک چٹان پر کھڑے ہوئے ہیں۔ میں انکے قریب
گیا اور انکا دامن پکڑا یہ دیکھتے ہی فرمایا کہ اے سری
میرے دامن کو چھوڑ دو واسطے کہ میرا محبوب بڑا غیرت مند ہے
(اسکو یہ پسند نہیں) اور واقعی بات بھی یہی ہے کہ جو شخص کسی سے
محبت کا بھی دعویٰ کرے اور چشم زدن بھر کیلئے بھی کسی دوسرے
کیجانب توجہ کرے تو ارباب قلوب اسکو بخشتے نہیں۔ سنو سنو اور دیکھو
حضرت حسن بن علی رضؓ نے کیسی بات فرمائی حالانکہ آپ ابھی بچے ہی تھے
وہ یہ کہ ایکمرتبہ امیر المؤمنیں حضرت علیؓ انکو اپنی گود میں بٹھائے ہوئے
تھے اور از راہ محبت انکے سر کو بوسہ دے رہے تھے۔ حضرت حسن رضؓ
بولے کہ ابا جان! اسوقت اللہ میاں آپ کو دیکھ رہے ہیں کہ نہیں
فرمایا کہ ہاں دیکھ تو رہے ہیں۔ کہنے لگے کہ آپ کو اس سے شرم
نہیں آتی کہ اللہ تعالیٰ آپ کو دیکھ رہے ہیں اور آپ غیر اللہ سے
محبت کر رہے ہیں اور آثار محبت ظاہر فرما رہے ہیں۔ حضرت علی رضؓ
یہ سنکر بہت روئے اور انھیں سے پوچھا کہ پھر اسکا حل بتاؤ کہ
کیا کروں کہ حق خالق ومخلوق دونوں ادا ہو؟ فرمایا کہ
ابا جان! محبت تو اللہ تعالیٰ سے کیجئے اور
ہم لوگوں پر بس شفقت کی نظر رکھیئے۔

## ترجمہ قطعہ

۱ اے نخشبی تو تو بس اللہ تعالیٰ کا دوست
بن، کب تک انکے اور اُنکے باطل تعلقات میں
الجھا رہے گا۔ ایسے فقرے میں تو دل بس بقدر ضرورت
ہی لگاؤ باقی دل دوستی کو تو صرف حق تعالیٰ ہی کا حق جانو۔

## سلک نود و یکم

صدرنشینان صفۂ علم چنیں
گویند کہ روا باشد کہ فعل بندہ بر خلاف
مامور بہ باشد اما روا نباشد کہ بر خلاف محکوم
بہ باشد قدریاں قدر قدرت او ندانستند
و جبریاں بہ نہایت حکم او نرسیدند
جبریاں گفتند ہمہ او کرد و قدریاں گفتند
ہمہ او نکرد ما کردیم اہل سنت و جماعت
گفتند او از آں عزیز تر است کہ آں کند
کہ ما کنیم و ما از آں عاجز تریم کہ آں کنیم
کہ او کند سلطان جلال بے نیازی
دیر یا آزست کہ ایں ندا در عالم در دادہ
است کہ وجود شما در جنب عظمت ما
چوں عدم است و عدم شما نزدیک
قدرت ما چوں وجود ہرگاہ کہ بعظمت ما
نظر کنید ہمہ موجودات را معدوم دانید
و ہرگاہ کہ بقدرت ما چشم اندازید ہمہ
معدومات را موجود انگارید عزیز من
ہر کرا وجودی است آں وجود بین العدمین
است و وجودی کہ میان دو عدم باشد
آں بمنزلۂ عدم باشد الوجود بین العدمین
کالطہر المتخلل بین الدمین۔ چنیں گویند

## سلک نمبر ۱۹۱ (عشق را باحی و باقیوم دار)

جو لوگ کہ مسند علم کے صدر نشیں ہیں وہ یہ فرماتے ہیں کہ ہو سکتا
ہے کہ بندوں کے افعال حق تعالیٰ کے مامور بہ کے خلاف ہو جائیں (کہ
مامور بہ تھا صدق و اخلاص اور اسکی جگہ کوئی کذب و نفاق سے کام لے)
لیکن یہ نہیں ہو سکتا کہ اسکے محکوم بہ کے خلاف ہو سکیں (یعنی قضا و قدر کے
خلاف پتہ نہیں ہل سکتا)۔ قدریوں نے (جو کہ منکر تقدیر ہیں) حق تعالیٰ کی
قدرت کی قدر نہ پہچانی اسیطرح سے جبری (جو کہ خود کو مجبور محض گردانتے
ہیں وہ بھی) اسکے حکم کی تہ تک نہ پہونچ سکے چنانچہ اہل جبر کہتے ہیں کہ جو کرتا ہے
وہی کرتا ہے (ہمکو بالکل اختیار نہیں ہے) اور اہل قدر کہتے ہیں کہ وہ کچھ نہیں کرتا جو کچھ
کرتے ہیں ہم کرتے ہیں (ہم فاعل مختار ہیں) اور اہل سنت والجماعۃ کہتے ہیں کہ
حق تعالیٰ اس سے کہیں بالا و برتر ہیں کہ جو ہم لوگ کریں وہی وہ کریں اور ہملوگ
اس سے عاجز تر ہیں کہ وہ سب کام کریں جو وہ کرتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ جو کہ جلال و جبروت
والے ہیں اور سب سے بے نیاز ہیں ازل ہی سے عالم میں یہ ندا فرما چکے ہیں کہ تم سبکا وجود
ہماری عظمت کے آگے مانند عدم کے ہے اور تمہارا عدم ہماری قدرت کے مقابلہ
میں بمنزلہ وجود کے ہے یعنی جب ہماری عظمت شان پر نظر کرنا تو سمجھ لینا کہ سب
موجودات معدوم ہیں اور جس وقت ہماری قدرت پر نظر رکھنا تو جان لینا کہ سارے
معدومات بھی موجود ہیں۔ عزیز من! جس کو جو وجود بھی ملا ہے وہ ایسا وجود
ہے جو دو عدموں کے درمیان واقع ہے اور جو وجود کہ دو عدم کے درمیان
میں ہو وہ بھی بمنزلہ عدم ہی کے ہوتا ہے کیونکہ دو معدوم کے مابین کا وجود
ایسا ہے جیسے طہر متخلل بین الدمین کہ وہ بھی دم ہی کے حکم میں ہوتا ہے (یعنی
فقہی مسئلہ ہے کہ دو حیض کے درمیان کی پاکی کے ایام بھی حیض ہی کے حکم میں ہوا
کرتے ہیں) بیان کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ ایک بزرگ جو لوگوں سے بالکل منقطع

وقتی بزرگی را که او بکلی از خلق بریده بود
گفتند چرا با خلق نسازی گفت من پیش ازیں
معدوم بوده ام و بعد ازیں هم معدوم
خواهم بود چند روزی که خلعت وجود
یافته ام بارے با موجودے گذرانم
که او از صحبت عدم مصئون تا من در غم
دو عدم در نمانم یکی عدم خویش و دوم
عدم او بشنو بشنو اندر آنچه لیلیٰ
بمرد ایں خبر بمجنوں رسانیدند مجنوں
گفت ماجرا بر من است چرا کسی را
دوست گیرم که او بمیرد. قطعه

نخشبی مرگ دوستاں تبہ است
چند بر روزگار خود خندی
ہر دم از مرگ شاں ترا مرگی است
آنکه میرد بروچه دل بندی

رہا کرتے تھے لوگوں نے ان سے کہا کہ آپ ہم لوگوں سے کیوں نہیں
ملتے جلتے؟ فرمایا کہ بھائی ہم اب سے پہلے معدوم تھے اور اب
اسکے بعد پھر معدوم ہو جائیں گے ان چند ہی روز کیلئے تو وجود کی خلعت
سے نوازا گیا ہوں تو چاہتا ہوں کہ اسکو ایسے موجود ہمنشین کے ساتھ گذاروں
جسکا عدم کیساتھ تعلق نہ ہو (یعنی وہ کبھی معدوم نہو) تاکہ میں دو عدم کے غم
میں نہ پڑ جاؤں ایک تو عدم خویش دوسرے عدم درویش (یعنی دوست
کا عدم) سنو سنو جس وقت کہ لیلیٰ کا انتقال ہو گیا تو لوگوں نے اسکی
اطلاع مجنون کو بھی دی اس نے کہا اس میں تو قصور خود اپنا ہی ہے کہ میں نے
ایسے کو دوست ہی کیوں بنایا جو کہ فانی ہو اور جس پر موت طاری ہونیوالی ہو
"اے نخشبی! دوستوں کی موت اور جدائی پوری تباہی ہے بس تھوڑے
ہی دنوں کیلئے اپنے اس خوشحال زمانہ پر خوش ہو لو پھر تو ان سب کو فنا ہو جانا
ہی ہے، ان فانیوں میں سے ایک ایک تم سے جدا ہوگا جسکی وجہ سے تمہارے
لئے مسلسل مرنا ہی مقدر رہیگا بس سمجھ لو کہ جو چیز مرجانے والی یعنی فانی ہو
اس سے کیا دل لگانا (عشق با مردہ نباشد پائدار + عشق را با حی و با قیوم دار)
(یعنی مردہ اور فانی شے سے محبت کرنا محض بیکار ہے محبت اس ذات سے کرو
جو حی بھی ہے اور قیوم بھی ہے)

---

## سلک نود و دوم

## سلک ۹۲ (مولیٰ کی معیت اور دنیا کی حقیقت)

باید دانست لا وحشة مع الله
ولا راحة مع غیر الله عزیز من با دوست
بودن بی ہیچ چیزے ہمہ خوشی است
و بے دوست بودن با ہمہ چیز ہمہ
ناخوشی و ہر که از دوست محجوب است

جاننا چاہیے کہ اللہ تعالیٰ کی معیت کے ساتھ کوئی وحشت
وحشت نہیں ہے اور غیر اللہ کی معیت میں کسی قسم کی کوئی راحت
راحت نہیں ہے۔ عزیز من! انسان اپنے دوست کے ساتھ ہو
اور اسکے پاس کچھ بھی نہو تو یہ بھی سراپا خوشی ہی ہے اور جو آدمی بغیر
دوست کے ہو تو چاہے تمام چیزیں اسکے پاس ہوں یہ سب اس کے

اگرچہ خزائن دنیا در آستین وقت است
او در عین بلیۃ است و ہر کہ بالطاف
دوست مجذوب است اگرچہ نانِ
شب ندارد در اثنا رعطیت است
چوں دریا رمغفرت لم یزلی موج زند
جملہ زلل و معاصی منعدم و متلاشی گردد
زیرا کہ زلل لم تکن است و رحمت
لم تزل و لم تکن با لم تزل مقاومت
نتواند کرد۔ سبحان اللہ من حیراں قومی
ام کہ با وجود چندیں خزائن باقی
دم بینوائی زنند و از برای چیزی حقیر
خود را در تہلکہ خطیر اندازند ای درویش
آنچہ ترا کافی است بی رنج تو بتو میرسد
اما ایں ہمہ رنج دیدنِ تو از برای
زیادتی است بشنو بشنو روزی
توانگری با درویشی گفت امروز پنج روز
است کہ من چیزے نخوردہ ام درویش
گفت ای خواجہ گرسنگی تو از بخل تو خواہد بود
نہ از عدم مال۔ قطعہ

نخشبی چند رنج خواہی داد
بد تریں رنج رنج محرومی است
دانۂ تو بتو رسد بیشک
رنج تو از برای افزونی است

ہے یہ سبب ناخوشی ہے۔ جو شخص کہ دوست سے محجوب ہے اگرچہ دنیا
کے خزانے اسکے وقت کی آستین میں ہوں وہ عین مصیبت میں پڑا
ہوا ہے۔ اور جو شخص کہ دوست کی مہربانیوں کے ساتھ مجذوب ہے اگرچہ
نان شبینہ کا محتاج ہو مگر وہ عین عطا اور بخشش کے حال سے دوچار
ہے۔ جب حق تعالیٰ کی مغفرت کا دریا موج ماریگا اسکی جملہ لغزشیں
اور معاصی منعدم اور متلاشی ہو جائیں گی اسلئے کہ لغزشیں حادث
اور متناہی ہیں اور رحمت قدیم اور غیر متناہی شے ہے اور فانی کا اور
باقی کا کیا مقابلہ؟ سبحان اللہ! میں اس قوم کے حال پر حیران
ہوں کہ جو ایسے باقی اور غیر فانی خزانوں کے باوجود اپنی غربت
اور بینوائی کا نعرہ بلند کئے ہوئے ہے اور ایک معمولی اور حقیر
چیز کے لئے خود کو بڑی ہلاکت میں ڈالے ہوئے ہے۔
اے درویش یہ سمجھ لے کہ جس قدر دنیا تجھکو کافی ہے وہ
بدون تعب اور مشقت کے تجھ کو ملے گی باقی تیری یہ تمام تگ و دو
اور محنت و مشقت جو کچھ ہے وہ زیادہ طلب کرنے کیلئے ہے
(یعنی زائد از ضرورت دنیا کیلئے) سنو سنو! ایک دن ایک
امیر نے ایک فقیر سے کہا کہ آج پانچ روز ہوتے ہیں میں نے کچھ
نہیں کھایا اس درویش نے کہا کہ جناب من آپکی بھوک کا سبب
آپکا بخل ہے نہ کہ عدم مال اور غربت۔ (جسکا کچھ علاج نہیں)

قطعہ

اے نخشبی کہاں تک رنج اٹھایا جائے یہ سمجھ رکھو کہ
سب سے بڑا رنج مال جمع کرنیکا رنج ہوتا ہے تقدیر کی لکھی ہوئی
روزی تو تجھکو لامحالہ پہونچکر رہیگی لیکن تیرا غم جو کچھ ہے وہ مال
بڑھانے کا غم ہے (جسکو قبر کی مٹی ہی پُر کرسکے گی)۔

## سلک نود و سوم

اہل معرفت گویند کہ پیش ازیں
مرداں بودند کہ از طاعت ہمہ چیز داشتند
وچناں مینمودند کہ ہیچ چیز ندارند و شما
ہیچ ندارید وچناں می نمائید کہ ہمہ چیز
دارید عزیز من اگر ہزار سال دریں
راہ قدم زنی اگر در خاطر گذرد ایں را
قبولی بایستی ہنوز تو مرد جاہ طلب باشی
مرد راہ طلب خود دیگر است کسی کہ او
دوبار از راہِ بول بیرون آمدہ باشد او را
با جاہ چہ کار بیچارہ چندرا از ماءِ مھین
وحمأٍ مسنونٍ در وجود آوردہ اند ضعیفٌ
من ضعیفٍ ترابٌ من ترابٍ مفلسٌ
من مفلسٍ عاجزٌ من عاجزٍ متحیرٌ من متحیرٍ
انگاہ گریبان گرفتہ در معرکۂ شجاعان
آوردہ اند امر جانبی میکشد وحکم جانبی
ای برادر اگر می خواہی کہ ایں راہ را
بمنزل رسانی زنہار خود را درمیان
نہ بینی طائفہ کہ از طاعت توانگر بودہ اند
ہمہ وقت خود را مفلس تصور کردہ اند
طبقۂ کہ ایشاں ہمہ وقت مفلس اند خود را
توانگر چہ گونہ تصور کنند بشنو بشنو! وقتی

## سلک نمبر ۹۳ (امیر اور مفلس)

اہل معرفت یوں فرماتے ہیں کہ اب سے پہلے زمانہ میں
لوگ ایسے تھے کہ از قبیل طاعت ہر چیز رکھتے تھے اور اپنے کو
یوں ظاہر کرتے تھے کہ جیسے ہر چیز سے خالی ہوں اور اب تم لوگوں کا
یہ حال ہے کہ کچھ نہیں کرتے ہو اور کچھ نہیں رکھتے ہو مگر ظاہر یہ کرتے
ہو کہ جیسے سب چیزیں تمھارے پاس ہیں۔ عزیز من! اگر ہزار سال
اس راہ میں قدم رکھو (یعنی طریق کے تقاضے پر عمل کرو) پھر بھی اگر
تمھارے دل میں یہ خیال گذرے کہ میری اس طول طویل طاعت
وعبادت کو مقبول ہو جانا چاہیے تو ابھی تم مرد جاہ طلب ہی ہو
مرد راہ طلب دوسرے قسم کے لوگ ہوتے ہیں۔ جو شخص پیشاب کے
راستے سے دوبار نکلا ہو (ایک بار باپ سے دوسری بار ماں سے)
ایسے شخص کو جاہ سے کیا تعلق؟ یہ غریب تو ذلیل پانی اور کھنکھناتی
مٹی سے پیدا ہوا ہے۔ (جسکا یہ حال ہو کہ) ضعف بالائے ضعف
مٹی پر مٹی، مفلس در مفلس، عاجز در عاجز اور متحیر سے بڑھکر متحیر
ایسی حالت میں اسکا گریبان پکڑ کر شجاعوں کے معرکے میں اسے
لے آئے اور امر خداوندی اسکو الگ اپنی جانب کھینچتے ہیں اور
احکام شریعت اپنی جانب کھینچتے ہیں۔ اے بھائی اگر چاہتے
ہو کہ اس راستہ سے سفر کرکے منزل تک پہونچ جاؤ تو خبردار خبردار
کبھی بھی اپنے کو درمیان میں مت دیکھنا۔ جو جماعت کہ طاعت
کی امیر ہے وہ تو ہمیشہ اپنے کو مفلس ہی سمجھتی ہے۔ تو پھر بھلا وہ
طبقہ کہ جو سراپا مفلسی میں ہو اپنے کو کیونکر امیر سمجھ سکتا ہے۔
سنو سنو! ایکدفعہ کا ذکر ہے کہ ایک باورچی جس کے خُلق کی وجہ سے ہر وقت

